S.B.P. Nigam
14-2-61

انور

[illegible]

# گلستان مترجم

انوار حکایات دلنشین و غنچہائے مرتبۂ مضامین مجمع ضو

لاجواب دستور العمل مواعظ و پند مطبوع سخن سنجان پایۂ بلند ادب آموز جہان اعنی کتاب

از نتائج افکار قدوۃ الابرار عمدۃ عرفائے اہل اللہ روزگار مجلی ضمائر جادو بیانی و اعجاز طرازی

حضرت شیخ مصلح الدین سعدی شیرازی طاب ثراہ و جعل الجنۃ مثواہ

[illegible]

در مطبع منشی نولکشور واقع لکھنؤ [illegible]

جملہ حقوق ترجمہ محفوظ ہیں — باہتمام ٹی۔ این۔ دھیر مینیجر — قیمت ؁

۱۸

# مقدمہ گلستان مترجم

ایک روز جب ایک علمی صحبت میں بہت سے علم دوست حضرات جمع تھے میں نے ایک بزرگ کے آدمی کی زبان سے یہ سنا۔ کہ سعدی کسی آدمی کا نام نہیں ہے بلکہ یہ ایک انجمن کا نام ہے جو کسیوقت شیراز میں قائم تھی۔ میرے تعجب کی کوئی حد باقی نہ رہی۔ اور آخر میرے سوال ور ان حضرات کے جواب سے یہ بات صاف ہو گئی۔ کہ وہ ہستی جو آج سعدی کے نام سے یاد کی جاتی ہے دنیا کے علم و ہنر فضل و کمال ہی کا مجموعہ نہیں تھی بلکہ انواع واقسام کے تجربات زندگی کا مخزن اور منبع تھی۔ یہ بات اُسوقت بالکل صاف ہو جاتی ہے جب نظر ڈالنے والا گلستان اور بوستاں پر ایک گہرائی نظر ڈالتا ہے۔ یہ بات فرط طوالت کلام چاہتی ہے اور اسی چیز کو واضح طور پر بیان کرنا ہے۔ مگر اسکے پہلے ہم شیخ سعدیؒ کے حالات و سوانح جات پر غایرانہ نہیں بلکہ ایک طائرانہ نظر ڈالنا چاہتے ہیں۔

اصول سوانح نگاری کے مطابق یہ ضروری بات ہے کہ جس کے حالات لکھے جائیں اسکے سنہ ولادت اور وفات کا بھی اظہار کیا جائے۔ مگر دشواری یہ ہے کہ شیخ کے سنہ ولادت کی صحیح تحقیق نہیں ہو سکی۔ اس لئے کہ انکی عمر میں بھی اختلاف ہے۔ بعض محققین کا خیال ہے کہ اُنھوں نے ۱۰۲ برس کی عمر پائی اور بعض کے نزدیک ۱۱۰ یا ایکسو بیس سال وہ زندہ رہے۔ مولانا حالی نے حیات سعدی میں لکھا ہے کہ اگر اُنکی عمر کم سے کم مانی جائے تو ولادت ۵۸۹ میں قرار پائے گی لیکن اسمیں ایک خرابی واقع ہوتی ہے کہ ابوالفرج بن جوزی رحمہ اللہ جو شیخ کے استاد تھے وہ یقینی طور پر ۵۹۷ھ میں فوت ہوئے اس لحاظ سے شیخ کی عمر صرف ۹ برس کی قرار پاتی ہے۔ اور یہ کچھ قرین قیاس نہیں ہے کہ شیخ نے ۹ برس کی عمر میں بغداد کا سفر کیا ہو اور وہاں کے مدرسہ میں داخل ہو کر درس نظامیہ میں شریک ہوئے ہوں کیونکہ اُن کے بعض بیان کئے ہوئے واقعات سے یہ پتہ چلتا ہے کہ اُن کا بچپن شیراز میں ان کے باپ کے ساتھ گزرا۔ کیونکہ وہ اس قابل اپنے والد کے حین حیات میں ہو گئے تھے کہ۔ رات کو شب بیداری کرتے کبھی روزہ رکھتے۔ اور اپنے باپ کے ساتھ عیدگاہ تک جاتے تھے۔ اس واسطے ماننا پڑے گا کہ ان کا سال ولادت یہ نہ ہوگا اور اُن کی عمر ۱۰۲ برس سے زیادہ ہوگی۔ اور وہ ۱۱۵ انتہائی ۱۲۰ تک قرار پائے گی جیساکہ بعض تذکرہ نویس لکھ گئے ہیں۔ مگر اس اختلاف ولادت کے برخلاف سنہ وفات میں کوئی اختلاف

نہیں وہ ۶۹۱ھ ہے اور کسی شاعر نے لفظ خاص سے اُنکا مادۂ تاریخ نکالا ہے ؎

زخاصاں بود زاں تاریخ شد خاص

## اُن کا نام و نسب

"شیخ کا اصل نام شرف الدین اور مصلح خطاب سعدی تخلص تھا بعض لوگ مصلح الدین ان کا نام بتاتے ہیں مگر یہ بات پایۂ تحقیق سے دور ہے - شیخ کے والد کا نام عبد اللہ تھا - اور وہ سعد بن زنگی کے دربار میں کسی خدمت پر مامور تھے - شیخ کا بچپن اُنھیں کے سایۂ عاطفت میں گزرا اور اُنھیں کے دور میں وہ نماز روزے وغیرہ کے پابند بھی ہو گئے تھے - جیسا کہ بوستاں اور گلستان کی بعض حکایتوں سے معلوم ہوتا ہے اُن کے والد نہ صرف عابد و زاہد اور متقی و متورع تھے بلکہ وہ ممتاز زمانہ کے گرم و سرد فراز و نشیب سے باخبر تھے اسی بنا پر انھوں نے شیخ کی تعلیم و تربیت اور نگہداشت اس حد تک کی جتنی کہ ایک شریف آدمی کے بچے یا ایک امیرزادے کی ہونا چاہیئے - اُنھوں نے نہایت ناز و نعم کیساتھ پرورش پائی اپنے والد کے ساتھ وہ عبادت گزار بھی رہے اور میلوں تماشوں وغیرہ کی سیر بھی کرتے رہے مگر یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُن کو کم سنی میں یتیمی کا داغ اٹھانا پڑا - جسکا اُنھیں ہمیشہ افسوس رہا اور باپ کی آغوش سے جدا ہونے کو وہ تازندگی محسوس کرتے رہے - جیسا کہ بوستاں میں اُنھوں نے خود فرمایا ہے ؎

مرا باشد از درد طفلاں خبر  کہ در طفلی از سر برفتم پدر

البتہ انھیں کے اقوال سے یہ ضرور ثابت ہے کہ انکی والدہ ماجدہ اُن کے عہد جوانی تک زندہ ہیں اور جب ایسا ہے تو ہو سکتا ہے کہ باپ کے بعد ماں نے انکی تعلیم و تربیت میں کافی حصہ لیا ہو - مولانا حالی نے حیات سعدی میں بعض تذکروں کے بیان کے مطابق لکھا ہے کہ علامہ قطب الدین شیرازی جو ہلاکو خاں کے مصاحب اور محقق طوسی کے شاگرد رشید تھے وہ شیخ کے ماموں یا قریبی عزیز تھے - پھر یہ بھی کہا ہے کہ بعض تذکرہ نویس کہتے ہیں کہ علامہ موصوف اور شیخ میں باہم ہنسی مذاق بھی ہوتا تھا -

چونکہ شیخ کے اوائل شباب میں شیراز اطمینان و آسایش کی جگہ نہ تھی - بلکہ اسوجہ سے کہ سعد بن زنگی جو اسوقت حکمراں تھا وہ نہایت بلند ہمت واقع ہوا تھا - اور دوسرے ممالک پر ہمیشہ حملے کرتا رہتا تھا - اور اپنے ممالک محروسے سے بے خبر ہو جاتا تھا اسی وجہ سے دشمن خود شیراز کو اپنے حملوں کی جولاں گاہ بنا لیا کرتے تھے بنا بریں وہ آسایش و اطمیناں وہاں باقی نہ رہتا تھا جو ہونا چاہیئے - دوسرے یہ بھی ہے کہ وطن میں رہ کر

طبیعت خاطر سے بطریق کلی علم کی طرف مائل نہ ہونا۔ شیخ ایسے کثیر الاحباب آدمی کے بس کی بات بھی نہ تھی اپنے گھر کے جھگڑے دوں۔ دوستوں کی ملاقاتوں میں وقت صرف کرنے اہل وطن کی بعض رہی بے اعتنائیوں اور بے سروسامانیوں کی وجہ سے اُن کو یہی مناسب معلوم ہوا کہ مدرسہ عضدیہ میں تعلیم حاصل کرنے کے بجائے بغداد کی طرف رخ کرنا چاہئے۔ یا پھر وطن میں وہ ضرورتیں پوری نہ ہو سکتی تھیں جو تحصیل علم میں ہونا چاہئے چنانچہ انھوں نے کہا ہے ؎

دلم از صحبت شیراز بہ کلی بگرفت  وقت آنست کہ پرسی خبر از بغدادم
سعدیا حب وطن گرچہ حدیثے است صحیح  نتواں مرد بہ سختی کہ من اینجا زادم

شیخ بغداد پہنچے اور اس مدرسہ نظامیہ میں جسے ۴۵۹ھ میں نظام الملک طوسی نے بنوایا تھا۔ اور دو اِن کے زمانہ تک بدستور جاری تھا داخل ہوئے۔ یہ حسن اتفاق تھا کہ شیخ ابو اسحاق شیرازی ابتداءً میں یہاں کا متولی تھا اس لئے اہل شیراز کو اس مدرسے سے ایک خاص لگاؤ تھا۔

مدرسہ میں داخل ہو کر شیخ کے ضروریات زندگی کے لئے کچھ وظیفہ بھی مقرر ہو گیا اور انھوں نے ابو الفرج عبد الرحمن جوزی ملقب بہ جمال الدین سے تعلیم حاصل کی۔ یہ علم حدیث اور تفسیر میں اپنے وقت کے مستند اساتذہ بلکہ اماموں میں شمار ہوتے تھے۔ اور ان کا تبحر مسلّم تھا۔ علوم کے حاصل کرنے میں شیخ نے اس درجہ ترقی حاصل کی کہ اُنکے معاصر انپر رشک کرنے لگے۔ مگر باایں ہمہ تصوف کا چسکا اُن کو ایسا پڑ گیا تھا کہ باوجود حدیث و تفسیر کے مطالعہ اور تاثیر و تاثر کے بھی وہ سماع وغیرہ کی رنگینیوں سے غافل نہ رہتے تھے اگرچہ اُن کے اُستاد اُن کو اس سے باز رکھنے کی کوشش کرتے رہتے تھے۔ چنانچہ گلستاں میں انھوں نے ایک جگہ اس کا ذکر کیا ہے۔ جس وقت کہ شیخ بغداد میں مشغول تحصیل علوم تھے اس زمانے میں مستعصم باللہ سریر آرائے خلافت تھا جسکے حکم سے بغداد میں جابجا عیش و عشرت امن و فراغت اور فیوض غیر متناہی کا سمندر موجیں مار رہا تھا جسے ہلاکو خان کے طوفانی حملے نے ہمیشہ کے لئے نیست و نابود کر دیا اور شیخ کو مجبوراً یہ تماشہ اپنی آنکھوں سے دیکھکر اتنا متاثر ہونا پڑا کہ انھوں نے خلیفہ مستعصم باللہ کے زوال و تباہی کا ایک نہایت دردناک مرثیہ کہا ہے جو ان کے کلیات میں موجود ہے۔

تعلیم سے فراغت کے بعد شیخ نے سیر و سیاحت اختیار کی۔ ایشیا۔ افریقہ۔ ایشیائے کوچک بربر حبش۔ مصر۔ شام۔ فلسطین۔ آرمینیا۔ عرب۔ ممالک وغیرہ سب کو انھوں نے دیکھا اور نہ صرف دیکھا بلکہ بعض بعض جگہ وہ مدتوں مقیم رہے۔ اُن کے متعلق بعض انگریز محققین نے لکھا ہے کہ وہ چار مرتبہ ہندوستان آئے۔ مولانا

حالی کے نزدیک وہ قابل اعتبار نہیں ہے مگر شیخ کی زبان سے بھی یہ ثابت ہوتا ہے کہ وہ سورت تک آئے۔ اگرچہ یہاں کے زمانہ قیام میں جو واقعات انھوں نے بیان کئے ہیں وہ ذرا بعید از اور کم سمجھ میں آنے والے ہیں۔

شیخ کے زمانہ سیاحت میں ہزارہا ایسے واقعات پیش آئے جو ایک تجربہ کار اور کامل سیاح کے لئے پیش آنا ضروری ہوتے ہیں اسکے جستہ جستہ واقعات گلستان اور بوستان میں ملتے ہیں مگر وہ بھی بہت ہیں اُن پر عشرت۔ غربت۔ ناداری۔ دولتمندی۔ خوشحالی۔ کے مختلف دور گزرے اور وہ سب میں ثابت قدم ثابت ہوئے۔ نہ دولت و ثروت پاکر اُن کا دماغ خراب ہوا اور نہ غربت اور ناداری نے کبھی انکی مردانہ عادات آزادہ روی۔ حق پسندی اور استقلال میں کوئی خامی پیدا کی یہ واقعات بھی بوستان اور گلستان میں موجود ہیں۔ اُنھوں نے اسی عالم سیر و سفر میں قید فرنگ کی تکالیف بھی اٹھائیں۔ اور اسی دنیائے غربت میں بدمزاج بیوی سے نباہ بھی کیا۔

شیخ ایک زمانہ دراز تک وطن سے دور رہے یہانتک کہ سعد زنگی جو چھٹی صدی کے آخر میں مسند آرائے حکومت ہوا اور ۶۲۳ھ میں فوت ہوا۔ اُسکے زمانہ میں شیخ نے شیراز کو الوداع کہا اور غالبًا اسکے حین حیات تک وطن کی طرف مراجعت نہین کی۔ اسکے بعد سعد بن زنگی کا بیٹا قتلغ خان تخت نشین ہوا۔ اور اس بادشاہ کی صفات حمیدہ مین مصنفین نے مبالغہ بھی کیا ہے مگر پھر بھی انھون نے ادھر کا رُخ نہیں کیا۔ مگر جب یہ دور بھی گزر گیا اور وہ بدامنی اور قتل و غارت ختم ہو گئی جو وطن سے جاتے ہوے انھوں نے اپنی آنکھ سے دیکھی تھی اور ابوبکر سعد تخت نشین ہوا۔ ملک بھر میں امن و اماں اور عیش و فرحت کی لہر دوڑ گئی اُسوقت شیخ کو وطن کی واپسی کا خیال ہوا۔ اور وہ شیراز واپس آئے۔ یہان یہ بتانا بیحد ضروری ہے کہ ابوبکر سعد نہایت اچھا بادشاہ تھا اور اُسکے صفات حمیدہ بہت کچھ تھے مگر قاعدہ ہے کہ ہر انسان مین خوبیوں کے ساتھ ساتھ کچھ کمزوریاں بھی ہوتی ہیں وہ بھی اس سے خالی نہ تھا۔ اور یہ بات اسکی عادت میں داخل ہو گئی تھی کہ علما و فضلا سے وہ کچھ زیادہ خوش عقیدہ بھی نہ تھا۔ بلکہ اُن سے اکثر بدگمان رہتا تھا اور اس سے بھی زیادہ یہ کہ ان کے مقابلے پر وہ عوام فقرا اور جاہل صوفیا کا عقیدتمند اور مداح تھا۔ اسی لئے یہاں پہنچکر شیخ کو بھی اپنا علم و فضل بالائے طاق رکھکر ایک مصلح شاعر اور ادیب کی صورت میں زندگی گزارنا پڑی۔ ابوبکر شیخ کا نہایت عقیدتمند تھا۔ اسی کے نام پر گلستان کو معنون کیا ہے۔ اور اس کو نہایت خلوص اور نہایت صفائی کے ساتھ وہ نصیحتین بھی کی گئی ہیں جو بہ آسانی ایسے بادشاہوں کو نہیں کیجا سکتین

اور نہ صرف ابوبکر سعد ہی کو اخلاقی فرائض بتانے میں وہ بیباک تھے بلکہ اپنے زمانے کے بہت سے بادشاہوں اور بہت سے اُمرا کو بڑی آزادی کے ساتھ وہ سب کچھ کہتے رہے ہیں جو اُن کے لئے انہیں کہنا چاہئے تھا اسکے یہ معنی نہیں کہ یہ لوگ شیخ کے معتقد اور ارادتمند تھے اس واسطے اُن کی تلخ باتوں کو سن لیتے تھے ۔ بلکہ یہ شیخ کا کمال مانا جائے گا کہ وہ نصیحت اسطرح کرتے تھے کہ بڑے بڑے جابر بھی اس کو سر جھکا کر سنتے اور تسلیم کرتے تھے ۔

شیخ کی عمر کے بارہ میں محققین نے اختلاف کیا ہے کوئی کہتا ہے کہ وہ صرف ۱۰۲ ایک سو دو برس تک دنیا میں رہے ہے ۔ بعض کہتے ہیں کہ ایک سو دس برس اور بعض ایک سو بیس برس انکی مدت حیات کے قایل ہیں ۔ مگر آخری قول پر زیادہ اجماع ہے اور بوجوہات اسی کو زیادہ صحیح مانا ہے بہر حال ۶۹۱ھ میں اُن کا انتقال ہوا ۔ چنانچہ لفظ خاص سے اُن کا مادہ تاریخ نکلتا ہے ۔ اور شیراز کے مقام دلکشا سے ایک میل جانب شرق پہاڑ کے نیچے ایک بہت بڑے سنگین عمارت میں مدفون ہیں ۔ مسٹر گوراوسلی نے جو ۱۸۱۱ء میں فارس کا سفر کر کے شیخ کے مزار کی زیارت کی تھی لکھا ہے کہ انکی قبر کا طول چھ فٹ اور عرض ڈہائی فٹ ہے اور قدیم خط میں شیخ کے حالات اور اُن کی تصانیف کا تذکرہ اُن کی قبر پر لکھا ہوا ہے ۔

شیخ نے ابتدائی عمر بے فکری اور لاابالی پن کی حالت میں گزاری ۔ بعد تحصیل علوم اور سیر و سفر میں عمر کا معتد بہ حصہ صرف کیا لیکن دور آخر میں وہ وطن واپس آئے ۔ صاحب دیوان علاء الدین نے ایک مرتبہ اُن کو پچاس ہزار اشرفیاں دیں اور شیخ کے انکار کے باوجود اُنکے قبول کرنے میں اصرار کیا چنانچہ اسی روپیے سے ایک بہت بڑا مدرسہ یا خانقاہ تیار ہوا اور شیخ آخر عمر تک وہیں گوشہ نشین ہو شب و روز عبادت الٰہی میں مصروف رہا ۔ اور وہیں انکے معتقدین اور ضرورتمند انسے ملتے رہے آخر عمر میں اپنے زہد و تقویٰ اور ریاضت شاقہ کے سبب سے وہ صوفیہ کبار میں شمار کئے جاتے تھے چونکہ شیخ کے سوانح حیات مستقل طور پر لکھے گئے ہیں اس لئے تفصیل انھیں کتابوں میں دیکھنا چاہیے ۔

## گلستان بوستان

آج شیخ سعدی کے نام سے جو دنیا واقف ہے ممکن ہے کہ اس شہرت عام کے وجوہات میں شیخ کی شاعری بھی شریک ہو لیکن زیادہ تر انکی شہرت عظیم کی بنیاد انھیں دونوں کتابوں کے اوپر قایم ہے

یہ کہنا ایک بہت بڑا دعوی ہے کہ اِن دونوں کتابوں کے محاسن بیان نہیں کیے جا سکتے لیکن مختصر طور پر اتنا تو کہدینا ہی پڑے گا کہ شیخ کے زمانے سے لیکر آج تک کم لوگ ایسے ہونگے جو اِن کتابوں کے نام سے واقف نہوں اور شکل سے کچھ لوگ ایسے ہونگے جن کے ذہن میں گلستاں کے بعض فقرے محفوظ نہوں۔ مگر چونکہ ہمکو اس وقت صرف گلستاں ہی کے متعلق کچھ کہنا ہے لہذا بوستان کا ذکر کسی دوسرے وقت کیلئے اٹھا رکھتے ہیں۔ اور صرف گلستاں کے متعلق کچھ عرض کرتے ہیں۔

گلستاں نام ہے سعدی کے اُن گوناگوں تجربات زندگی کا جو اُن کو اپنی زندگی اپنے تحصیل علوم اور سیر و سیاحت۔ اپنی گوشہ نشینی اپنی رنگین صحبتوں۔ اپنے بچپن اپنے شباب و پیری کے زمانے میں پیش آئے اور انھیں جمع کر دیا۔ اسکے ساتھ دوسروں کے ایسے ملتے جلتے واقعات جو اُن تجربات سے مماثل تھے اسمیں شامل کر دئے اور اس لحاظ سے وہ ایک تجربہ کی دنیا۔ پند و نصایح کا ایسا ذخار دریا۔ ایسا غیر محدود خزانہ ہے جس کا جواب نہیں ہے ایران۔ ہندوستان۔ ترکستان افغانستان میں یہ کتابیں بطور درس چھ سات سو برس سے پڑھائی جاتی رہی ہیں مگر دوسرے ممالک میں بھی انکی اتنی نہیں تو بہت زیادہ قدر ہوتی رہی ہے اور در حقیقت غور کرنے پر معلوم ہوتا ہے کہ رزم۔ بزم۔ پند۔ وعظ۔ تجربات۔ واقعات۔ کہانیاں۔ سنجیدگی مزاج۔ طرز انشا۔ طرز گفتگو تمدن۔ طرز معاشرت۔ بنی نوع انسان کی باہمی ہمدردی کی تاکیدیں۔ اخلاقی نکات۔ ریاکاری کے نمونے۔ رندان خرابات کی ہو حق۔ عشاق دلرفتہ کی وارداتیں۔ بادشاہوں اور درویشوں کے اخلاق و سیر معشوقوں کی کرشمہ سنجیاں۔ طریقہ تسلیم۔ تصوف و معارف حقیقی غرض کہ تمام چیزیں موجود ہیں اور یہی سبب ہے کہ غیر ملکوں اور دنیا کی بہت سے بہتر زبانوں میں قابل سے قابل اور فاضل سے فاضل ادیبوں نے اسکو پسند ہی نہیں بلکہ اس کا ترجمہ کر کے اپنے اپنے ملکوں کے خوش مذاقوں کو اس چشمۂ فیض سے سیراب کیا۔ اور خود بھی اس خدمت عظیم کے سلسلہ میں مشہور زمانہ ہوئے اسی طرح ہندوستانی زبان۔ یا اُردو میں بھی اُسکے مختلف ترجمے ہوتے رہے اور زمانے اور وقت کے لحاظ وہ مقبول و مشہور بھی ہوئے۔ چنانچہ خود مطبع نولکشور سے جو مترجم گلستاں شایع ہو کر فروخت ہوتی رہی اس کی مقبولیت بھی کچھ کم نہ تھی اور برابر اسکی مانگ اور اسکی خواہش ضرور تمند اور اہل ذوق میں موجود تھی۔ مگر چونکہ اردو زبان کے قدیم الفاظ اور طرز تحریر میں اسوقت تک ایک تغیر عظیم واقع ہو چکا ہے اور اب وہ تحت اللفظ ترجمہ پڑھنے والوں کو الجھن میں ڈالدیتا ہے۔ لہذا مطبع نے نئے سرے

زمانۂ حال کے مطابق ایسے ترجمہ کی ضرورت سمجھی جو بامحاورہ بھی ہو اور تحت اللفظ بھی۔ اور موجودہ زمانے کے لحاظ سے نہایت صاف ہو چنانچہ یہ کام مصور درد مولوی عبدالباری صاحب آسی کے سپرد کیا اور انھوں نے مطبع کی جانب سے نہایت محنت کے ساتھ اس دلچسپ اور کارآمد ضروری خدمت کو انجام دیا۔ ممکن ہے کہ طبع اول میں کچھ ایسی باتیں رہ گئی ہوں جس پر نظر ثانی کی ضرورت ہو مگر آئندہ اس پر پھر ایک غائر نگاہ کر کے طبع ثانی میں اس کا پورا لحاظ کیا جائے گا اور جہاں تک خیال ہے شاید یہ ترجمہ بھی ایسا ہو کہ اس سے پہلے کا اس سے بہتر کوئی ترجمہ نظر نہ آئے۔ امید کہ اہل نظر اور اہل ذوق اس محنت و جانکاہی کی داد دیتے اور خریداری فرماتے ہوئے آئندہ کے لئے بھی مطبع کو ایسے ہی دوسرے مفید کاموں کے انجام دینے پر آمادہ کریں گے۔ فقط

## نیاز

منیجر (راجہ) رام کمار پریس بک ڈپو لکھنؤ



# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

**مِنّت مر خدائے را عزّ وجلّ کہ طاعتش موجب قربت[1] است وبہ شکر**

احسان خاص اس بزرگ اور برتر خدا کے لئے ہے جسکی عبادت (اوسکی) نزدیکی کا سبب ہے اور اسکے شکر

**اندرش مزید نعمت - ہر نفسی کہ فرو مے رود مُمِدِّ[2] حیات است**

مین نعمت کی زیادتی ہے جو سانس کہ نیچے جاتی ہے وہ زندگی کی بڑھانے والی ہے

**وچون بر می آید مفرّح[3] ذات - پس در ہر نفسے دو نعمت موجود است**

اور وہی سانس جب اوپر آتی ہے وہ ذات کو تفریح پہنچانے والی ہے - تو ہر سانس میں دو نعمتیں موجود ہیں -

**وبر ہر نعمتے شکرے واجب - بیت**

اور ہر نعمت پر ایک شکر واجب ہے

| | |
|---|---|
| **از دست وزبان کہ بر آید**<br>کسکے ہاتھ اور زبان سے یہ بات ممکن ہوسکتی ہے | **کز عہدۂ شکرش بدر آید**<br>کہ اوس کے شکر کی ذمہ داری پوری کرسکے |

**قطعہ** اِعْمَلُوْا اٰلَ دَاوٗدَ شُکْرًا ۚ وَقَلِیْلٌ مِّنْ عِبَادِیَ الشَّکُوْرُ

اے داؤد کی اولاد تم شکر کرو کہ میرے تھوڑے بندے شکر گزار ہیں -

[1] یعنی خدا کی عبادت خدا سے نزدیک کرتی ہے جیسا کہ حکم ہوا ہے واسجد واقترب [2] آدمی رات دن میں ۲۴ ہزار سانس لیتا ہے - اور اندر جانے والے سانس کو جسقدر روک رکھے اسیقدر عمر دراز ہوتی - چونکہ اندر جانیوالا دم ٹھنڈی ہوا روح وقلب کے لئے فراہم کرتا ہے اس واسطے اسکو زندگی کا معاون بتایا گیا [3] چونکہ ہوائے گرم اور انجرات وغیرہ کو قلب سے خارج کرتا ہے [4] اس آیت کا ذکر اسی واسطے کیا گیا کہ مصنف نے اول میں شکر کا ذکر کیا گیا ہے - عبدالباری آسی

بندہ ہمان بہ کہ ز تقصیر خویش
بندہ وہی اچھا ہے جو اپنی خطا کا
ورنہ سزاوار خداوندیش
نہیں تو اسکی خداوندی کی لایق

عذر بہ درگاہ خدا آورد
خدا کی درگاہ میں عذر کرتا رہے
کس نتواند کہ بجا آورد
کوئی شکر بجا نہین لا سکتا

باران رحمت بیحسابش ہمہ جا رسیدہ - وخوان نعمت بے دریغش ہمہ
اسکی رحمت کی بے حساب بارش سب جگہ پہنچی ہوئی ہے اور اس کی بے دریغ نعمت کا دسترخوان سب
جا کشیدہ پردہ ناموس بندگان بہ گناہ فاحش نہ دَرَد و وظیفہ
جگہ بچھا ہوا ہے بندوں کی شرم وغیرت کا پردہ بہت بڑے گناہ کی وجہ سے چاک نہین کرتا اور روزی کا مقررہ
روزی خواران بہ خطائے منکر نہ بُرّد ٭ قطعہ
روزینہ زبردست خطا پر موقوف نہیں کرتا -

اے کریمے کہ از خزانہ غیب
اے اپنے بخشش کرنے والے کہ غیب کے خزانے سے
دوستان را کجا کنی محروم
دوستوں کو توکب محروم کرے گا

گبر و ترسا وظیفہ خور داری
تو کافر بت پرست اور نصاریٰ کو روزی پہنچاتا رہتا ہے
تو کہ با دشمنان نظر داری
جب دشمنون کا خیال رکھتا ہے

فراش باد صبا را فرمودتا فرش زمردین بگسترد و دایہ ابر بہار را گفت
باد صبا کے فراش سے فرمایا کہ سبز رنگ کا فرش بچھا دے اور بہار کی گھٹا کی دایہ سے کہا
تا بنات نبات را در مہد زمین بپرورد درختان را بہ خلعت
کہ روئیدگی کی لڑکیوں کو زمین کے گہوارے میں پرورش کرے درختوں کو نوروز کے خلعت
نوروزی قبائے سبز ورق در بر کشیدہ و اطفال شاخ را بہ
کی جگہ ہرے پتّوں کی قبا بدن پر پہنائی اور شاخوں کو جو بچوں کی طرح

۱ یعنی خدا کی نعمتوں کو کوئی نہ شمار کر سکتا ہو نہ اُنکا شمار ممکن ہے - پھر جب یہ نہین تو شکر کا ادا کرنا بھی ممکن نہین ہے ۲ یعنی گناہ کرنے سے بندونکی روزی بند نہیں کر دیتا ۳ نظر داری یعنی نظر پرورش - اور نظر عنایت ۴ روئیدگی کو استعارہ کیا ہے لڑکیوں سے اور بنات اور نبات میں تجنیس ہے ۵ مہد - گہوارہ جسکو اُردو مین پالنا کہتے ہیں ۶ نوروز فارس کے نجومیوں کے نزدیک وہ دن ہوتا ہے جبکہ آفتاب برج حمل میں آتا ہے یعنی فروردین مہینے کا پہلا دن ہے جس سے سال شروع ہوتا ہے اور وہ قریب قریب چیت کے مہینے کے وسط میں واقع ہوتا ہے بادشاہان سابق اس دن میں جشن کرتے اور امرائے دولت اور ملازمین کو نئے نئے خلعت دیتے تھے مطلب یہ ہے کہ خدائے جلشانہ نے خلعت کی جگہ درختوں کو ہرے ہرے پتے عطا فرمائے اور جب نوروز ہوتا ہے اسیوقت سے بہار کا زمانہ شروع ہوتا ہے ٭

به قدوم موسم ربیع کلاه شگوفه بر سر نهاده - عصارهٔ[1] نخلی

ہیں موسم بہار کے آنے کی وجہ سے کلی کی ٹوپی سر پر پہنائی نچوڑا ہوا مٹھا کھجی کا

بقدرت او شهد فایق شده - و تخم خرمائی به تربیت او نخل باسق گشته

اُس کی قدرت سے اعلےٰ درجہ کا شہد بنا اور چھوارے کی گٹھلی اُس کی پرورش سے ایک لمبا پودھا بن گئی

## قطعه

ابر و باد و مه و خورشید و فلک در کارند
گھٹا اور ہوا اور چاند اور سورج اور آسمان سب کام میں لگے ہوئے ہیں
تا تو نانے به کف آری و به غفلت نخوری
اسلئے کہ تو اپنی خوراک حاصل کرے اور غفلت کے ساتھ اوسے نہ کھائے
همه از بهر تو سرگشته و فرمان بردار
سب تیرے لئے پریشان ہیں اور تیرا حکم مانتے ہیں
شرط انصاف نباشد که تو فرمان نبری
یہ کچھ انصاف کی بات نہیں ہے کہ تو خدا کا حکم نہ مانے

در خبر است از سرور[2] کائنات مفخر موجودات رحمت عالمیان

حدیث شریف میں سردار دنیا اور باعث فخر عالم رحمت جہان

وصفوت آدمیان - و تتمهٔ دور زمان

اور بہت مقبول زمرہ آدمیاں اور خاتمہ دور زمانہ سے منقول ہے

## بیت

شفیع[3] مطاع نبی کریم
شفاعت کرنے والے اطاعت کئے گئے نبی سخی
قسیم جسیم نسیم وسیم
تقسیم کرنے والے بزرگ جسم والے پاکیزہ اور حسین

## قطعه

بلغ العلیٰ بکماله
بلند مرتبہ پر پہنچے اپنے کمال کے سبب سے
کشف الدجیٰ[4] بجماله
تاریکی کو روشن کیا اپنے جمال پاک سے
حسنت جمیع خصاله
آپ کی تمام خصلتیں اچھی ہیں
صلوا علیه و آله
اُن پر درود بھیجو اور اُن کے متبعین پر

ا عصارہ نخلی سے مراد وہ رس ہے جو شہد کی مکھیاں درختوں سے چوستی ہیں۔ ۲ سرور کائنات سے مراد رسول اللہ صلے اللہ علیہ و علیٰ آلہ وسلم ہیں باقی فقرہ میں جو الفاظ ہیں وہ آپ کی تعریف میں استعمال کئے ہیں ۳ شفیع سے مراد یہ کہ رسول اللہ قیامت کے دن گنہ گاروں کی شفاعت فرمائینگے۔ مطاع سے مراد یہ کہ سب آپ کے مطیع ہیں۔ قسیم کے معنے خوبصورت کے بھی آئے ہیں اور چونکہ آپ روز قیامت کو شر کے جام بھی تقسیم فرمائیں گے اسلیے قسیم کہا گیا۔
۴ یعنی جہل کی تاریکی کو دور کیا۔ عبد الباری آسی

چہ غم دیوار امت را کہ دارد چون تو پشتیبان[۱]

اُمت کی دیوار کو کیا فکر ہے جب تجھ سا محافظ موجود ہے

چہ باک از موجِ بحر آنرا کہ باشد نوح کشتیبان

دریا کی موج کا اسکو کیا ڈر جسکا کھیوا نوح پیمبر ہو

ہرگاہ کہ یکے از بندگان گنہگار پریشان روزگار دست انابت

جسوقت کہ بندون میں سے کوئی ایک گنہ گار پریشان رُوزگار توبہ کا ہاتھ

بامید اجابت بدرگاہ خداوند جلّ وعلا بردارد۔ ایزد تعالےٰ

قبولیت کی امید پر خدائے بزرگ و برتر کی درگاہ میں اٹھاتا ہے۔ اللہ تعالےٰ

درو نظر نہ کند بازش بخواند بار دیگر اعراض فرماید بازش

اسپر نظر نہیں کرتا بندہ پھر اُس کو پکارتا ہے تو دوسری مرتبہ بھی خدا بے توجہی فرماتا ہے بندہ پھر اُسکو

بہ تضرع و زاری بخواند حق سبحانہ تعالیٰ گوید یا مَلٰئِکَتِی قَدِ اسْتَحْیَیْتُ

گڑگڑا کر اور رو کر پکارتا ہے تو حق سبحانہ تعالےٰ فرماتا ہے اے میرے فرشتو البتہ مجھے اپنے بندے

مِنْ عَبْدِی وَلَیْسَ لَہٗ غَیْرِی۔ دعوتش را اجابت کردم و امیدش را

سے شرم آتی ہے اور اس کا میرے سوائے کوئی دوسرا نہیں ہے۔ میں نے اسکی دعا کو قبول کیا اور اس کی امید کو

برآوردم کہ از بسیاری دعا و گریۂ بندہ ہمی شرم دارم بیت

پورا کیا کیونکہ بندہ کی بہت زیادہ دعا اور رونے سے مجھے شرم آتی ہے۔

| | |
|---|---|
| کرم بین و لطفِ خداوندگار<br>دیکھ خدا کی مہربانی اور بخشش کو | گنہ بندہ کردست و او شرمسار<br>کہ بندہ نے خطا کی اور وہ شرمندہ ہے |

عاکفان کعبۂ جلالش بہ تقصیر عبادت معترف کہ مَا عَبَدْنَاکَ حَقَّ

اُسکے جلال کے کعبے میں اعتکاف[۲] کرنے والے عبادت کی کمی کا یون اقرار کرتے ہیں کہ ہم نے کماحقہ تیرا حق

عِبَادَتِکَ دو اصفان حلیہ جمالش بہ تحیر منسوب کہ مَا عَرَفْنَاکَ حَقَّ مَعْرِفَتِکَ

بندگی ادا نہیں کیا اور اس کی جمال کی صورت کے مداح حیرت سے منسوب ہو کر کہتے ہیں کہ ہم نے تجھے اتنا نہیں پہچانا جتنا پہچاننا چاہیے

[۱] پشتی بان۔ اُس لکڑی کو کہتے ہیں جو دیوار کی مضبوطی کے لئے اوسمین لگا دیتے ہیں اس کو اڑانا بھی کہتے ہیں

[۲] اعتکاف گوشہ مین بیٹھنا۔ گوشہ میں بیٹھ کر عبادت کرنا۔

## قطعہ

| | |
|---|---|
| اگر کسے وصف او زمن پرسد | بیدل از بے نشان چہ گوید باز |
| اگر کوئی اسکی تعریف مجھ سے پوچھے | تو بیدل بے نشان کے متعلق کیا کہہ سکے |
| عاشقان کشتگان معشوقند | بر نیاید ز کشتگان آواز |
| عاشق معشوق کے مارے ہوئے ہیں | اور مرے ہوؤں کی آواز نہیں نکلتی |

یکے از صاحبدلاں سر بجیب مراقبہ فرو بردہ بود و در بحر مکاشفہ
اہل دل میں سے ایک شخص مراقبہ میں بیٹھا ہوا تھا اور حالت کشف میں
مستغرق شدہ - حالے کہ ازاں معاملت باز آمد یکے از مجان
ڈوبا ہوا تھا جب اس حالت سے واپس آیا تو دوستوں میں سے ایک شخص نے
گفت ازیں بوستاں کہ بودی مرا چہ تحفہ کرامت کردی
کہا - جس باغ میں تو ابھی کہ تھا وہاں سے میرے لئے کیا تحفہ لایا ہے -
اصحاب را گفت بخاطر داشتم کہ چوں بہ درخت گل برسم
تو دوستوں کو اُسنے جواب دیا میرے دل میں تھا کہ جب میں پھول کے درخت
دامنے پر کنم ہدیہ اصحاب را - چوں برسیدم بوئے گل چناں مم
کے پاس پہونچوں گا تو دوستوں کی نذر کے لئے دامن بھر لوں گا - مگر جب میں وہاں پہنچا تو پھولوں کی خوشبو نے مجھے
مست کرد کہ دامنم از دست رفت -
ایسا مست کیا کہ دامن میرے ہاتھ سے چھوٹ پڑا -

## قطعہ

| | | |
|---|---|---|
| اے مرغ سحر عشق ز پروانہ بیاموز | | کاں سوختہ را جاں شد و آواز نیامد |
| اے بلبل محبت کرنا پروانہ سے سیکھ | | کہ اس دل جلے کی جان گئی اور آواز نہیں آئی |
| این مدعیاں در طلبش بیخبر انند | رباعی | کانرا کہ خبر شد خبرش باز نیامد |
| اسکی طلب کے دعوے دار بے خبر ہیں | | کیونکہ جسکو خبر ہو جاتی ہے اسکی خبر پھر نہیں آتی |
| اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم | | وز ہر چہ گفتہ اند و شنیدیم و خواندہ ایم |
| اے وہ ذات کہ خیال اور قیاس اور وہم سے تو زیادہ بلند ہے | | اور جو کچھ لوگوں نے بیان کیا اور ہم نے سنا اور پڑھا اس سے بھی زیادہ بلند ہے |

لہ یعنی میں بیدل ہوں - اور وہ بے نشاں ہے ۲ے باز - یہاں پر زائد معلوم ہوتا ہے ۳ے مراقبہ گردن جھکانا -

| دفتر[1] تمام گشت و بہ پایاں رسید عمر | ماہمچناں در اوّلِ وصفِ تو ماندہ ایم |
|---|---|
| دفتر تمام ہوگیا اور عمر آخر ہونے کو آئی | اور ہم تیری تعریف کے ابتدائی حصے ہی میں پڑے ہوئے ہیں |

## ذکر محامد بادشاہ اسلام اتابک ابوبکر بن سعد بن زنگی نور اللہ[2] تربتہ

بادشاہ اسلام اتابک ابوبکر بن سعد بن زنگی نور اللہ تربتہ کی خوبیوں کا بیان

ذکر جمیل سعدی کہ در افواہ عوام اوفتادہ است وصیت سخنش در
سعدی کا ذکر خیر جو دنیا کی زبانوں پر جاری ہے اور اسکی شاعری کا شہرہ وسعت

بسیط زمین رفتہ وقصب الجیب[3] حدیثش کہ ہمچو شکر میخورند
زمین پر پھیلا ہے اسکی باتوں کا قصب الجیب جسے لوگ شکر کی طرح کھاتے ہیں

ورقعۂ منشآتش ہمچو کاغذ زر میبرند۔ بر کمال فضل وبلاغت او حمل
اور اسکی تصنیفات کے کاغذ کو نوٹ کی طرح لیجاتے ہیں اس سب کو سعدی کی بزرگی اور بلاغت

نتواں کرد بلکہ خداوند جہاں وقطب دائرۂ زماں قایم مقام
نہ سمجھنا چاہیئے بلکہ مالک جہان اور زمانہ کے دائرے کے قطب کے قایم مقام

سلیماں ناصر اہل ایمان اتابک[4] اعظم مظفر الدنیا والدین ابوبکر بن
سلمان کے اہل ایمان کے مددگار اتابک اعظم دینا اور دین کے فتح کرنے والے ابوبکر

سعد زنگی ظِلُّ اللہِ تعالیٰ فِیْ اَرْضِہٖ۔ رَبِّ ارْضِ عَنْہُ وَاَرْضِہٖ بہ عین عنایت
سعد زنگی کے بیٹے (خدائے تعالیٰ کا سایہ اُسکی بادشاہت میں ہے ایخدا تو اس سے خوش ہو اور اسکو راضی کر) نے چشم عنایت سے

نظر کردہ است وتحسین بلیغ فرمودہ وارادت صادق نمودہ
نظر فرمائی ہے اور بہت زیادہ تعریف فرمائی ہے اور اعتقاد سچا کیا ہے

---

ا۔ دفتر سے مراد یہاں کتاب مدح ہے ٢۔ خدا اسکی قبر کو نورانی کرے ٣۔ قصب الجیب کے معنے میں اختلاف ہے بعض شارح کہتے ہیں کہ اول دوم حرف پر فتح اور جیم پر حرکت کسرہ ہے۔ کہتے ہیں کہ وہ کانس کی جڑ ہے جو کچھ شیریں ہوتی ہے اس سے مراد یہ ہے کہ اسکی ادنےٰ باتوں کی بھی بڑے قدر ہوتی ہے۔ اور بعض نے کہا ہے کہ وہ قصب الجیب ہے۔ بجائے حطی دیائے تحتانی۔ وبائے موحدہ اور نیشکر کے معنے لئے ہیں یعنی گنا۔ مگر گنا تو شیریں ہوتا ہی ہے کچھ اس سے تعریف نہیں نکلتی۔ حالانکہ مصنف مرحوم کی مراد یہ ہے کہ اسکی ادنےٰ باتوں کی بھی قدر کیجاتی ہے ٤۔ اتابک بضم با اتالیق کو کہتے ہیں۔ چونکہ سعد بن زنگی سلطان سنجر کا اتالیق تھا۔ اس بادشاہ نے اسکو فارس کا حاکم مقرر کیا۔ اور سنجر کے فوت ہونے کے بعد بھی اُسنے اپنے نام کے ساتھ لفظ اتابک کو برقرار رکھا۔

**لاجرم کافۂ انام خاصہ وعوام بہ محبت او گرائیدہ اند والناس**

مجبوراً تمام دنیا خاص اور عام نے اس کی محبت کی طرف میل کیا ہے اور آدمی اپنے

**علیٰ دِینِ مُلوکِھِم**

بادشاہ کے مذہب پر چلتے ہیں

## قطعہ

**زانکہ ترا بر من مسکین نظر است**

جب سے تیری مجھ غریب پر نظر ہے

**آثارم از آفتاب مشہور تر است**

میرے نشانیاں آفتاب سے زیادہ مشہور ہین

**گر خود ہمہ عیبہا بدین بندہ درست**

اگر سب عیب ہی عیب اس بندہ میں ہیں

**ہر عیب کہ سلطان بہ پسندد ہنر است**

تو جس عیب کو بادشاہ پسند کرے وہ ہنر ہے

### قطعہ

**گِلے خوش بوئے در حمام روزے**

ایک خوشبودار مٹی حمام میں ایک دن

**رسید از دستِ محبوبے بدستم**

ایک محبوب کے ہاتھ سے مجھکو ملی

**بدو گفتم کہ مُشکی یا عبیری**

میں نے اس سے کہا کہ تو مشک ہے یا عبیر ہے

**کہ از بوئے دلآویز تو مستم**

کہ تیری دلکش خوشبو سے میں مست ہو گیا ہون

**بگفتا من گِلے ناچیز بودم**

تو اُسنے کہا کہ مین ایک ناچیز مٹی تھی

**ولیکن مدتے باگل نشستم**

لگر مدت تک پھول کے ساتھ میری صحبت رہی

**جمالِ ہمنشیں در من اثر کرد**

تو میرے ہمنشین کی خوبصورتی نے مجھ میں اثر کیا

**وگرنہ من ہمان خاکم کہ ہستم**

نہیں تو میں تو وہی خاک ہوں جیسی کہ پہلے تھی

**اَللّٰھُمَّ مَتِّعِ الْمُسْلِمِیْنَ بِطُوْلِ حَیٰوتِہٖ وَضَاعِفْ ثَوَابَ جَمِیْلِہٖ وَحَسَنَاتِہٖ وَارْفَعْ دَرَجٰتِ**

اے اللہ مسلمانوں کو اُسکی درازی عمر سے فائدہ پہنچا اور اُسکے خوبی کے ثواب اور نیکیونکے اجر کو دونا کر دے اور اُسکے دوستوں

**اَوِدَّائِہٖ وَوُلَاتِہٖ وَدَمِّرْ عَلٰی اَعْدَائِہٖ وَشُنَاتِہٖ بِمَا تُلِیَ فِی الْقُرْاٰنِ مِنْ اٰیَاتِہٖ**

کے اور نوکروں کے درجے بلند کر اور اُسکے دشمنوں اور بُرا چیتنے والونکو ہلاک کر ببرکت قرآن شریف کی اُن آیتونکے جنکی تلاوت

**وَاٰمِنْ بَلَدَہٗ وَاحْفَظْ وَلَدَہٗ**

کیجاتی ہے اور اُسکے شہر کو امن میں رکھ اور اسکی اولاد کو پناہ میں رکھ

## قطعہ

---

لہ اس حکایت کے بیان سے مصنف کا مقصد یہ ہے کہ صحبت کا اثر ہوتا ہے اور اچھی بُری صحبت سے اچھے اور بُرے نتیجے پیدا ہوتے ہین ۲ہ مُشک بضم میم وکسر میم دونوں طرح درست ہے ۳ہ عبیر ایک مرکب خوشبو کا نام ہے جو صندل گلاب مشک زعفران وغیرہ سے تیار ہو۔

| | |
|---|---|
| لَقَدْ سَعِدَ الدُّنْیَا بِہٖ دَامَ سَعْدُہٗ<br>البتہ دنیا اوسکی وجہ سے نیک بخت ہوئی خدا اسکی نیکی کو ہمیشہ رکھے<br>کَذَالِکَ تَنْشَاءُ لِیْنَۃٌ ھُوَ عِرْقُھَا<br>جیسا پرورش پاتا ہے درخت ویسی ہی اسکی شاخیں ہوتی ہیں | وَ اَیَّدَہُ الْمَوْلٰی بِاَلْوِیَۃِ النَّصْرِ<br>اور مدد کرے اسکی لئے مولا فتح کے جھنڈوں سے<br>وَ حُسْنُ نَبَاتِ الْاَرْضِ مِنْ کَرَمِ الْبَذْرِ<br>اور خوبی زمین کی روئیدگی کی اسکے بیج کی وجہ سے ہے |

ایزد تعالیٰ تقدس خطہ[ل] پاک شیراز را از ہیبت حاکمان عادل و ہمت عالمان عامل تا زمان قیامت در امان سلامت نگہدارد قطعہ

اللہ بزرگ و پاک و برتر شیراز کی پاک زمین کو انصاف کرنے والے حاکموں اور عمل کرنے والے عالموں کی برکت سے قیامت کے زمانے تک محفوظ اور سلامت رکھے۔

| | |
|---|---|
| اقلیم پارس را غم از آسیب دہر نیست<br>فارس کی ولایت کو زمانہ کے حوادث کا غم نہیں ہے<br>امروز کس نشان ندہد در بسیط خاک<br>آج زمین کے فرش پر کوئی شخص پتا نہیں دیتا<br>بر تست پاس خاطر بیچارگان و شکر<br>تیرے اوپر غریبوں کے دل کی حفاظت فرض ہے<br>یارب ز باد فتنہ نگہدار خاک پارس<br>اے خدا فتنہ کی ہوا سے فارس کی خاک کو محفوظ رکھ | تا بر سرش بود چو توئے سایۂ خدا<br>جبتک اسکے سر پر اے ظل اللہ تجھ سا حاکم موجود ہے<br>مانند آستان درت مامن رضا<br>کسی آرام کی جگہ کا تیرے آستان در کی مانند<br>بر ما و بر خدائے جہان آفرین جزا<br>اور ہمپر شکر کرنا لازم ہے اور جہان کے پیدا کرنیوالے پر اسکا بدلا دینا<br>چندانکہ خاک را بود و باد را بقا<br>جتنا کہ خاک کو اور ہوا کو بقا ہو |

# در سبب تالیف کتاب

کتاب کے تالیف کرنے کا سبب

یک شب تامل ایام گزشتہ میکردم و بر عمر تلف کردہ تاسف میخوردم

ایک رات میں گزرے ہوئے زمانہ کا خیال اور کھوئی ہوئی عمر پر افسوس کر رہا تھا

و سنگ سراچہ دل بالماس آب دیدہ مے سفتم و این بیتہا مناسب حال خود می گفتم

اور اپنے حجرہ کے فرش میں آنسوؤں کے ہیرے سے چھید کر رہا تھا اور یہ شعر اپنے حسب حال پڑھ رہا تھا

[ل] خطہ وہ مقام جو شہر کے گرداگرد بنا یا گیا ہو۔

## مثنوی

ہر دم از عمر مے رود نفسے
ہر دم عمر سے ایک سانس جاتا ہے
چون نگہ مے کنم نماند بسے
جب میں دیکھتا ہوں تو بہت باقی نہیں رہی ہے

اے کہ پنجاہ رفت و در خوابی
اے وہ شخص کہ پچاس برس گزر گئے اور تو غافل ہے
مگر این پنجروز دریابی
یہ تھوڑے دن جو باقی ہیں ان کی قدر کر

خجل آنکس کہ رفت و کار نساخت
اسکو بڑے شرمندگی ہوتی ہے جو چلا جاتا ہے اور کوئی کام نہیں کرتا
کوس رحلت زدند و بار نساخت
کوچ کا نقارہ بج جاتا ہے اور اپنا بوجھ نہیں لادتا

خواب نوشین بامداد رحیل
میٹھی نیند کوچ کے دن کی صبح کی
باز دارد پیادہ را ز سبیل
پیادہ کو راستہ چلنے سے باز رکھتی ہے

ہر کہ آمد عمارت نو ساخت
جو کوئی آیا اُسنے نئی عمارت بنائی
رفت و منزل بدیگرے پرداخت
وہ چلا گیا تو عمارت دوسرے کے واسطے خالی کر گیا

وان دگر پخت ہمچنین ہوسے
اور اس دوسرے نے بھی ایسی ہی حرص شروع کی،
وین عمارت بسر نبرد کسے
اور اس عمارت کو کوئی تمام نہیں کر سکا

یار ناپائدار دوست مدار
یار ناپائدار دوست پسند نہ کر
دوستی را نشاید این غدار
دوستی کے لئے یہ عہد شکن نہیں چاہیے

مایۂ عیش آدمی شکم است
آدمی کی زندگی کی اصلی پونجی پیٹ ہے
تا بہ تدریج مے رود چہ غم است
جب تک یہ معتدل طور سے کام کر رہا ہے کچھ غم نہیں

گر بہ بندد چنانکہ نکشاید
اگر یہ ایسا بند ہو جائے کہ نہ کھلے
گو دل از غم بری کن و شاید
تو پھر اگر دل غم سے بھر جائے تو درست ہے

ور کشاید چنانکہ نتوان بست
اور اگر یہ ایسا کھل جائے کہ بند نہ ہو سکے
گو بشو از حیات و نیا دست
تو بھی اس سے کہہ دینا چاہیے کہ زندگی سے ہاتھ دھولے

ل دریافتن - حاصل کرنا - فائدہ اٹھانا *
لا بار نساخت یعنی سامان سفر درست نہ کیا *

چار[۱] طبع مخالف و سرکش
چار عنصر مخالف اور سرکش
گر یکے زیں چہار شد غالب
اور اگر ان چاروں میں سے ایک غالب ہو گیا
لاجرم مرد عارف و کامل
مجبوراً جاننے والا اور کامل آدمی
نیک و بد چوں ہمی بباید مرد
نیکی اور بدی کرکے جب مرنا ضرور ہے
برگ عیشے بہ گورِ خویش فرست
عیش کا سامان اپنی قبر میں بھیجدے
عمر برف است و آفتاب تموز
عمر برف اور گرمی کے مہینے کی دھوپ کی طرح ہے
اے تہیدست رفتہ در بازار
اے وہ شخص کہ تو خالی ہاتھ بازار میں جاتا ہے
ہر کہ مزروع خود خورد بہ خوید
جو کوئی اپنی کھیتی خود ہی کچے زمانے میں کھائے گا
پند سعدی بہ گوش دل بشنو
سعدی کی نصیحت دل کے کان سے سن

چند روزے بوند باہم خوش
تھوڑے دنوں تک آپس میں ملکر رہتے ہیں
جان شیریں برآید از قالب
تو جان شیریں جسم سے نکل جاتی ہے
نہ نہد بر حیات دنیا دل
دنیا کی زندگی پر بھروسہ نہیں کرتا
خنک آنکس کہ گوئے نیکی برد
تو وہ اچھا جو نیکی میں سبقت لے گیا
کس نیارد ز پس تو پیش فرست
کوئی پیچھے نہیں لائے گا تو پہلے ہی بھیجدے
اندکے ماند و خواجہ[۲] غرہ ہنوز
تھوڑی سی باقی رہی ہے اور خواجہ ابتک مغرور ہے
ترسمت باز ناوری[۳] دستار
مجھے ڈر ہے کہ تو پگڑی سلامت نہ لائے گا
وقت خرمنش خوشہ باید چید
تو اسکو کھلیان اٹھاتے وقت بالیاں چننا پڑیں گی
رہ چنیں است مرد باش و برو
راستہ ایسا ہی ہے مرد بن اور چلا جا

بعد از تامل بسیار مصلحت آں دیدم کہ در نشیمن عزلت نشینم ۔ و دامن
بہت سوچنے کے بعد میں نے یہی مصلحت دیکھی کہ گوشۂ تنہائی میں بیٹھوں اور
صحبت فراہم چینم و دفتر از گفتہائے پریشاں بہ شویم و من
صحبت احباب کو ختم کروں اور فضول باتیں کرنا بند کردوں اور اس کے

۱ چار طبع سے مراد چار عنصر۔ خاک۔ پانی۔ ہوا۔ آگ۔ یا حرارت۔ برودت۔ یبوست۔ رطوبت۔
۲ خواجہ صاحب قدر۔ سردار۔ اور بڑے آدمی کے معنے میں مستعمل ہے لیکن یہاں بطریق مزاح اور تمسخر کے لایا گیا ہے
۳ باز ناوری دستار سے مراد بے عزتی ہے ۔ یا یہ کہ تیرے پلے میں کچھ نہیں ہے تو تیری پگڑی چھن جائے گی۔

**من بعد پریشان نہ گویم بیت**

بعد ہٰذ بغیر ضرورت بات نہ کروں۔

**زبان بریدہ بہ کنجے نشستہ صم بکم** — **بہ از کسے کہ زبانش نہ باشد اندر حکم**

جسکی زبان کٹی ہو اور گوشے میں بہرا گونگا بنا بیٹھا ہو — وہ اس شخص سے اچھا ہے جسکی زبان اسکے کہنے میں نہ ہو

**تا یکے از دوستاں کہ در کجاوہ ہمنشین من بودے و در حجرہ جلیس برسم**

یہاں تک کہ ایک میرے دوستوں میں جو کجاوے میں میرے ساتھ بیٹھتا تھا اور گھر میں میرا ہمنشیں رہتا تھا حسب معمول

**قدیم از در در آمد۔ چندانکہ نشاط و ملاعبت کردہ و بساط مداعبت گسترد**

قدیم کی موافق دروازے سے آیا۔ جسقدر خوشی اور کھیل کود کی باتیں کیں اور کھیل کود کے ڈھنگ والے

**جوابش نہ گفتم و سر از زانوئے تعبد بر نگرفتم رنجیدہ نگہ کرد و گفت قطعہ**

میںنے اس کا جواب نہیں دیا اور زانوئے عبادت سے سر نہیں اُٹھایا خفا ہو کر دیکھا اور کہا۔

**کنونت کہ امکانِ گفتار ہست** — **بگو اے برادر بہ لطف و خوشی**

اب کہ تجھ میں بولنے کی طاقت ہے — اے بھائی مہربانی اور خوشی سے باتیں کر

**کہ فردا کہ پیک اجل در رسد** — **بہ حکم ضرورت زبان در کشی**

کیونکہ کل جب موت کا قاصد پہونچ جائے گا — تو مجبوراً تجھے خود ہی زبان بند کرنی پڑے گی

**کسے از متعلقان منش بر حسبِ واقعہ مطلع گردانید کہ فلاں عزم کردہ است**

کسی نے میرے گھر والوں میں سے اسکو اصل واقعہ بتایا کہ ایسا ایسا ارادہ کیا ہے

**و نیت جزم کہ بقیت عمر معتکف نشیند و خاموشی گزیند تو نیز**

اور یہی نیت کرلی ہے کہ باقی عمر گوشہ نشین رہیگا اور خاموشی زندگی بسر کرے گا تجھسے

**اگر توانی سر خویش گیر۔ و مجانبت در پیش گفتا بہ عزت عظیم و**

بھی ہو سکے تو جا اپنا کام کر اور یکسوئی اختیار کر وہ بولا کہ خدائے بزرگ کی

**صحبت قدیم کہ دم بر نیارم و قدم بر نہ دارم مگر انگہ کہ سخن**

عزت کی اور دوستی قدیم کی قسم کہ میں جبتک نہ بولوں گا اور قدم نہ اٹھاؤں گا مگر اسوقت جبکہ

**گفتہ شود بعادت مالوف و طریق معروف کہ آزردن دل دوستان**

قدیم عادت اور طریقہ معلوم کی طرح بات کہی جائے کیونکہ دوستوں کا دل دکھانا

جہلست وکفارت ہمیں سہل - خلاف راے صواب است وعکس

جہالت ہے اور قسم کا بدلہ اور کفارہ دینا آسان ہے اور عقل صحیح اور عقلمندوں کی رائے

راے اولوالالباب ذوالفقار علی[۱] درنیام وزبان سعدی درکام قطعہ

کے یہ بات خلاف ہے کہ علی کی ذوالفقار میان میں رہے اور سعدی کی زبان تالو میں -

| | |
|---|---|
| زباں در دہان خردمند چیست | کلید در گنج صاحب ہنر |
| زبان عقلمند کے منھ میں کیا ہے | ہنرمند کے خزانہ کے دروازہ کی کنجی |
| چو در بستہ باشد چہ داند کسے | کہ جوہر فروش است یا پیلہ ور |
| جب دروازہ بند ہو تو کوئی کیا جانے | کہ موتی بیچنے والا ہے یا بساطی ہے |

ایضاً

| | |
|---|---|
| اگرچہ پیش خردمند خامشی ادب است | بوقت مصلحت آن بہ کہ در سخن کوشی |
| اگرچہ عقلمند کے آگے چپ رہنا ادب ہے | مگر ضرورت کے وقت یہی اچھا کہ تو بات کہنے کی کوشش کرے |
| دو چیز طیرہ عقل است دم فرو بستن | بوقت گفتن وگفتن بوقت خاموشی |
| دو چیزیں عقل کے ہلکاپن کی دلیل ہیں - خاموشی | کہنے کے وقت اور بولنا چپ رہنے کے وقت |

فی الجملہ زبان از مکالمت او درکشیدن قوت نداشتم و روے از

قصہ کوتاہ اس سے بات نہ کرنے کی طاقت مجھ میں نہ تھی اور باتیں کرنے سے

محادثت بگردانیدن مروت ندانستم کہ یار موافق بود و دوست صادق

چشم پوشی کچھ مروت نہ معلوم ہوئی کیونکہ وہ مخلص اور سچا دوست تھا

بیت

| | |
|---|---|
| چو جنگ آوری باکسے در ستیز | کہ از وے گزیرت بود یا گریز |
| جب تو لڑے تو اس سے لڑ | کہ اس سے تجھکو چارہ کار یا گریز کی گنجایش ہو |

بحکم ضرورت سخن گفتم وتفرج کنان بیرون رفتم در فصل ربیعیکہ

مجبوراً ویسے بات کرنا شروع کی اور ٹہلتا ہوا باہر گیا ربیع کا زمانہ تھا

[۱] ذوالفقار - حضرت علی کی تلوار کا نام ہے - کیونکہ فقار کمر کی جوڑوان ہڈیوں کا نام ہے جنھیں ریڑھ کی ہڈی کہا جاتا ہے جوکہ دن سے کمر تک ہے - یہ تلوار بھی اسی طرح کٹاؤ دار تھی - اسلئے اسکو ذوالفقار بفتح فا کہا گیا -

صولت بردو آرمیده بود و آوان دور ورسیده **قطعہ**

سردی کی شدت کم ہوگئی تھی گلاب کے کھلنے کا زمانہ تھا۔

**اوّل اُردی بہشت ماہ جلالی**

شروع اُردی بہشت کے مہینہ کا سنہ جلالی مین

**برگل سرخ از نم اوفتادہ لآلی**

گلاب کے پھولون پر شبنم کے قطرے اونکے موتی بکھرے ہوئے تھے

**بلبل گوینده بر منابر قضبان**

بلبل شاخون کے منبروں پر چہک رہی تھی

**ہمچو عرق بر عذار شاہد غضبان**

اور ایسے معلوم ہوتے تھے جیسے حالت غصہ مین معشوق کے رخسار پر پسینہ

**شب را بہ بوستان بایکے از دوستان اتفاق مبیت افتاد**

رات کو دوستون مین سے ایک دوست کے ساتھ باغ مین شب باشی کا اتفاق ہوا

**موضعے خوش و خورم و درختان درہم گفتی کہ خردۂ مینا بر خاکش**

ایک عمدہ جگہ تر و تازہ اور درختون کے کنج مین گویا کہ کانچ کے ٹکڑے اُس کی خاک پر

**ریختہ و عقد ثریا از تاکش آویختہ قطعہ**

بکھرے ہوئے تھے اور عقد ثریا اوسکی انگورون کی بیل مین لٹکے ہوئے تھے۔

**روضۃ ماءُ نہرِھا سلسالٌ**

ایسا ایک باغ جسکی نہرون کا پانی جاری تھا

**آن پُر از لالہ ہائے رنگارنگ**

وہ رنگارنگ لالون سے بھرا تھا

**باد در سایۂ درختانش**

ہوانے اوسکے درختوں کے سایہ مین

**دوحۃ سجعُ طیرِھا موزونٌ**

درخت جسپر کے پرندونکی بولیان موزون تھین

**وین پُر از میوہ ہائے گوناگون**

اور یہ درخت طرح طرح کے میوون سے پرتھا

**گسترانیدہ فرش بوقلمون**

رنگ برنگ کا فرش بچھا رکھا تھا

**بامدادان کہ خاطر باز آمدن بر رائے نشستن غالب آمد دیدمش دامنے**

صبح کے وقت جب ٹھرنے کے ارادہ پر واپسی کی رائے غالب آئی تو مینے اپنے دوست کو دیکھا

**گل و ریحان و سنبل و ضمیران فراہم آوردہ و آہنگ رجوع کردہ**

کہ ریحان اور سنبل اور ضیمران کے پھولون کو جمع کرکے دامن بھر لیا ہے اور اسی صورت میں واپسی کا ارادہ ہے

سلہ اُردی بہشت فارسی شمسی مہینون مین سے ایک مہینہ کا نام ہے جو آخر بیساکھ کے مطابق پڑتا ہے اور وہ آفتاب کے برج ثور مین رہنے کا زمانہ ہے سلہ جلالی تاریخ سال شمسی کا نام ہے جو جلال الدین ملک شاہ سلجوقی کی طرف منسوب ہے اور یہی تاریخ زمانہ شیخ سعدی علیہ الرحمہ میں بہ لحاظ سنہ رائج تھی ہر سال جلالی ۳۶۵ دن اور ۴۹ دقیقہ کا شمار ہوتا ہے۔

گفتم گل بوستان را چنانکہ دانی بقائے وعہد گلستان را وفائے
میں نے کہا جیسا کہ ظاہر ہے باغ کے پھولوں کو بقا نہیں ہوتی اور بہار کا زمانہ وفا نہیں رکھتا اور
نہ باشد وحکیمان گفتہ اند ہرچہ نپاید دل بستگی را نشاید۔ گفتا
حکیموں کا قول ہے جو چیز پائدار نہ ہو وہ دل لگانے کے قابل نہیں اُسنے
طریق چیست۔ گفتم برائے نزہت ناظران وفسحت حاضران
کہا کہ پھر کیا کیا جاوے میں نے کہا کہ دیکھنے والوں کی تازگی اور موجودہ لوگوں کی کشادگی کے
کتاب گلستان توانم تصنیف کردن کہ باد خزان را بر ورق او
لئے میں کتاب گلستان تصنیف کر سکتا ہوں جسکے ورق پر باد خزان کی لوٹ کا
دست تطاول نباشد۔ وگردش زمان عیش ربیع را بہ طیش
قابو نہ چل سکے اور زمانہ کی گردش اوسکی ربیع کی فصل (بہار) کو خریف
خریف مبدل نکند۔ نظم
(خزان) کے غصہ سے تبدیل نہ کرے۔

بچہ کار آیدت زگل طبقے
پھولوں کا بھرا ہوا ایک طبق تیرے کس کام آئے گا
گل ہمین پنج روز وشش باشد
پھول یہی پانچ چھ دن رہ سکتا ہے

از گلستان من ببر ورقے
میری گلستان سے ایک ورق لے جا
وین گلستان ہمیشہ خوش باشد
اور یہ گلستان ہمیشہ تروتازہ رہے گی

حالیکہ من این سخن بہ گفتم۔ دامن گل بریخت ودر دامنم آویخت۔
جوں ہی کہ میں نے یہ بات کہی پھولوں کا دامن بکھیر دیا۔ اور میرے دامن سے لپٹ گیا کہ
الکریم اذا وعد وفا فصلے دو ہمان روز اتفاق بیاض افتادہ
سخی جب وعدہ کرتا ہے پورا کرتا ہے دو فصلیں اوسیدن لکھنے کا اتفاق ہوا
در حسن معاشرت وآداب محاورت در لباسے کہ متکلمان
اچھی طرح زندگی بسر کرنے میں اور بول چال کے آداب میں ایسی عبارت میں کہ بات کرنے
را بہ کار آید ومترسلان را بلاغت افزاید فی الجملہ ہنوز از گل
والوں کے کام میں اسکے اور خط کتابت کرنے والوں کی بلاغت بڑھائے قصہ کوتاہ ابھی کچھ

گلستان بقیتے ماندہ بود کہ کتاب گلستان تمام شد۔
کچھ فصل بہار باقی تھی کہ کتاب گلستان ختم ہو گئی۔

## ذکر پادشاہزادۂ جہان سعد بن ابی بکر بن سعد نوّر اللہ قبرہٗ

ذکر بادشاہزادۂ جہان سعد بیٹے ابی بکر بیٹے سعد کا خدا اسکی قبر کو نورانی کرے

تمام آنگہ شود بہ حقیقت کہ پسندیدہ آید در بارگاہ جہان پناہ سایۂ
اور تمام تو اصل میں جب ہوگی جبکہ پسند کی جائے بارگاہ میں جہان پناہ خدا کے
کردگار پرتوِ لطف پروردگار و ذخر زمان وکہف امان
سائے اور خدا کی مہربانی کے سائے اور ذخیرہ زمانہ اور امن کے ٹھکانے
المؤیَّد مِن السَّماءِ المنصُور علی الاَعداءِ عضدُ الدَّولۃِ القاھرۃِ
آسمانی تائید سے مؤید دشمنوں پر فتحمند دولت غالب کے قوت بازو
سِراجُ المِلّۃِ الباھِرۃِ جمالُ الاَنامِ مفخرُ الاسلام سعدُ بنُ الاتابکِ
مذہب روشن کے چراغ دنیا کی خوبی اور اسلام کی جائے فخر سعد بیٹے اتابک
الاعظم شھنشاہ المعظّم مالکِ رِقابِ الاُمَم مولیٰ مُلوکِ العربِ
بڑے کے بڑے بادشاہوں کے بادشاہ امتوں کی گردنوں کے مالک سردار عرب
والعجمِ سُلطانُ البَرِّ والبحرِ وارثُ مُلکِ سُلیمانَ مُظفّرُ الدّین
اور عجم کے بادشاہوں کے جنگل اور دریا کے بادشاہ سلیمان علیہ السلام کے ملک کے وارث دین
ابوبکرِ بنُ سعدِ بنِ زنگی اَدامَ اللہُ اقبالَھُما وضاعفَ اجلالَھُما
کے فتحمند ابو بکر بیٹے سعد کے بیٹے زنگی کے خدا اُن دونوں کے اقبال کو ہمیشہ رکھے اور انکی بزرگی کو دونا کرے
واجعل الیٰ کُلِّ خیرٍ مآلَھُما بکرشمہ لطفِ خداوندی مطالعہ فرماید قطعہ
اور تمام نیکیوں کی طرف انکی بازگشت کرے اپنی مالکانہ مہربانی کے ساتھ مطالعہ فرمائے۔

| | |
|---|---|
| گر التفاتِ خداوندیش بیاراید | نگار خانۂ چینی و نقش ارژنگیست |
| اگر توجہ خداوندانہ اوسکو سنوارے | تو وہ (گلستان) چین کا نگارخانہ اور ارژنگ کا نقش ہے |
| امید ہست کہ روے ملال درنہ کشد | ازین سخن کہ گلستان نہ جائے دلتنگیست |
| امید ہے کہ اس سے رو گردانی نہ کرے گا | اسوجہ سے کہ گلستان رنجیدگی کی جگہ نہیں ہوتی |

| علی الخصوص که دیباچهٔ همایونش<br>خاص کر جب کہ اُس کا مُبارک دیباچہ | بنام سعد ابوبکر سعد بن زنگیست<br>سعد ابو بکر سعد بن زنگی کے نام سے ہے |
| --- | --- |

## ذکر امیر کبیر فخر الدین ابی بکر بن ابی نصر اطال اللہ عمرہٗ

ذکر امیر کبیر فخر الدین بیٹے ابی بکر بن ابی نصر کا خدا اسکی عمر دراز کرے

دیگر عروس فکر من از بے جمالی سر بر نمی آرد و دیدهٔ یاس
دوسری بات یہ ہے کہ میری فکر کی دلھن خوبصورت نہ ہونے کی وجہ سے سر نہین اٹھا سکتی اور میری

از پشت پائے خجالت بر ندارد و در زمرهٔ صاحب نظران متجلی
ناامیدی کی آنکھ شرمندگی کے پشت پا سے نہین اٹھ سکتی اور اہل نظر کے گروہ مین روشن اور

نه شود مگر آن که متحلی گردد به زیور قبول امیر کبیر عالم عادل
ظاہر نہین ہو سکتی مگر جب کہ زیور پہن لے قبولیت امیر کبیر عالم عادل

مظفر و منصور ظهیر سریر سلطنت مشیر تدبیر مملکت کهف الفقرا
مظفر اور منصور مددگار تخت سلطنت مشیر تدبیر مملکت جائے پناہ فقرا

ملاذ الغربا مربی الفضلا محب الاتقیا افتخار آل فارس یمین الملک
ٹھکانے غربا فاضلون کے مربی نیک لوگون کے دوست اہل فارس کے فخر قوت ملک

ملک الخواص باربک فخر الدوله والدین غیاث الاسلام والمسلمین
فرشتہ خاصیت عرض بیگی فخر دولت اور دین کے فریادرس اسلام اور مسلمانون کے

عمدة الملوک والسلاطین ابی بکر بن ابی نصر اطال الله عمره و اجل قدره
سردار بڑے بادشاہوں اور سلطانوں کا ابی بکر بن ابی نصر خدا انکی عمر کو دراز کرے اور ان کی قدر کو

و شرح صدره و ضاعف اجره که ممدوح اکابر آفاقست و مجمع
بزرگ کرے اور انکے دل مین کشادگی پیدا کرے اور انکا اجر دوتا کرے کہ دنیا کے بڑے لوگون کے ممدوح ہین اور

مکارم اخلاق
اخلاق خوب ان کے مجمع ہین

**شعر**

| گنهش طاعتست و دشمن دوست<br>اُسکے گناہ اسکی عبادت ہین اور اسکے دشمن اُسکے دوست ہین | هر که در سایهٔ عنایت اوست<br>جو کوئی ان کی مہربانی کے سائے مین ہے |
| --- | --- |

بر ہر یک از بندگان و حواشی خدمتے معین است کہ اگر در ادائے
ہر ایک کے ذمہ غلاموں اور پاس بیٹھنے والوں میں سے ایک خدمت مقرر ہے کہ اگر اسکے ادا کرنے میں
برخے ازان تہاون و تکاسل روا دارند در معرض خطاب آیند
تھوڑی سی اس سے ڈھیل اور سستی جائز رکھیں تو انسے جواب طلب ہو جائے
و در محل عتاب مگر بر آن طایفہ درویشان کہ شکر نعمت بزرگان
اور ان پر شاہی عتاب ہو مگر اس فقیروں کے گروہ پر کہ بڑے لوگوں کی نعمت کا شکر
واجب است و ذکر جمیل و دعائے خیر و ادائے چنین خدمتے در حد
ادا کرنا لازم ہے اور بہتر ذکر اور اچھی دعا اور ایسی خدمت کا ادا کرنا حالت
غیبت اولیٰ تر ست کہ در حضور آن بہ تصنع نزدیک است
غیبت میں بہت اچھا ہے کیونکہ سامنے رہ کردہ بات بناوٹ سے زیادہ قریب ہے
و این از تکلف دور با جابت مقرون باد
اور یہ تکلف سے دور ہے قبولیت سے نزدیک ہو

**قطعہ**

پشت دوتائے فلک راست شد از خرمی
آسمان کی ٹیڑھی کمر خوشی سے سیدھی ہو گئی
حکمت محض است گر لطف جہان آفرین
یہ بات محض حکمت کے رو سے ہے اگر خدا کی مہربانی
دولت جاوید یافت ہر کہ نکونام زیست
اسنے بے زوال دولت پائی جو نیکنام رہ کر زندہ رہا
وصف ترا گر کنند ور نہ کند اہل فضل
اگر اہل فضل تیری تعریف کریں یا نہ کریں

تا چو تو فرزند زاد مادر ایام را
جب سے کہ مادر ایام کے یہاں تجھ سا لڑکا پیدا ہوا ہے
خاص کند بندۂ مصلحت عام را
کسی بندہ کو عوام کی مصلحتوں کے لئے خاص کرے
کز عقبش ذکر خیر زندہ کند نام را
کیونکہ اسکے بعد اس کا ذکر نیکی نام کو زندہ کرتا ہے
حاجت مشاطہ نیست روئے دلآرام را
خوبصورت چہرے کے لئے آرایش دینے والی عورت کی ضرورت نہیں

## ذکر تقصیر خدمت و موجب اختیار عزلت

خدمت کی کمی اور گوشہ نشینی اختیار کرنے کا بیان

تقصیر و تقاعدیکہ در مواظبت خدمت بارگاہ خداوندی میرود بنابر
قصور اور باز رہنا دربار آقا کی مدامی حاضری سے اس واسطے ہے

آن ست که طایفه از حکمائے ہندوستان در فضایل بزرجمہر سخن میگفتند

کہ ایک گروہ ہندوستان کے عقلمندون میں سے بزرجمہر کی بزرگیون کا ذکر کر رہا تھا

باآخر جز این عیبش نہ دانستند کہ در سخن گفتن بطی ست یعنی درنگ

آخر مین اس بات کے سوائے اُسمین کوئی خرابی نہ معلوم ہوئی کہ بات کہنے مین بہت سست ہے یعنی بہت دیر مین

بسیار مے کند و مستمع را بسے منتظر مے باید بود تا وے تقریر سخنے کند

کلام کرتا ہے اور سننے والے کو بہت انتظار دیکھنا پڑتا ہے جب کبھی وہ کسی مسئلہ مین تقریر کرتا ہے

بزرجمہر بشنید و گفت اندیشہ کردن کہ چہ گویم بہ از پشیمانی خوردن

بزرجمہر نے یہ بات سنی اور جواب دیا کہ یہ سوچنا کہ مین کیا کہون اس پشیمانی سے اچھا ہے

کہ چرا گفتم

کہ مینے کیون کہا

نظم

سخندان پرورده پیر کهن
بات کا جاننے والا تجربہ کار اور پرانا بڈھا

بیندیشد آنگه بگوید سخن
پہلے سوچ لیتا ہے اُسوقت بات کرتا ہے

مزن بے تأمل بہ گفتار دم
بے غور کئے بات کہنا شروع نہ کر

نکو گوئے گر دیر گوئی چہ غم
بات اچھی کہہ دیر مین کہنے تو کوئی پروا نہین

بیندیش وانگہ برآور نفس
سوچ لے اور اسوقت بات منہ سے نکال

وزان پیش بس کن کہ گویند بس
اور اس سے پہلے بات ختم کردے کہ لوگ کہین کہ ختم کرو

بہ نطق آدمی بہترست از دواب
بولنے کی وجہ سے آدمی چوپایون سے بہتر ہے

دواب از تو بہ گر نہ گوئی صواب
اگر تو اچھی بات نہ کہے تو تجھ سے چوپائے بہتر ہین

فکیف در نظر اعیان حضرت خداوندی عزّ نصرہ کہ مجمع اہل دلست و

پس یہ کیونکر ہو سکتا ہے اگر سرداران بارگاہ خداوندی کے سامنے (کہ خدا کرے اسکی فتح غالب رہے) جہان اہل دل کا مجمع

مرکز علمائے متبحر اگر در سیاقت سخن دلیری کنم شوخی کردہ باشم و

ہے اور عالمان دانشمند کا مرکز ہے اگر بات کرنے کی گویائی مین مین دلیری کرتا رہون تو گویا بے ادبی کا

بضاعت مزجات بحضرت عزیز آوردہ کہ شبہ[1] در بازار جوہریان

مرتکب ہونگا اور کھوٹی پونجی کا بڑے دربار مین لانے والا مانا جاؤنگا کیونکہ پوت جوہریون کے بازار مین ادنے

[1] پوتھ ایک بہت کم قیمت چینی یا شیشے کی چیز ہے ۱۲

جوے نیرزد و چراغ پیش آفتاب پرتوے نہ دارد - و منارۂ بلند
قیمت نہیں پاتی ہے اور چراغ آفتاب کے سامنے کوئی روشنی نہیں رکھتا - اور ایک منارہ الوند
بر دامن کوہ الوند پست نماید
پہاڑ کے دامن میں بہت ہی پست معلوم ہوتا ہے

## مثنوی

ہر کہ گردن بہ دعوے افرازد
جو شخص مدعی بن کر گردن بلند کرتا ہے
خویشتن را بہ گردن اندازد
وہ گویا اپنے آپ کو گردن کے بل گراتا ہے
سعدی افتادہ است و آزادہ
سعدی ایک آزاد آدمی واقع ہوا ہے
کس نیاید بہ جنگ افتادہ
اور گرے ہوئے سے لڑنے کے لیے کوئی نہیں آتا
اول اندیش وانگہی گفتار
پہلے سوچ لے اور اسوقت بات کر
پاے پیش آمدست و پس دیوار
پہلے نیو رکھتے ہیں پھر دیوار بناتے ہیں
نخل بندم و لے نہ در بستان
میں بوٹا لگانا جانتا ہوں مگر نہ کہ باغ میں
شاہدے ام و لے نہ در کنعان
میں شاہد ضرور ہوں مگر نہ کہ کنعان میں

لقمان را گفتند حکمت از کہ آموختی گفت از نابینایان کہ تاجاے
لقمان سے لوگوں نے کہا - تونے دانائی کس سے سیکھی - اُسنے جواب دیا اندھوں سے - کیونکہ وہ جب تک جگہ
نہ بینند پاے نہ نہند قَدِّمِ الخُرُوجَ قَبلَ الوُلُوجِ

## مصرع

نہیں دیکھ لیتے پانوں نہیں رکھتے نکلنے کی فکر کو داخل ہونے کی فکر پر مقدم کر

مردیت بیازما وانگہ زن کن

## قطعہ

پہلے اپنی قوت مردانگی کا تجربہ کر اسوقت شادی کر

گرچہ شاطر بود خروس بہ جنگ
اگرچہ مرغ لڑائی میں چالاک ہوتا ہے
چہ زند پیش باز روئین چنگ
مگر کانسی کے چنگل والے باز کا کیا مقابلہ کرسکتا ہے
گربہ شیر است در گرفتن موش
بلی چوہے کے پکڑنے میں شیر ہوتی ہے
لیک موش است در مصافِ پلنگ
مگر تیندوے کی لڑائی میں چوہے کی طرح ہے

امّا بہ اعتماد وسعت اخلاق بزرگان کہ چشم از عوائب زیردستان بہ
لیکن بہ سبب بزرگوں کی وسعت اخلاق کے بھروسے کے کہ عاجزوں کے عیبوں سے چشم پوشی

ـــــــــــــــــــــــــــــ
لہ الوند ایک پہاڑ کا نام ہے جو بہت بلند ہے اور شہر ہمدان کے نواحی میں واقع ہے -

به پوشند و در افشای جرائم کهتران نه کوشند کلمهٔ چند بطریق اختصار از
کرتے ہیں اور چھوٹے لوگوں کی خطاؤں کے ظاہر کرنے میں کوشش نہیں کرتے چند کلمے مختصر طور پر
نوادر و امثال و شعر و حکایات و سیر ملوک ماضی رحمهم الله درین کتاب
نادر باتوں اور مثالوں اور شعروں و قصوں اور گزرے ہوئے بادشاہوں (کہ خدا انپر رحم کرے) تاریخ سے
درج کردیم و برخے از عمر گرانمایه بروخرج - موجب تصنیف
اس کتاب میں ہم نے لکھے ہیں اور تھوڑی سی قیمتی عمر اسپر صرف کی ہے اس کتاب کی تصنیف
کتاب این بود قطعه
کا سبب یہی تھا

به ماند سالها این نظم و ترتیب
یہ نظم اور ترتیب برسوں رہیگی
زما هر ذره خاک افتاده جائے
اور ہمارے خاک کا ایک ایک ذرہ جگہ جگہ پڑا ہوگا
غرض نقشے است کز ما یاد ماند
غرض یہ ایک نقش ہے جو ہماری یادگار رہے
که هستی را نمی بینم بقائے
کیونکہ زندگی میں ہمکو کوئی پائداری نہیں معلوم ہوتی
مگر صاحبدلے روزے برحمت
شاید کوئی بزرگ کسی دن رحم کرکے
کند در کار این مسکین دعائے
اس غریب کے حق میں کوئی دعا کرے

امعان نظر در ترتیب کتاب و تهذیب ابواب ایجاز سخن را مصلحت دید
نظر کی گہرائی نے کتاب کی ترتیب اور بابوں کی تہذیب میں اختصار سخن کو مصلحت سمجھا یہانتک
تا مرا این روضهٔ غنا و حدیقهٔ غلبا را چون بهشت به هشت باب
کہ خاص اس گنجان باغ اور گھنے گلزار کے بہشت کی طرح آٹھ دروازوں (باب)
اتفاق افتاد این مختصر آمد تا به ملالت نه انجامد
کا اتفاق پڑا اور اسی سبب سے یہ مختصر ہے تاکہ کدورت نہ پیدا ہو۔

باب اول در سیرت بادشاهان
پہلا باب بادشاہوں کی عادت میں ہے
باب دوم در اخلاق درویشان
دوسرا باب درویشوں کے عادات میں ہے
باب سوم در فضیلت قناعت
تیسرا باب قناعت کی بزرگیوں میں ہے
باب چهارم در فضیلت خاموشی
چوتھا باب چپ رہنے کی افضلیت میں

باب پنجم در عشق و جوانی -
پانچوان باب جوانی اور عشق کے بیان مین

باب ششم در ضعف و پیری
چھٹا باب ضعیفی اور بڑھاپے کے بیان مین

باب هفتم در تاثیر تربیت
ساتوان باب تعلیم کے اثرات کے بیان مین

باب هشتم در آداب صحبت
آٹھوان باب صحبت کے آداب کے بیان مین

مثنوی

1258 A.D.

دران مدت که ما را وقت خوش بود
جس زمانہ مین کہ ہمکو فراغت حاصل تھی

ز هجرت ششصد و پنجاه و شش بود
سنہ ہجری چھ سو چھپن تھے

مراد ما نصیحت بود گفتیم
ہمارا مقصد صرف نصیحت کرنا تھا جو ہم نے کردی

حوالت با خدا کردیم و رفتیم
اور خدا کو سونپ کر خود ہم رخصت ہو گئے

باب اوّل در سیرت پادشاهان
پہلا باب بادشاہون کی عادات کے بیان مین

حکایت - بادشاہے را شنیدم که بکشتن اسیرے اشارت کرد بیچاره
مینے ایک بادشاہ کے متعلق سنا ہے کہ اُسنے ایک قیدی کے قتل کرنے کا حکم دیا اس بیچارے

دران حالت نومیدی ملک را دشنام دادن گرفت و سقط گفتن که گفته
قیدی نے اس نا امیدی کی حالت مین بادشاہ کو گالیان دینا اور سخت سُست کہنا شروع کیا

اند هر که دست از جان بشوید هرچه در دل آید بگوید بیت
کیونکہ بزرگون کا مقولہ ہے جو کوئی جان سے ہاتھ دھو لیتا ہے تو جو کچھ جی مین آتا ہے کہہ گزرتا ہے

وقت ضرورت چو نماند گریز
ضرورت کے وقت جب بھاگنے کا موقع نہین رہتا

دست بگیرد سر شمشیر تیز
تو ہاتھ تیز تلوار کا قبضہ تھام لیتا ہے

اِذَا يَئِسَ الْاِنْسَانُ طَالَ لِسَانُهٗ
جب آدمی مایوس ہو جاتا ہے تو زبان دراز ہو جاتی ہے

كَسِنَّوْرٍ مَغْلُوْبٍ يَصُوْلُ عَلَى الْكَلْبِ
جیسے دبی ہوئی بلی کتے پر حملہ کرتی ہے

ملک پرسید که چه می گوید - یکے از وزرا نیک محضر گفت اے خداوند
بادشاہ نے دریافت کیا کہ یہ قیدی کیا کہتا ہے وزیرون مین سے ایک نیک ذات وزیر نے عرض کیا کہ اے آقائے نعمت

همی گوید وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ملک را رحمت آمد و از سر خون
وہ یہ کہہ رہا ہے کہ وہ لوگ بڑے اچھے ہین جو غصہ کو ضبط کرتے اور لوگون کو معاف فرما دیتے ہین بادشاہ کو رحم آگیا اور اُسکے قتل کا

او در گذشت وزیر دیگر که ضد او بود گفت ابنائے جنس ما را نه شاید

خیال چھوڑ دیا دوسرا وزیر جو اس وزیر کا مخالف تھا اُسنے کہا کہ ہمارے عہدے کے لوگون

در حضرت بادشاہان جز براستی سخن گفتن این ملک را دشنام داد

بادشاہون کے دربار میں سچ کے سوائے بات نہ کہنا چاہیے اُسنے بادشاہ کو گالی دی اور

و ناسزا گفت - ملک روئے ازین سخن درہم کشید و گفت - آن دروغ

نالایق کہا بادشاہ نے یہ بات سنکر غصہ سے منھ پھیر لیا اور کہا کہ جو جھوٹ اُسنے بولا

کہ وے گفت پسندیدہ تر آمد مرا ازین راست کہ تو گفتی - کہ روے

ہے وہ مجھے تیرے اس سچ سے زیادہ پسند آیا کیونکہ اِس کا رُخ

آن در مصلحتے بود - و بنائے این بر خبثے و خردمندان گفته اند

ایک نیکی کی طرف تھا اور اس تیرے سچ کی بنا بدی پر ہے اور عقلمندوں کا یہ مقولہ ہے

دروغ مصلحت آمیز به از راستی فتنه انگیز شعر

کہ وہ جھوٹ جسمین مصلحت شامل ہو فتنہ اُٹھانے والے سچ سے اچھا ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ہر کہ شاہ آن کند کہ او گوید<br>جو شخص ایسا ہے کہ بادشاہ اس کا کہنا کرتا ہے | حیف باشد کہ جز نکو گوید<br>بڑے افسوس کی بات ہے اگر وہ شخص نیکی کے سوائے بات کہے |

لطیفہ برطاق ایوان فریدون[1] نوشتہ بود مثنوی

فریدون بادشاہ کے محل کے دروازہ پر لکھا تھا

| | |
|---|---|
| جہان اے برادر نماند بکس<br>کہ اے بھائی دنیا کسی کے ساتھ نہین رہیگی | دل اندر جہان آفرین بند و بس<br>دل خدا سے لگانا چاہیے باقی کچھ نہین |
| مکن تکیہ بر ملک دنیا و پشت<br>دنیا کے ملک پر بھروسہ نہ کر اور اسکے سہارے نرہ | کہ بسیار کس چون تو پرورد و کشت<br>کیونکہ دنیا نے بہت سے تجھ جیسے آدمی پرورش کرکے مار ڈالے |
| چو آہنگ رفتن کند جان پاک<br>جب پاک جان جانے کا ارادہ کرے | چہ بر تخت مردن چہ بر روے خاک<br>تو خاک اور تخت پر مرنا دونون برابر ہین |

حکایت یکے از ملوک خراسان سلطان محمود سبکتگین را بخواب دید

خراسان کے بادشاہون میں سے کسی نے سلطان محمود سبکتگین کو خواب میں

[1] فریدون ایران کے ایک قدیم بادشاہ کا نام ہے جسنے ضحاک کو شکست دی اور ایران توران شام و روم پر قابض ہوکر نہایت عدل و انصاف کے

که جمله وجود او بریخته بود و خاک شده مگر چشمانش که همچنان در چشم خانه
کہ اسکے جسم کے تمام حصے بکھر گئے تھے اور خاک ہو گئے تھے مگر اسکی آنکھین اسی طرح آنکھون کے حلقو مین
میگردیدند - و نظر میکردند - سایر حکماء از تاویل آن فرو ماندند
گردش کر رہی تھین اور دیکھ رہی تھین تمام عقلمند اس خواب کی تعبیر تبانے سے عاجز ہو گئے
مگر درویشے که بجا آورد و گفت - هنوز نگرانست که ملکش با دگران -
مگر ایک فقیر تھا جسنے تعبیر بتائی اور کہا کہ اس کی آنکھین ابھی دیکھ رہی ہین کہ اس کا ملک دوسروں کے قبضے مین ہے

## قطعہ

بس نامور بزیر زمین دفن کرده اند
بہت سے نامور لوگ زمین کے نیچے دفن کئے ہین
کز هستیش بروی زمین یک نشان نماند
کہ انکی ہستی کا اب زمین پر کوئی نشان باقی نہین رہا

آن پیر لاشه را که سپردند زیر خاک
اس بڈھی کی لاش کو جو خاک کے نیچے دفن کیا
خاک چنان بخورد کزو استخوان نماند
خاک نے اسکو ایسا کھایا کہ اسکی ہڈی بھی نرہی

زنده است نام فرخ نوشیروان لہ بعدل
نوشیروان کا مبارک نام عدل کی وجہ سے زندہ ہے
گرچه بسے گزشت که نوشیروان نماند
اگرچہ بہت زمانہ گزر گیا کہ نوشیروان نہین رہا

خیرے کن اے فلان و غنیمت شمار عمر
اے فلان شخص کوئی نیکی کر اور عمر کو غنیمت جان
زان پیشتر که بانگ بر آید فلان نماند
اُس سے پہلے کہ یہ آواز آئے کہ آج فلاں مرگیا

**حکایت** ملکزاده را شنیدم که کوتاه بود و حقیر - و دیگر برادرانش
مینے ایک بادشاہزادے کے متعلق سنا ہے کہ پستہ قد تھا اور دبلا و کمزور) اور اسکے دوسرے بھائی
بلند بالا و خوبروئے بارے پدر به کراهت و استحقار درو مے نظر
قد آور اور خوبصورت تھے ایک دفعہ باپ کراہت اور حقارت کے ساتھ اسکو دیکھ رہا
می کرد پسر به فراست و استبصار بجائے آورد و گفت اے پدر کوتاه
تھا لڑکے نے ہوشیاری اور دانائی سے اس بات کو سمجھ لیا اور کہا اے باپ ٹھنگنا
خردمند به از نادان بلند - نه هرچه بقامت کهتر بقیمت مهتر -
عقلمند لمبے بیوقوف سے اچھا ہوتا ہے کیا یہ بات نہین ہے کہ جو چیز قد مین چھوٹی ہوتی ہے قیمت مین بہتر ہوتی ہے

لہ نوشیروان ایک عادل بادشاہ کا نام ہے - سعدی کے زمانے مین اسکو گزرے ہوے سات سو برس ہوئے تھے -

شعر
اَلشَّاۃُ نَظِیْفَۃٌ وَ الْفِیْلُ جِیْفَۃٌ
بکری پاک اور حلال ہے اور ہاتھی مردار ہے

| | |
|---|---|
| اَقَلُّ جِبَالِ الْاَرْضِ طُوْرٌ وَ اِنَّہٗ<br>بہت چھوٹا دنیا کے پہاڑوں میں طور ہے اور یقینًا | لَاَعْظَمُ عِنْدَ اللّٰہِ قَدْرًا وَّ مَنْزِلًا<br>وہ خدا کے نزدیک قدر و منزلت میں بہت بڑا ہے |

قطعہ

| | |
|---|---|
| آن شنیدی کہ لاغرے دانا<br>تونے وہ بات سنی ہے کہ ایک دُبلے عقلمند نے<br>اسپ تازی اگر ضعیف بود<br>عربی گھوڑا اگر کمزور ہو | گفت بارے بابلہے فربہ<br>ایک مرتبہ ایک موٹے بیوقوف سے کہا<br>ہمچنان از طویلہ خر بہ<br>پھر بھی گدھوں کے طویلے سے بہتر ہو |

پدر بخندید - و ارکان دولت بپسندیدند - و برادران بجان رنجیدند قطعہ
باپ ہنسا اور امرا و وزرائے یہ بات پسند کی اور بھائیوں کو دلی صدمہ پہنچا -

| | |
|---|---|
| تا مرد سخن نگفتہ باشد<br>جب تک آدمی نے بات نہ کہی ہو<br>ہر بیشہ گمان مبر کہ خالیست<br>ہر جنگل کو یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ خالی ہے | عیب و ہنرش نہفتہ باشد<br>اس کا عیب اور ہنر چھپا ہوا ہوتا ہے<br>شاید کہ پلنگ خفتہ باشد<br>شاید کہ تیندوا سو رہا ہو |

شنیدم کہ دران قرب ملک را دشمنے صعب روئے نمود - چون لشکر
مینے سنا ہے کہ اُسی ستقبل قریب میں بادشاہ کو ایک سخت دشمن نے حملہ کیا جب دونون
از ہر دو طرف روئے درہم آوردند و قصد مبارزت کردند - اول
طرف کی فوجیں آمنے سامنے ہوئیں اور لڑائی پر تل گئیں - تو پہلے پہل
کسیکہ بہ میدان در آمد آن پسر بود و گفت - قطعہ
جو شخص میدان میں آیا وہی لڑکا تھا آیا اور اُسنے کہا

| | |
|---|---|
| آن نہ من باشم کہ روز جنگ بینی پشت من<br>میں وہ نہیں ہوں کہ لڑائی کے دن تو میری پشت دیکھے | آن منم کاندرمیان خاک و خون بینی سرے<br>میں وہ ہوں کہ خاک اور خون میں تو ایک سر دیکھے گا |

لہ بکری حلال ہے یعنی اس کا دودھ پینا اور گوشت کھانا حلال ہے اور ہاتھی مردار ہے ۱۲ ؎ طویلہ میں یائے معروف ہے یائے مجہول سے پڑھنا غلطی ہے - مجازاً اصطبل کو کہتے ہیں - ورنہ دراصل اس رسی کا نام ہے جسمین ایک ایک پاؤں چند گھوڑوں یا گدھوں کا باندھتے ہیں

| | |
|---|---|
| **کانکہ جنگ آرد بخون خویش بازی میکند**<br>کیونکہ جو کوئی لڑنے کیلئے آتا ہے تو وہ اپنے خون سے کھیلتا ہے | **روز میدان وانکہ بگریزد بخون لشکرے**<br>اور لڑائی کے دن جو بھاگتا ہے وہ ایک فوج کے خونکو کھیل سمجھتا ہے |

**این بگفت و بر سپاہ دشمن زد تنے چند مردان کاری را بہ کشت چون پیش**

یہ کہا اور دشمن کی فوج پر حملہ کیا کتنے ہی تجربہ کار سپاہیوں کو مار ڈالا اور جب

**پدر آمد زمین خدمت بہ بوسید و گفت قطعہ**

باپ سے ملا تو زمین کو چوما اور کہا۔

| | |
|---|---|
| **اے کہ شخص منت حقیر نمود**<br>اے جناب آپ کو میرا جسم لاغر معلوم ہوا | **تا درشتی ہنر نہ پنداری**<br>آپنے میرے ہنر کی سختی کا خیال نہین کیا |
| **اسپ لاغر میان بہ کار آید**<br>کمزور پتلی کمر والا گھوڑا | **روز میدان نہ گاو پرواری**[۱]<br>لڑائی کے دن کام آتا ہے نہ کہ پردار کا بیل |

**آوردہ اند کہ سپاہ دشمن بسیار بود و اینان اندک۔ جماعتے آہنگ**

بیان کیا گیا ہے کہ دشمن کی فوج زیادہ تھی اور یہ لوگ کم تھے انکی ایک دستے نے بھاگنے کا

**گریز کردند پسر نعرہ بزد و گفت اے مردان بہ کوشید تا جامۂ زنان**

قصد کیا لڑکے نے نعرہ مارا اور کہا کہ اے مردو کوشش کرو ہرگز عورتوں کا ڈھنگ نہ

**نہ پوشید۔ سواران را بگفتن او تہور زیادہ گشت و بہ یکبار حملہ کردند**

اختیار کرو سواروں کی اسکے کہنے سے دلیری بڑھ گئی اور ایک بارگی حملہ کر دیا

**شنیدم کہ ہمدران روز بر دشمن ظفر یافتند پدر سر و چشمش بہ بوسید و در**

سننے میں آیا ہے کہ اسی دن دشمن پر فتح پائی۔ باپ نے اسکے سر اور آنکھوں پر بوسہ دیا

**کنار گرفت و ہر روز نظر بیش کرد تا ولیعہد خویش گردانید۔ برادرانش**

اور گود میں اٹھا لیا اور روز بروز زیادہ توجہ کی یہاں تک کہ اپنا ولیعہد مقرر کیا۔ اسکے بھائی

**حسد بردند و زہر در طعامش کردند خواہرش از غرفہ بدید و دریچہ برہم**

حسد کرنے لگے اور اسکے کھانے مین زہر ملا دیا اسکی بہن نے کھڑکی میں سے یہ حرکت دیکھ لی اور کھڑکی کو زور سے کھٹکھٹایا

[۱] پرواراس گھر کو کہتے ہین جو گرمی کے زمانے میں بیل وغیرہ چرانے والے گائے بیلوں وغیرہ کو آرام دینے کے لئے سایہ دار اور ٹھنڈی جگہ میں بنا لیتے ہیں ۱۲-

پسر دریافت دست از طعام باز کشید۔ وگفت محالست کہ ہنرمندان
لڑکا سمجھ گیا اور کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا اور کہا کہ یہ تو ہو نہیں سکتا کہ ہنرمند
بمیرند و بے ہنران جائے ایشان گیرند۔ شعر
مرجائیں اور نکھٹو ان کی جگہ لیں

| | |
|---|---|
| کس نیاید بزیر سایۂ بوم | درہما از جہان شود معدوم |
| الو کے سایہ میں کوئی نہ آئیگا | چاہے ہما کا جہان میں نشان بھی نہ رہے |

پدر را ازین حال آگہی دادند۔ برادرانش را بخواند وگوشمال بواجب داد
باپ کو اس حال کی خبر کی اُسکے بھائیوں کو بلایا اور واجبی گوشمالی کی پھر
پس ہر یکے را از اطراف بلاد حصۂ مرضی معین کرد۔ تا فتنہ فرو نشست
ہر ایک کا مختلف طرف کے شہروں میں سے مرضی کے مطابق حصہ مقرر کردیا یہان تک کہ فتنہ و فساد جاتا رہا۔
ونزاع برخاست کہ دہ درویش در گلیمے بخسپند و دو بادشاہ در اقلیمے نگنجند۔
اور جھگڑا ختم ہوگیا کیونکہ دس فقیر ایک کملی میں سو سکتے ہیں اور دو بادشاہون کا ایک ولایت مین گذارہ نہین ہوتا۔

| | |
|---|---|
| نیم نانے گر خورد مرد خدا | بذل درویشان کند نیمے دگر |
| اگر درویش آدھی روٹی کھائے گا | تو دوسری آدھی روٹی فقیروں کو دیدے گا |
| ملک اقلیمے بگیرد بادشاہ | ہمچنان در بند اقلیمے دگر |
| اگر بادشاہ ایک اقلیم بھی لے لیگا | تو ویسے ہی ایسے دوسرے اقلیم کی فکر ہوگی |

## حکایت

طایفۂ دزدان عرب بر سر کوہے نشستہ بودند۔ ومنفذ
چوروں کا ایک گروہ پہاڑ کی ایک چوٹی پر رہنے لگا تھا اور قافلہ
کاروانیان بستہ۔ ورعیت بلدان از مکاید ایشان مرعوب ولشکر
والوں کا رستہ بند کردیا تھا اور شہروں کی رعیت اونکی مکروں سے ڈرتی تھی اور بادشاہ
سلطان مغلوب۔ بحکم آنکہ ملاذے منیع از قلۂ کوہے گرفتہ بودند وملجا
کا لشکر دبا ہوا تھا کیونکہ اونھون نے رہنے کی جگہ ایک پہاڑ کی مضبوط چوٹی پر بنائی تھی اور اسکو اپنا
وماواے خود کردہ۔ مدبران ممالک آن طرف در دفع مضرت ایشان
جائے پناہ اور بود و باش کا مقام مقرر کیا تھا۔ اُن ملکون کے عقلمندون نے اُن کے نقصانات کے دفع کرنے کے لیے

مشاورت کردند کہ اگر این طایفہ ہمبرین نسق روزگارے مداومت
مشورہ کیا کہ اگر یہ گروہ اسیطور پر ایک مدت تک یہاں ٹھیرا رہے گا تو مقابلہ
نمایند مقاومت ممتنع گردد مثنوی
محال ہوجائے گا

| | |
|---|---|
| درختے کہ اکنون گرفت است پائے | بہ نیروے شخصے برآید زجائے |
| جو درخت ابھی اُگا ہے | تو ایک شخص کے زور کرنے سے اپنی جگہ سے اکھڑ آئیگا |
| وگر ہمچنان روزگارے ہلی | بہ گردونش[ا] ازبیخ برنگسلی |
| اور اگر اوسکو ویسے ہی ایک مدت چھوڑ دیا جائے | تو گردوں کے ساتھ بھی اس کو جڑ سے نہیں اکھاڑ سکتے |
| سر چشمہ شاید گرفتن بہ میل | چو پر شد نہ شاید گزشتن بہ پیل |
| چشمہ کا سوراخ اس وقت بند کرنا چاہیے جب ایک سلائی سے بند ہوسکے | اور جب چشمہ بھر گیا اسوقت ہاتھی پر چڑھکر بھی گزر محال ہے |

سخن برین مقرر شد کہ یکے را بہ تجسس ایشان گماشتند و فرصت نگاہ می داشتند
یہی صلاح ٹھر گئی کہ ایک شخص کو انکی سراغ رسانی کے لئے مقرر کیا اور فرصت و موقع کا انتظار کرتے رہے
تا وقتیکہ بر سر قومے راندہ بودند و مقام خالی ماندہ۔ تنے چند مردان واقع
یہانتک کہ ایک وقت مین چور ایک قوم پر چڑھ کر گئے تھے اور انکی جگہ خالی رہ گئی تھی تھوڑے سے آزمودہ کار اور
دیدہ و جنگ آزمودہ را بفرستادند تا در شعب جبل پنہان شدند شبانگاہے
تجربہ کار آدمیوں کو بھیجا تو وہ پہاڑ کی گھاٹیوں مین چھپ گئے رات کے وقت جب کہ
کہ دزدان باز آمدند۔ سفر کردہ۔ و غارت آوردہ سلاح از تن بکشادند
چور واپس آئے سفر کئے ہوئے اور لوٹ کا سامان ساتھ آتے ہی بدن سے ہتھیار کھول ڈالے
و رخت غنیمت بنہادند۔ نخستین دشمنے کہ بر سر ایشان تاخت آورد
اور لوٹ کا اسباب رکھدیا۔ اب وہ دشمن جسنے سب سے پہلے اُنپر حملہ کیا
خواب بود۔ چندان کہ پاسے از شب گذشت شعر
نیند تھی یہانتک کہ ایک پہر رات گزر گئی

---

[ا] گردون گاڑی کے معنی میں لایا گیا ہے۔ یہ لفظ جر ثقیل کی چرخی کے معنی میں بھی آتا ہے۔ عبد الباری آسی۔

| | |
|---|---|
| قرص خورشید در سیاہی شد<br>سورج کی ٹکیہ سیاہی مین چلی گئی | یونس اندر دہان ماہی شد<br>اور یونس مچھلی کے پیٹ میں چلا گیا |

مردان دلاور از کمینگاہ بدر جستند۔ و دست یگان یگان بر کتف بستند
دلیر لوگ اپنی گھاتون کی جگہ سے باہر آئے اور ایک ایک کے ہاتھ مڈھون پر باندھ دے
بامدادان بدرگاہ ملک حاضر آوردند۔ ہمہ را بہ کشتن فرمود۔ اتفاقاً در آن
صبح کے وقت بادشاہ کے دربار مین حاضر کیا۔ سب کو مار ڈالنے کا حکم فرمایا اتفاقاً اُن سب مین
میان جوانے بود کہ میوہ عنفوان شبابش نو رسیدہ و سبزہ گلستان
ایک جوان تھا کہ اُس کی جوانی کی شروعات کا میوہ بالکل تازہ تھا اور اسکے رخساروں کے باغ کا سبزہ
عذارش نو دمیدہ۔ یکے از وزیران پائے تخت ملک را بوسہ داد
نیا نیا اگا تھا وزیرون مین سے ایک وزیر نے بادشاہ کے تخت کے نیچے کی زمین چومی اور
و روئے بہ شفاعت بر زمین نہاد و گفت این پسر ہمچنان از باغ
سفارش کے لئے منھ زمین پر رکھدیا اور کہنے لگا کہ اِس لڑکے نے ابھی جوانی کے باغ
زندگانی برنخوردہ است۔ و از ریعان جوانی تمتع نیافتہ توقع بہ کرم
کا پھل نہین کھایا ہے اور جوانی کی بڑھوار سے فائدہ نہین اوٹھایا ہے آپ کے اگلانہ کرم اور
اخلاق خداوندی آنست کہ بہ بخشیدن خون او بر بندہ منت نہند
اخلاق سے امید یہ ہے کہ اِس کی جان بخشی فرماکر بندہ کو ممنون منت بنرمایئں
ملک روئے ازین سخن درہم آورد۔ و موافق رائے بلندش نیامد و گفت
بادشاہ نے یہ بات سنکر ناک بھون سمیٹی اور اسکی رائے بلند کو یہ بات پسند نہ آئی اور جواب دیا

لہ یونسؑ ایک پیغمبر کا نام ہے جو اس خوف سے کہ شاید میری قوم میری تکذیب کرے قوم کے دریاں سے نکلکر چلے گئے اور ایک کشتی میں سوار ہوئے تین روز کشتی میں چلتے رہے اتفاقاً ایک بڑی مچھلی نے دریا مین سے سر نکالا اور کشتی کو روک لیا ملاحوں نے کہا کہ اس کشتی مین کوئی گنہ گار ہے جب تک اسکو ہم مچھلی کے حوالے نکردینگے کشتی نہ چلے گی۔ آپ نے فرمایا کہ مین گنہ گار ہوں مجھے مچھلی کو دیدو۔ بہت رد و قدح کے بعد آپکو مچھلی کے سامنے ڈالا اور مچھلی آپ کو نگل گئی اُسوقت آپکو تین قسم کی تاریکیوں سے سابقہ ہوا۔ رات۔ دریا کی تاریکی۔ مچھلی کے پیٹ کی تاریکی۔ چالیس رُوز کے بعد مچھلی نے پھر آپکو اُگل کر دریا کے کنارے پر ڈالدیا مفصل قصہ کتب سیر میں مرقوم ہے ۱۲۔ عبد الباری آسی

| | |
|---|---|
| پرتو نیکان نگیرد ہر کہ بنیادش بدست | تربیت نااہل را چون گردگان بر گنبد است |
| جسکی بنیاد بُری ہے وہ نیکوں کے عادات قبول نہیں کرتا | نااہل کو تعلیم دینا ایسا ہے جیسے گنبد پر اخروٹ لڑھکایا جائے |

نسل و بنیاد اینان منقطع کردن اولے تر است کہ آتش کشتن و اخگر گذاشتن

ان کی نسل اور بنیاد کو قطع کرنا بہت مناسب ہے کیونکہ آگ بجھانا اور چنگاری چھوڑ دینا اور سانپ کو مارنا

و افعی کشتن و بچہ اش را نگاہ داشتن کار خردمندان نیست قطعہ

اور اسکے بچہ کو حفاظت سے رکھنا عقلمندون کا کام نہیں ہے

| | |
|---|---|
| ابر گر آب زندگی بارد | ہرگز از شاخ بید بر نخوری |
| اگر ابر آب حیات برسائے | تو بھی بید کی شاخ کا تو پھل نہیں کھا سکتا |
| با فرومایہ روزگار مبر | کز نئے بوریا شکر نخوری |
| کمینے کے ساتھ اپنی زندگی کا زمانہ ضائع نہ کر | کیونکہ بورئے کی نرکل سے شکر تو نہیں کھا سکتا |

وزیر این سخن بشنید۔ وطوعاً و کرہاً بپسندید و بر حسن رائے ملک آفرین

وزیر نے یہ بات سنی اور خوشی و ناخوشی کے طور پر مانی اور بادشاہ کی بہترین رائے کی تعریف

خواند و گفت آنچہ خداوند دام ملکہٗ فرمود عین حقیقت است اگر در صحبت

کی اور کہا جو کچھ کہ آقائے نعمت دام ملکہ نے فرمایا ہے یہ بالکل صحیح ہے اگر اُن بدون کی صحبت

آن بدان تربیت یافتے طینت ایشان بگرفتے و یکے از ایشان

مین یہ تعلیم پاتا اور انکی عادات اسمین اثر کرتین تو یہ بھی انھین میں سے ایک فرد

شدے اما بندہ امیدوار بود کہ بصحبت صالحان تربیت پذیرد و

ہو جاتا مگر غلام کو امید ہے کہ نیکوں کی صحبت مین تعلیم پائے گا تو

خوے خردمندان گیرد کہ ہنوز طفل است۔ و سیرت بغی و عناد آن

عقلمندون کے عادات اسمین پیدا ہونگے کیونکہ ابھی بچہ ہے اور اس قوم کی بغاوت

قوم در نہاد او متمکن نشدہ و در حدیث است۔ کُلُّ مَوْلُوْدٍ یُوْلَدُ

اور دشمنی کی عادتین ابھی اسکی ذات مین موثر نہیں ہوئی ہین اور حدیث مین ہے کہ ہر بچہ

عَلَی الْفِطْرَۃِ وَاَبَوَاہُ یُھَوِّدَانِہٖ اَوْ یُنَصِّرَانِہٖ اَوْ یُمَجِّسَانِہٖ

اسلام کی فطرت پر پیدا کیا جاتا ہے اور اسکے ماں باپ اسکو یہودی یا نصرانی یا مجوسی بنا لیتے ہین۔

قطعہ

| | |
|---|---|
| پسر نوح[۱] با بدان بنشست | خاندان نبوتش گم شد |
| حضرت نوح کا لڑکا بدوں کے ساتھ بیٹھا | اسکا نبوت کے خاندان سے سلسلہ ختم ہوگیا |
| سگ اصحاب کہف[۲] روزے چند | پئے نیکان گرفت مردم شد |
| اصحاب کہف کا کتا تھوڑے دنوں تک | نیکوں کے ساتھ ساتھ رہا آدمی ہوگیا |

تا ملک از سر آزار او در گذشت۔ وگفت بخشیدم اگرچہ مصلحت نہ دیدم

یہانتک کہ بادشاہ نے اسکے قتل کا ارادہ چھوڑ دیا اور کہا میں نے جان بخشی کر دی اگرچہ یہ بات مجھے مصلحت نہیں معلوم ہوتی

| | رباعی | |
|---|---|---|
| دانی کہ چہ گفت زال[۳] با رستم گرد | | دشمن نہ توان حقیر و بیچارہ شمرد |
| تجھے معلوم ہے کہ زال نے رستم پہلوان کو کیا نصیحت کی تھی | | کہ دشمن کو کمزور اور غریب نہ سمجھنا چاہیے |
| دیدیم بسے کہ آب سرچشمہ خرد | | چون بیشتر آمد شتر و بار بہ برد |
| ہم نے بہت سی مرتبہ دیکھا ہے کہ چھوٹے چشمہ کا پانی | | جب زیادہ ہوگیا تو اونٹ اور بوجھ کو بہالے گیا |

فی الجملہ پسر را بہ ناز و نعمت برآوردند و استاد ادیب را بہ تربیت او

قصہ کوتاہ لڑکے کو ناز و نعمت کے ساتھ پرورش کیا اور ادب سکھانے والے استاد کو اسکی تعلیم کے لئے

نصب کردند تا حسن خطاب و رد جواب و آداب خدمت ملوکش

مقرر کیا یہانتک عمدہ طور سے بات کرنا اور بات کا جواب دینا اور بادشاہوں کی خدمت کے آداب اسکو

درآموختند و در نظر ہمگنان پسند آمد بارے وزیر از شمائل او در حضرت

سکھائے اور سب لوگ اس کو پسند کرنے لگے ایک بار وزیر کچھ اسکی اچھی عادات کا ذکر

سلطان شمہ میگفت کہ تربیت عاقلان در دا اثر کردہ است و جہل قدیم

بادشاہ کے سامنے کر رہا تھا اور کہہ رہا تھا کہ عقلمندوں کی تعلیم نے اس میں اثر کیا ہے اور قدیم جہالت

---

۱ نوح ایک پیغمبر کا نام ہے جنکے زمانے مین ایک زبردست طوفان آیا اور اُن کا بیٹا کنعان بھی اُن سے علیحدہ رہا اور دشمنوں کے ساتھ مخالفت کرتا رہا۔

۲ اصحاب کہف سات آدمی تھے۔ جو ایک بادشاہ ظالم مشرک کے خوف سے شہر سے نکلکر ایک غار مین جاکر سوگئے تھے اور اُن کے ساتھ ایک کتا تھا جسکو قطمیر کہا جاتا تھا اُن سب کا مکمل قصہ کتب سیر میں مرقوم ہے ۱۲۔

۳ زال رستم کے باپ کا نام تھا۔ کہا جاتا ہے کہ اُسکے تمام جسم پر سفید بال تھے۔ اور اسی وجہ سے اسکا نام رکھا گیا۔ یہ بھی مشہور ہے کہ اسکو ایک سیمرغ نے پالا تھا ۱۲۔ عبدالباری آسی

از جبلت او بدر برده ملک را ازین سخن تبسم آمد و گفت ۔ بیت
اسکی عادت سے دور کر دی ہے بادشاہ کو اس بات سے ہنسی آئی اور کہنے لگا

| | |
|---|---|
| عاقبت گرگ زادہ گرگ شود | گرچہ با آدمی بزرگ شود |
| آخرکار بھیڑیے کا بچہ بھیڑیا ہوگا | گرچہ آدمیوں کے ساتھ رہتے رہتے بڑھا ہو جائے |

سال دو برین برآمد۔ طایفہ اوباش محلت در وپیوستند و عقد موافقت
مدبرس اس بات کو گذر گئے محلے کے بدمعاش اس سے رل گئے اور دوستی کا عہد ہو گیا
بستند تا بوقت فرصت وزیر و ہر دو پسرش را بکشت و نعمت بے قیاس
یہانتک کہ موقع پا کر وزیر اور اُسکے دونوں بیٹوں کو مار ڈالا اور بہت سا مال اُٹھا لے گیا
برداشت و در مغارۂ دزدان بجائے پدر نشست و عاصی شد
اور باپ کی جگہ چوروں کی گھاٹی میں رہنے لگا اور باغی ہو گیا
ملک دست تحسر بدندان گرفت و گفت قطعہ
بادشاہ نے حسرت سے انگلی دانتوں میں دبائی اور کہا

| | | |
|---|---|---|
| شمشیر نیک ز آہن بد چون کند کسے | قطعہ | ناکس بتربیت نشود اے حکیم کس |
| اچھی تلوار بُرے لوہے سے کوئی کیسے بنا سکتا ہے | | اے عقلمند نالایق تعلیم دینے سے لایق نہیں ہو سکتا |
| باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست | | در باغ لالہ روید و در شورہ بوم[1] خس |
| بارش کہ جسکی طبیعت کے لطیف ہونے میں کسیکو خلاف نہیں ہے | | وہ باغ میں لالہ اگاتی ہے اور اوسر زمین میں گھاس پھونس |
| زمین شور سنبل[2] بر نیارد | | در وتخم عمل ضایع مگردان |
| اوسر زمین سنبل پیدا نہیں کر سکتی | | اُسمیں کوشش کا تخم ضایع نہ کر |
| نکوئی با بدان کردن چنانست | | کہ بد کردن بجائے نیک مردان |
| نیکی بدوں کے ساتھ کرنا ایسی ہے | | جیسے نیکوں کے ساتھ بدی کرنا |

## حکایت

سرہنگ[3] زادۂ را دیدم بر در سرائے اغلمش[4] کہ عقل و کیاست
میں نے ایک سپاہی زادہ کو اغلمش کے محل کے دروازے پر دیکھا کہ عقل اور دانائی

۱ شورہ بوم وہ زمین جسمیں زراعت نہ ہو سکے۔ وہ زمین جسمیں کھار زیادہ ہو۔ اور اسکو اوسر یا بنجر کہتے ہیں۔ ۲ سنبل بعض کے نزدیک بالچھڑ اور بعض کے نزدیک ایک نیلگون تیز بو پھول کا درخت ہے ۱۲ ۳ سرہنگ سردار لشکر نقیب۔ چوبدار ۴ اغلمش بضم الف۔ ترکی لفظ ہے ایک بادشاہ کا نام تھا ۱۲

وفہم وفراست زایدالوصف داشت ہم از عہد خردی آثار بزرگی در ناصیۂ او پیدا فرد
اور سمجھ بوجھ بیان سے زیادہ اس مین تھی کمسنی ہی کے زمانہ سے بزرگی کی نشانیان اسکی پیشانی پر ظاہر ہو رہی تھین۔

بالاے سرش ز ہوشمندی — اسکے سر کے اوپر عقلمندی کی وجہ سے
می تافت ستارۂ بلندی — بلندی مرتبہ کا ستارہ چمک رہا تھا

فی الجملہ مقبول نظر سلطان آمد۔ کہ جمال صورت ومعنی داشت و خردمندان
حاصل کلام یہ کہ بادشاہ کی نظر میں مقبول ہوگیا کیونکہ ظاہر وباطن کی خوبصورتی اس میں تھی اور عقلمندون کا
گفتہ اند۔ تونگری[لہ] بہ ہنر است نہ بہ مال وبزرگی بہ عقل است نہ بہ سال ابنائے
قول ہے کہ مالداری ہنر پر موقوف ہوتی ہے نہ کہ مال پر اور بزرگی عقل پر منحصر ہے نہ کہ عمر پر اسی قسم
جنس او بر منصب او حسد بردند وبخیانتے متہم کردند ودر کشتن او سعی
کے دوسرے لوگ اسکے عہدے سے جلنے لگے اور ایک بددیانتی کی اسکو تہمت لگائی اور اسکے مار ڈالنے
بیفائدہ نمودند ع دشمن چہ زند چو مہربان باشد دوست۔
کی بیفائدہ کوشش کی مگر دشمن کیا مار سکتا ہے جب دوست مہربان ہو
ملک پرسید کہ موجب خصمی ایشان در حق تو چیست۔ گفت در سایۂ
بادشاہ نے پوچھا کہ تجھ سے اُن کے دشمنی کرنے کی کیا وجہ ہے جواب دیا میں نے آقائے
دولت خداوندی دام ملکہ ہمگنان را راضی کردم بجز حسودان
نعمت دام ملکہ (اسکا ملک ہمیشہ رہے) کے سایہ مین کرم کرکے سبکو راضی کیا مگر حاسد لوگ ہیں جو کہ
کہ راضی نمی شوند الا بزوال نعمت من اقبال ودولت خداوند جاوید باد قطعہ
راضی نہین ہوتے وہ میری نعمت کے جانے پر ہی پھر راضی ہونگے اور خدا کرے آقائے نعمت کا اقبال و دولت ہمیشہ رہے

توانم اینکہ نیازارم اندرون کسے — میں یہ کر سکتا ہون کہ کسی کے دل کو نہ دکھاؤن
بمیر تا برہی اے حسود کین رنجے است — اے حاسد مرجا کہ یہ ایک ایسا دکھ ہے
حسود را چہ کنم کو ز خود برنج درست — مگر حاسد کو کیا کرون کیونکہ وہ آپ ہی آپ رنجیدہ ہے
کہ از مشقت او جز بمرگ نتوان رست — کہ اسکی تکلیف سے سوائے موت کے چھٹکارا نہین ہو سکتا

لہ یعنی اصل مالدار وہ ہے جو کچھ ہنر جانتا ہے۔ اکثر نسخون مین تونگری بدل است لکھا ہے اُس سے مراد یہ ہے کہ تونگری ہمت پر موقوف ہے ۱۲ — عبد الباری آسی

## قطعہ

شور بختان بہ آرزو خواہند
بدنصیب لوگ آرزو کے ساتھ
گر نہ بیند بروز شپرہ چشم
اگر دن کو چمگادڑ نہ دیکھ سکے
راست خواہی ہزار چشم چنان
اگر سچ پوچھتا ہے تو ایسی ہزار آنکھیں

مقبلان را زوال نعمت و جاہ
نصیبہ وروں کے مرتبہ اور دولت کا زوال چاہتے ہیں
چشمۂ آفتاب[ل] را چہ گناہ
تو اس میں آفتاب کے چشمہ کا کیا قصور ہے
کور بہتر کہ آفتاب سیاہ
اندھی بہتر ہیں اس بات سے کہ آفتاب سیاہ ہو جائے

**حکایت** یکے را از ملوک عجم[ت] حکایت کنند کہ دست تطاول بر مال
عجم کے بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ کے متعلق قصہ بیان کرتے ہیں کہ اُسنے رعیت کے مال
رعیّت دراز کردہ بود و جور و اذیت آغاز۔ تا بجائیکہ خلق از مکاید فعلش
پر دست ستم دراز کیا تھا اور ظلم اور ایذا رسانی شروع کر رکھی تھی اس حد تک کہ مخلوق اسکے ظلم کی بداندیشی
بجہان برفتند و از کربت جورش راہ غربت گرفتند چون رعیّت کم شد
سے اور جگہ چلی گئی اور اسکے ظلم کے رنج کی وجہ سے مسافرت کا رستہ اختیار کیا جب رعیت کم ہو گئی
ارتفاع ولایت نقصان پذیرفت و خزینہ تہی ماندہ دشمنان طمع
تو ملک کی آمدنی و محصول میں کمی واقع ہوئی اور خزانہ خالی رہ گیا دشمنوں کو لالچ پیدا ہوا
کردند و زور آوردند
اور چڑھائی کر دی

## قطعہ

ہر کہ فریاد رس روز مصیبت خواہد
جو کوئی مصیبت کے روز فریادرس کا آرزومند ہو
بندۂ حلقہ بگوش[ت] از ننوازی برود
حلقہ بگوش غلام اگر تو مہربانی نہ کرے گا تو وہ چلا جائے گا

گو در ایام سلامت بہ جوانمردی کوش
اس سے کہدو کہ سلامتی کے زمانے میں سخاوت کی کوشش کر زیادہ
لطف کن لطف کہ بیگانہ شود حلقہ بگوش
مہربانی کر مہربانی کہ غیر بھی غلام ہو جائے

ل آفتاب کے ساتھ چشمہ کا لفظ اسواسطے لایا جاتا ہے کہ وہ روشنی کا منبع ہے ۱۲ ت عجم ایران و توران - اور بعض کے نزدیک علاوہ عرب کے تمام ملک عجم ہے ۱۲ ت حلقہ بگوش سے مراد مطیع اور فرمان بردار ہے - پہلے زمانے میں رسم تھی کہ ایران میں جب غلام خریدتے تھے تو اُسکے کان میں کوئی حلقہ وغیرہ ڈالدیتے تھے اور یہ غلامی کا نشان تھا ۱۲ -

بارے در مجلس او کتاب شاہنامہ[1] میخواندند در زوال مملکت ضحاک[2]
ایکبارہ اُسکی مجلس میں کتاب شاہنامہ پڑھ رہے تھے اور ضحاک کی بادشاہت کے زوال اور
و عہد فریدون[3] - وزیر ملک را پرسید کہ ہیچ توان دانستن کہ فریدین
فریدون کے غلبہ کا ذکر تھا وزیر نے بادشاہ سے پوچھا کہ کچھ معلوم ہے کہ فریدون جسکے پاس
کہ گنج و حشم نداشت چگونہ مملکت برو مقرر شد گفتا چنان کہ شنیدی
خزانہ اور لشکر کچھ نہ تھا فرمانروائی اسکو کیسے مل گئی بادشاہ نے کہا یونہی جیسا کہ آپ نے سنا ہے
خلقے برو بہ تعصب گرد آمدند و تقویت کردند بادشاہی یافت
ایک مخلوق اسکی حمایت کے لئے اُسکے پاس جمع ہوگئی اور مدد کی بادشاہی مل گئی
گفت اے ملک چون گرد آمدن خلقے موجب پادشاہی است تو خلق
وزیر بولا کہ بادشاہ سلامت جب خلقت کا جمع ہونا بادشاہی کا سبب ہے تو مخلوق
را برائے چہ پریشان میکنی مگر سر پادشاہی کردن نہ داری فرد
کو آپ کیون پریشان کرتے ہین شاید آپ کا بادشاہی کرنے کا خیال نہیں ہے

| | |
|---|---|
| ہمان بہ کہ لشکر بہ جان پروری<br>بہتر بات یہی ہے کہ لشکر کو جان کی برابر تو پرورش کرے | کہ سلطان بہ لشکر کند سروری<br>کیونکہ بادشاہ لشکر سے سرداری کر سکتا ہے |

ملک گفت موجب گرد آمدن سپاہ و رعیت و لشکر چہ باشد - گفت بادشاہ را
بادشاہ نے کہا سپاہ اور رعیت کے مجتمع ہونے کا کیا طریقہ ہے وزیر نے کہا بادشاہ کو
کرم باید تا برو گرد آیند و رحمت تا در پناہ دولتش ایمن نشینند و ترا
بخشش کرنا چاہیے تاکہ لوگ اسکے پاس جمع ہوجائین اور رحم کرنا چاہیئے تاکہ اسکی دولت کی پناہ مین بے خوف زندگی بسر کرین اور
این ہر دو نیست مثنوی
تجھ مین یہ دونون باتین نہیں ہین

| | |
|---|---|
| چہ کند جور پیشہ سلطانی<br>جسکا پیشہ ظلم ہو وہ بادشاہت کیا کر سکتا ہے | کہ نیاید ز گرگ چوپانی<br>کیونکہ بھیڑیے سے چرواہے کا کام نہیں ہو سکتا |

[1] شاہنامہ ایک کتاب ہے جو فردوسی طوسی کی تصنیف ہے، اور اسمین ایران کے قدیم بادشاہون کا حال درج ہے [2] ضحاک ایران کے ایک ظالم بادشاہ کا نام جو جمشید کی مملکت پر قابض ہوا [3] فریدون ایک عادل اور منتظم بادشاہ تھا جسنے ضحاک کو شکست دی اور سلطنت پر متصرف ہوا - کاوہ آہنگر اس کا ممد و معاون تھا - ۱۲ - عبدالباری آسی

| | |
|---|---|
| پادشاہے کہ طرح ظلم فگند | پائے دیوار ملک خویش بکند |
| جس بادشاہ نے کہ ظلم کی نبیاد ڈالی | اُسنے اپنے ملک کی دیوار کی نیو کھود ڈالی |

ملک راپند وزیر ناصح موافق طبع مخالف نیامد وروئے از سخنش درہم کشید

نصیحت کرنیوالے وزیر کی نصیحت بادشاہ کی مخالف طبیعت کو اچھی نہ معلوم ہوئی اور اسکی باتین سنکر منھ موڑ لیا

وبزندان فرستاد بسے بر نیامد کہ بنی عمان سلطان بہ منازعت برخاستند

اور قید خانے مین بھیجدیا بہت زمانہ نہین گزرا تھا کہ بادشاہ کے چچا کے لڑکے جھگڑنے کے لئے اُٹھے

وبمقاومت لشکر آراستند۔ و ملک پدر خواستند۔ قومے کہ از دست تطاول

اور مقابلے کے لئے لشکر درست کیا اور باپ کا ملک مانگا جو قوم کہ اس کے ظلم کے ہاتھوں جان سے

این بجان رسیدہ بودند و پریشان شدہ برایشان گرد آمدند و تقویت

عاجز تھی اور آوارہ پھر رہی تھی وہ اُن لوگون کے پاس جمع ہوگئی اور مدد کی

کردند۔ تا ملک از تصرف این بدر رفت و برآنان مقرر شد مثنوی

یہانتک کہ ملک اسکے قبضہ سے نکل گیا اور اُن کے قبضہ مین آگیا

| | |
|---|---|
| بادشاہے کو روادارد ستم بر زیردست | دوستدارش روز سختی دشمن زور آور است |
| جو بادشاہ کمزور پر ظلم کرنا جائز رکھتا ہے | اُس کا دوست سختی کے دن زبردست دشمن ہوجاتا ہے |
| با رعیت صلح کن وز جنگ خصم ایمن نشین | زانکہ شاہنشاہ عادل را رعیت لشکر است |
| رعیت سے صلح کر اور دشمن کی لڑائی سے بیخوف ہوکر بیٹھ | اس سبب سے کہ بادشاہ عادل کی رعیت ہی لشکر ہوتی ہے |
| فرد غم زیردستان بخور زنہار | بترس از زبردستی روزگار |
| کمزورون کا یقینی خیال رکھ | اور زمانے کی زبردستی سے ڈرتا رہ |

## حکایت

بادشاہے با غلامے عجمی در کشتی نشستہ بود و غلام دیگر بار

ایک بادشاہ ایک عجمی غلام کے ساتھ کشتی مین بیٹھا تھا - اور غلام نے پہلے

دریا راندیدہ بود و محنت کشتی نیازمودہ گریہ و زاری آغاز نہاد و لرزہ براندامش افتاد

دریا نہ دیکھا تھا اور نہ غلام نے کشتی کی تکلیف اٹھائی تھی رونا دھونا شروع کیا اور اس کا جسم کانپنے لگا بادشاہ

ملک را عیش ازو منغص بود۔ کہ از طبع نازک تحمل امثال این صورت نہ بندد چارہ ندانستند

کا عیش اسکی وجہ سے کرکرا ہورہا تھا کیونکہ نازک طبیعتون سے ایسی باتوں کی برداشت نہین ہوسکتی کچھ چارہ کار معلوم نہ ہوسکا

حکیمے دران کشتی بود - ملک را گفت اگر فرمان دہی من اورا بہ طریقے خاموش

ایک عقلمند اس کشتی مین تھا - بادشاہ سے اُسنے کہا کہ اگر حکم دیجئے تو میں ایک ترکیب سے اوسکو چپ

گردانم گفت غایت لطف و کرم باشد - بفرمود تا غلام را بہ دریا انداختند

کردون کہا بڑی عنایت و مہربانی ہوگی حکیم نے حکم دیا کہ غلام کو دریا میں لٹکا دیا جائے۔

چند نوبت غوطہ خورد - ازان پس مویش گرفتند - و پیش کشتی آوردند - و

کئی دفعہ غلام نے غوطے کھائے اسکے بعد اسکے بال پکڑ لئے اور کشتی کے آگے لائے - اور

بدودست در سکانِ[۱] کشتی آویخت - چون برآمد بہ گوشۂ بہ نشست - و

دونون ہاتھ باندھ کر کشتی کے سُکّان مین لٹکا دیا جب کشتی پر چڑھا تو ایک کونے مین بیٹھ گیا

قرار یافت - ملک را عجب آمد پرسید - کہ چہ حکمت بود - گفت از

اور رونا دھونا موقوف ہوگیا بادشاہ کو تعجب آیا پوچھا کہ کیا حکمت تھی حکیم نے کہا کہ پہلے

اوّل محنت غرقہ شدن ندیدہ بود و قدر سلامت کشتی ندانستہ و

سے ڈوبنے کی تکلیف نہین دیکھی تھی اور کشتی مین رہکر سلامت رہنے کی قدر نہین جانتا تھا اور

ہمچنین قدر عافیت کسے داند کہ بمصیبتے گرفتار آید

اسیطرح عافیت کی قدر وہ جانتا ہے جو کسی مصیبت مین گرفتار ہو

قطعہ

اے سیر ترا نانِ جوین خوش نماید

اے پیٹ بھرے ہوئے آدمی تجھکو جو کی روٹی اچھی نہیں معلوم ہوتی

معشوق من ست آنکہ بہ نزدیک تو زشت ست

اور جو تیرے نزدیک بُری چیز ہے وہ مجھے مرغوب ہے

حورانِ بہشتی را دوزخ بود اعراف[۲]

بہشت کی حورون کو اعراف دوزخ معلوم ہوتا ہے

از دوزخیان پرس کہ اعراف بہشت ست

دوزخیوں سے پوچھ کہ اعراف بہشت ہے

شعر

فرق است میانِ آنکہ یارش در بر

فرق ہے اس شخص مین جسکا معشوق بغل میں ہو

با آنکہ دو چشم انتظارش بر در

اُس شخص سے جسکی انتظار کی آنکھین دروازے پر لگی ہون

حکایت

یکے از ملوک عجم رنجور بود در حالت پیری امید زندگانی

عجم کے بادشاہوںمین سے ایک بادشاہ بیمار تھا بڑھاپے کا زمانہ تھا زندگی کی آس

[۱] سُکان کشتی یا جہاز کی ایک لکڑی - بعض کے نزدیک اسکو دنبالہ کہتے ہین [۲] اعراف بفتح اول - ایک مقام کا نام جو دوزخ اور بہشت کے درمیان مین ہے - وہان کے رہنے والوں کو کبھی دوزخ کی تکلیف کا سابقہ ہوتا ہے اور کبھی جنت کی ہوائیں کھاتے ہین - اسی سبب سے اُن کو اعراف یعنی پہچاننے والے کہا جاتا ہے - اور مقام کا نام بہ سبیل مجاز رکھا گیا ۱۲ -

قطع کردہ کہ سوارے از در در آمد و بشارت داد کہ فلان قلعہ را بدولت

چھوڑ دی تھی کہ اتنے میں دروازے سے ایک سوار آیا اور اُسنے خوشخبری دی کہ فلان قلعہ کو آپ کے اقبال سے

خداوند بہ کشادیم - و دشمنان اسیر آمدند و سپاہ و رعیت آن طرف بہ جملگی

ہمنے فتح کرلیا اور دشمن قید ہوگئے اور اُس طرف کی فوج اور رعایا پورے طور پر حکم

مطیع فرمان گشتند - ملک نفسے سرد برآورد و گفت این مژدہ مرا نیست

کی مطیع ہوگئی بادشاہ نے ایک ٹھنڈی سانس بھری اور کہا یہ خوشخبری میرے لئے نہیں ہے

بلکہ دشمنانم راست - یعنی وارثان مملکت

بلکہ میرے دشمنوں کے لئے ہے - یعنی بادشاہت کے وارثوں کیلئے

## قطعہ

درین امید بسر شد دریغ عمر عزیز
افسوس اسی امید میں عزیز عمر گزر گئی

کہ آنچہ در دلم است از درم فراز آید[1]
کہ جو کچھ میرے دل کی آرزو ہے وہ میرے دروازے سے آئے

امید بستہ برآمد ولے چہ فائدہ زانکہ
اُمید بندھی ہوئی پوری ہوگئی مگر کیا فائدہ ہے اسلئے کہ

امید نیست کہ عمر گزشتہ باز آید
یہ امید نہیں ہے کہ گزری ہوئی عمر پھر واپس آجائے

## قطعہ

کوس رحلت بہ کوفت دست اجل
موت کے ہاتھ نے کوچ کا نقارہ بجا دیا ہے

اے دو چشم وداع سر بکنید
اے میرے دونوں آنکھوں سر کو رخصت کرو

اے کف دست و ساعد و بازو
اے ہاتھ کی ہتھیلی اور پہونچے اور بازو

ہمہ تودیع یک دگر بکنید
سب ایک دوسرے کو رخصت کردو

برمن اوفتادہ دشمن کام
میں کہ دشمن کے نصیب سے عاجز ہوا ہوں مجھ گھرے ہوئے پر

آخر اے دوستان گذر بکنید
آخر اے دوستو گزر کرو

روزگارم بہ شد بنادانی
میرا زمانہ نادانی میں بیت گیا

من نہ کردم شما حذر بکنید
مینے پرہیز نہیں کیا تم پرہیز کرو

[1] ازدرم فراز آید - یعنی وہ مراد پوری ہو جاسے - مراد آنا اردو کا محاورہ بھی ہے ۱۲

**حکایت** هرمز را گفتند - از وزیران پدر چه خطا دیدی که بند فرمودی

هرمز سے مشیروں نے کہا تو نے اپنے باپ کے وزیروں کا کیا قصور دیکھا کہ انکو قید کر دیا

گفت گناہے معلوم نکردم ولیکن بیقین دانستم که مہابت من در دل

اسنے کہا مجھے انکی کوئی خطا معلوم نہیں ہوئی لیکن یہ میں نے یقینی طور پر سمجھ لیا کہ میرا خوف اُن کے دل میں

ایشان بیکران است - و بر عهد من اعتماد کلی نه دارند ترسم که از بیم گزند

بے انتہا ہے اور میرے عہد پر پورا بھروسہ نہیں رکھتے ہیں میں ڈرتا ہوں کہ اپنے نقصان کے

خویش آہنگ ہلاک من کنند پس قول حکما را کار بستم که گفته اند - قطعه

خوف سے میرے مار ڈالنے کا ارادہ کریں اسلئے عقلمندوں کے قول پر میں نے عمل کیا کیونکہ ان لوگوں نے کہا ہے

ازان کز تو ترسد بترس اے حکیم
جو تجھ سے ڈرے اے عقلمند اس سے ڈر

وگر با چنو صد برآئی بجنگ
اور اگرچہ ایسے کے ساتھ تو سو مرتبہ جنگ میں غالب آئے

ازان مار بر پائے راعی زند
سانپ اس سبب چرواہے کے پاؤں پر کاٹتا ہے

که ترسد سرش را بکوبد بسنگ
کہ جانتا ہے کہ تجھ سے اسکا سر کچل دے گا

نه بینی که چون گربه عاجز شود
کیا تو دیکھتا نہیں کہ جب بلی عاجز ہو جاتی ہے

برآرد بچنگال چشم پلنگ
تو چنگل مار کے تیندوے کی آنکھیں نکال لیتی ہے

**حکایت** ببالین تربت یحییٰ پیغمبر علیه السلام معتکف بودم در جامع

میں جامع مسجد شہر دمشق میں حضرت یحییٰ پیغمبر کی قبر کے سرہانے اعتکاف میں تھا

دمشق که یکے از ملوک عرب که به بے انصافی منسوب بود در آمد و نماز

کہ ایک عرب کا بادشاہ جو بے انصافی میں مشہور تھا آیا نماز

و دعا کرد و حاجت خواست

پڑھی اور دعا مانگی اور مراد مانگی

**فرد**

درویش و غنی بنده این خاک درند
کیونکہ فقیر اور مالدار اس دروازے کی خاک کے غلام ہیں

آنانکه غنی ترند محتاج ترند
اور جو لوگ زیادہ غنی ہیں وہ زیادہ محتاج ہیں

لے ہرمز - نوشیروان عادل کے بیٹے کا نام تھا ہرمز ستارہ مشتری کو کہتے ہیں - چونکہ مشتری سعد اکبر ہے اسی لئے بطریق تفاؤل یہ نام رکھا تھا ۱۲ ۲ یحییٰ ایک پیغمبر کا نام جو حضرت زکریا کے بیٹے تھے ۳ دمشق بکسر دال و کسر میم و سکون شین - ایک شہر کا نام جو شام میں واقع ہے ۱۲ - عبد الباری آسی

آنگاہ مرا گفت ازانجا کہ ہمت درویشان است - وصدق معاملۂ ایشان خاطرے

اسوقت مجھ سے کہا چونکہ فقیرون کی دعا بڑی چیز ہے اور ان کا معاملہ سچا ہے میرے ساتھ کچھ

ہمراہ من کنید کہ از دشمنے صعب اندیشناکم - گفتمش بر رعیت ضعیف رحمت کن

توجہ فرمایئے کہ ایک سخت دشمن سے مجھے اندیشہ ہے میں نے اس سے کہا کہ کمزور رعایا پر رحم کرتا رہ

تا از دشمن قوی زحمت نہ بینی

تاکہ زبردست دشمن سے تجھے تکلیف نہ پہونچے

## نظم

| | |
|---|---|
| بیازوان توانا وقوت سردست | خطاست پنجہ مسکین ناتوان شکست |
| طاقت دربازوون اور پنجہ کی قوت سے | غریب کمزور کا ہاتھ توڑنا غلطی ہے |
| نترسد آنکہ بر افتادگان نہ بخشاید | کہ گر ز پائے در آید کسش نگیرد دست |
| جو گرے پڑے ہوؤن پر مہربانی نہین کرتا کیا وہ اس بات سے نہین ڈرتا | کہ اگر وہ گر پڑے تو کوئی اس کو سہارا نہ دے گا |
| ہر آنکہ تخم بدی کشت وچشم نیکی داشت | دماغ بیہدہ پخت وخیال باطل بست |
| جسنے بدی کا بیج بویا اور نیکی کی امید رکھی | تو فضول اپنا دماغ پکایا اور خیال باطل قایم کر لیا |
| زگوش پنبہ برون آر وداد خلق بدہ | وگر تو می ندہی داد روز دادے ہست |
| کان سے روئی نکال ڈال اور مخلوق کا انصاف کر | اور اگر تو انصاف نہین کرتا تو ایک دن انصاف کا ضرور ہے |

## مثنوی

| | |
|---|---|
| بنی آدم اعضائے یکدیگرند[1] | کہ در آفرینش زیک جوہراند[2] |
| آدم کی اولاد ایک دوسرے کے عضو ہیں | کیونکہ وہ پیدایش مین ایک جوہر کے ہین |
| چو عضوے بدرد آورد روزگار | دگر عضوہا را نماند قرار |
| جو دنیا مین کسی کے ایک عضو مین درد ہوتا ہے | تو دوسرے اعضا بھی بے قرار ہو جاتے ہین |
| تو کز محنت دیگران بے غمی | نشاید کہ نامت نہند آدمی |
| تو کہ اورون کی تکلیف سے بے غم ہے | یہ زیبا نہین ہے کہ تیرا نام آدمی رکھین |

[1] یعنی تمام اولاد آدم بمنزلہ ایک جسم ہے اور ہر فرد ایک دوسرے کے اعضا کی طرح ہے [2] جوہر سے مراد آدم علیہ السلام - یا عناصر اربعہ - عبدالباری آسی

**حکایت** درویشے مستجاب الدعوات[1] در بغداد[2] پدید آمد حجاج[3] یوسف ر

ایک مستجاب الدعوات فقیر بغداد مین آکر پہونچا حجاج بن یوسف

خبر کردند بخواندش۔ وگفت دعائے خیرے بر من کن۔ گفت خدایا جانش بستان

کو خبر کی اوسکو بلایا اور کہا کہ میرے لئے کوئی دعائے خیر کر اسنے دعا کی کہ ایخدا اسکو موت دے

گفت از بہر خدا این چہ دعاست گفت این دعائے خیر است ترا و جملہ مسلمانانرا

حجاج بولا خدا کے لئے یہ کس قسم کی دعا ہے کہا کہ یہ تیرے اور تمام مسلمانون کے لئے بہترین دعا ہے

**مثنوی**

اے زبردست زیردست آزار
اے زبردست عاجزون کے ستانے والے
گرم تا کے بماند این بازار
یہ گرمی بازار کب تک باقی رہیگی

بچہ کار آیدت جہان داری
تیرے بادشاہت کس کام آئے گی۔
مُردنت بہ کہ مردم آزاری
تیرا مرنا ہی اچھا کیونکہ تو لوگون کو ستاتا ہے

**حکایت** یکے از ملوک بے انصاف پارسائے را پرسید۔ کہ کدام عبادت

ایک نے ظالم بادشاہون میں سے ایک پارسا سے پوچھا کہ کونسی عبادت

فاضل تر است۔ گفت ترا خواب نیمروز تا دران یک نفس خلق را نیازاری **قطعہ**

بہت بزرگ اور بہتر ہے پارسا نے کہا تیرے لئے دوپہر کا سونا کہ اس تھوڑی دیر مین تو مخلوق کو آزار نہ دے

ظالمے را خفتہ دیدم نیمروز
مینے ایک ظالم کو دوپہر کو سوتے دیکھا
گفتم این فتنہ است خوابش بردہ بہ
تو مینے کہا یہ فتنہ ہے اسکا سونا ہی اچھا ہے

وانکہ خوابش بہتر از بیداری است
اور وہ شخص جسکا سونا جاگنے سے بہتر ہے
آن چنان بد زندگانی مردہ بہ
اُس قسم کی بری زندگی بسر کرنے والا مردہ ہو تو اچھا

**حکایت** یکے را از ملوک شنیدم کہ شبے در عشرت[4] روز کردہ بود۔ و در پایان مستی میگفت

مین نے بادشاہون مین سے ایک بادشاہ کے متعلق سنا ہے۔ کہ ایک راتکو عیش وعشرت سے دن بنا دیا تھا۔ اور انتہائی مستی مین کہتا

[1] مستجاب الدعوات وہ کہ جسکی اکثر دعائین بارگاہ ایزدی مین مقبول ہون [2] بغداد ایک بڑے شہر کا نام جو عراق عرب مین واقع ہے کہتے ہین کہ یہ اصل مین باغ داد تھا کہ نوشیروان غریبون اور مظلومون کی دادرسی کرتا تھا۔ چونکہ علم مین تخفیف لازمی ہوتی ہے اسلئے بغداد رہ گیا [3] عرب کے ایک ظالم امیر کا نام تھا مشہور ہے کہ ستر ہزار آدمیون کو اسنے ناحق مارا تھا۔ یوسف اسکے باپ کا نام تھا۔ [4] اس کا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے رات بھر عیش کیا یہانتک کہ دن نکل آیا۔ ۱۲۔

بیت

| | |
|---|---|
| مارا بجہان خوشتر ازین یکدم نیست | گز نیک و بد اندیشۂ و از کس غم نیست |
| ہمارے لیے دنیا مین اس قت سے اچھا کوئی وقت نہین ہے | کہ اچھے برے کا اندیشہ اور کسی سے غم نہین ہے |

درویشے برہنہ بسرما برون خفتہ بود گفت بیت

ایک فقیر ننگا جاڑے مین باہر سویا ہوا تھا اسنے کہا

| | |
|---|---|
| اے آنکہ بہ اقبال تو در عالم نیست | گیرم کہ غمت نیست غم ما ہم نیست |
| اے وہ شخص کہ تیرے اقبال کی برابر دنیا مین نہین ہے | مین نے یہ فرض کرلیا کہ تجھکو غم نہین ہے کیا ہمارا بھی غم نہین ہے |

ملک را خوش آمد صرۂ ہزار دینار از روزن بیرون کرد و گفت - دامن بدار اے

بادشاہ کو یہ بات اچھی معلوم ہوئی ہزار اشرفیون کی تھیلی کھڑکی سے باہر نکالی اور کہا اے فقیر دامن پھیلا

درویش گفت دامن از کجا آرم کہ جامہ ندارم - ملک را بر ضعف حال

فقیر بولا میرے پاس کپڑے ہی نہین مین دامن کہان سے لاؤن بادشاہ کو اسکی شکستہ حالت پر اور

او رحمتے زیادہ شد و خلعتے بران مزید کرد - و پیش درویش فرستاد -

زیادہ رحم آیا اور ایک خلعت اس نقد پر اور اضافہ کیا اور فقیر کے سامنے بھیجدیا

درویش آن نقد و جنس را باندک مدت بخورد و پریشان کرد و باز آمد بیت

فقیر نے اس نقد اور جنس کو تھوڑی سی مدت مین کھا لیا اور ضایع کردیا اور پھر آیا

| | |
|---|---|
| قرار در کفِ آزادگان نگیرد مال | نہ صبر در دلِ عاشق نہ آب در غربال |
| آزاد لوگون کے ہاتھ مین مال نہین ٹھہرتا | نہ صبر عاشق کے دل مین ٹھہرتا ہے نہ پانی چھلنی مین |

درحالتے کہ ملک را پروائے او نبود - حال بگفتند - بہم برآمد و روے ازو درہم

اُس حالت مین کہ بادشاہ کو اسکی پروا نہ تھی لوگون نے حال کہا بادشاہ غصہ ہوگیا اور غصہ مین منہ پھیر لیا

کشید و ازینجا گفتہ اند اصحاب فطنت و خبرت کہ از حدت و صولت پادشاہان

یہی سبب ہے کہ عقلمندون نے کہا ہے کہ بادشاہون کی تیزی مزاج اور دبدبہ سے پرہیز کرتے

---

۱ اقبال - نصیبہ ۱۲ ۲ یعنی تجھے اپنا غم نہین تو کیا ہمارا غم بھی نہیں ہے ۱۲ ۳ وہ نقد اور متاع جو بادشاہ سے ملا تھا ۱۲ - ۴ آزادگان سے مراد قلندر لوگ ۱۲ ۵ پروائے او نبود - یعنی اُسکی طرف توجہ کی فرصت نہ تھی ۱۲ -

پرحذر باید بودن کہ غالب ہمت ایشان بہ معظمات امور مملکت متعلق باشد

رہنا چاہیے کہ اکثر انکی طبیعت بادشاہت کے بڑے بڑے کامون مین مشغول رہتی ہے

و تحمل اژدحام عوام نہ کنند۔ مثنوی

اور عام لوگوں کی بھیڑ کا تحمل نہیں کر سکتی۔

| | |
|---|---|
| حرامش بود نعمت بادشاہ<br>اسکو بادشاہ کی نعمت حرام ہو جاتی ہے<br>مجال سخن تا نہ بینی زپیش<br>جب تک کہ سامنے سے بات کہنے کی مجال نہ دیکھے | کہ ہنگام فرصت نہ دارد نگاہ<br>جو فرصت کے وقت کا منتظر نہ رہے<br>بہ بیہودہ گفتن مبر قدر خویش<br>تو بیہودہ بکنے مین اپنی عزت کو ضایع نہ کر |

گفت این گدای شوخ چشم مبذر را کہ چندین نعمت برانداخت براند

بادشاہ نے حکم دیا کہ اس فقیر بے ادب فضول خرچ کو جسنے اتنی دولت ضایع کر دی نکال دو کہ

خزینہ بیت المال[1] لقمہ مساکین است نہ طعمہ اخوان الشیاطین[2] بیت

بیت المال کا خزانہ مسکینون کے کھانے کے لیے ہے شیطان کے بھائیونکی خوراک نہیں ہے

| | |
|---|---|
| ابلہی کو روز روشن شمع کافوری نہد<br>وہ بیوقوف جو دن کو کافوری شمع جلاتا ہے | زود بینی کش بہ شب روغن نباشد در چراغ<br>تو جلد اسکو اس حال مین دیکھے گا کہ اسکے چراغ مین تیل نہ ہوگا |

یکے از وزرای ناصح گفت اے خداوند مصلحت آن بینم کہ چنین کسان را وجہ کفاف

نصیحت کرنے والے وزیرون مین سے ایک نے عرض کیا۔ کہ اے آقائے نعمت مین یہ مناسب سمجھتا ہون کہ آپ ایسے آدمیونکی

تفاریق مجرا دارند تا در نفقہ اسراف نہ کنند۔ اما انچہ فرمودی زجر و منع مناسب

خرچ خوراک کیلیے تھوڑی تھوڑی مقرر کر دین تاکہ کھانے پینے کے خرچ مین فضول خرچی نہ کرین۔ مگر جیسا کہ حضور نے جھڑکنے اور روکنے کا

ارباب ہمت نیست یکے را بہ لطف امیدوار کردن و باز بہ نومیدی خستہ کردن

حکم دیا یہ بات اہل ہمت کے لئے مناسب نہیں کیونکہ ایک آدمی کو مہربانی کا امیدوار کرنا اور پھر ناامیدی سے اسکا دل توڑنا ٹھیک نہیں

| | |
|---|---|
| نظم برخے خود در طماع باز نتوان کرد<br>اپنے سامنے طمع کرنیوالے کا دروازہ نہ کھولنا چاہیے | چو باز شد بہ درشتی فراز نتوان کرد<br>جب کھل گیا تو سختی سے بند نہیں کیا جا سکتا |

[1] بیت المال خزانہ شاہی ۱۲ [2] اخوان الشیاطین اس لئے کہا کہ قرآن شریف مین اللہ تعالے جلشانہ فضول خرچون کو شیطان کا بھائی بتایا ہے اِنَّ المُبَذِّرِینَ کَانُوا اِخوَانَ الشَّیَاطِینِ ۱۲

## قطعہ

کس نہ بیند کہ تشنگانِ حجاز[1]
یہ کوئی نہ دیکھے گا کہ حجاز کے پیاسے
ہرکجا چشمۂ بود شیرین
جسجگہ میٹھے پانی کا چشمہ ہوگا

بر لبِ آب شور گرد آیند
کھاری چشمے کے کنارے پر جمع ہو جائیں
مردم و مرغ و مور گرد آیند
آدمی پرند اور چیونٹیاں جمع ہو جائینگی

**حکایت** یکے از بادشاہانِ پیشین در رعایتِ مملکت سستی کردے
پہلے بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ بادشاہت کی حفاظت کرنے میں سستی کرتا
ولشکر را بہ سختی داشتے ۔ لاجرم دشمنے صعب روئے نمود ہمہ پشت دادند مثنوی
اور فوج کو تنگی میں رکھتا تھا نتیجہ یہ ہوا کہ ایک قوی دشمن چڑھ آیا پوری فوج بھاگ گئی۔

چو دارند گنج از سپاہی دریغ
جب سپاہی کو خزانہ بخشنے میں تامل کرینگے
چہ مردی کند در صفِ کارزار
وہ شخص لڑائی کی صف میں کیا دلیری کر سکتا ہے

دریغ آیدش دست بردن بہ تیغ
تو اسکو تلوار پر ہاتھ ڈالنے میں تامل ہوگا
کہ دستش تہی باشد و کار زار
کہ اسکا ہاتھ خالی اور حال ابتر ہو

یکے را از آنان کہ غدر کردند با من دوستی بود ۔ ملامت کردم و گفتم دون است
ایک کی اُن لوگوں میں سے جنھوں نے بیوفائی کی تھی مجھسے دوستی تھی مینے اسکو ملامت کی اور کہا کمینہ ہے
و بے سپاس و سفلہ و ناحق شناس کہ بہ اندک تغیرِ حال از مخدومِ قدیم برگردد
ناشکرا ہے اور سفلہ ہے نمک حرام ہے وہ جو کہ تھوڑا سا حال بدل جانے میں آقائے قدیم سے پھر جائے
و حقِ نعمت سالہا در نوردد گفت اگر بہ کرم معذور داری ۔ شاید ۔ کہ اسپم بے جو بود
اور برسوں کے حقِ نعمت کو ختم کردے بولا کہ اگر براہ کرم آپ مجھے معذور سمجھیں تو مناسب ہے کیونکہ میرے گھوڑے کو دانا نہیں ملتا تھا
و نمدِ زینم بگرو و سلطان کہ بہ زر با سپاہی بخیلی کند با او بہ سر جوانمردی نتوان کرد فرد
اور میری زین کا نمدہ گرو تھا ۔ وہ بادشاہ کہ روپیہ دینے میں سپاہی کے ساتھ بخیلی کرے اسکے کام میں سر کٹانیمیں جوانمردی نہیں کیجا سکتی۔

زر بدہ مرد سپاہی را تا سر بدہد
سپاہی آدمی کو روپیہ دے تاکہ وہ سر کٹا دے

وگرش زر نہ دہی سر بنہد در عالم
اور اگر اسکو روپیہ نہ دے گا تو وہ دنیا میں سرگردان ہوگا

[1] تشنگان حجاز یعنی ملک عرب کے پیاسے لوگ ۔ جہان شیرین پانی دشواری سے میسر ہوتا ہے کبھی کھاری پانی پر جمع نہیں ہوتے ۱۲

**حکایت** یکے از وزراء معزول شدہ بہ حلقۂ درویشان درآمد و برکت صحبت
وزیروں میں سے ایک وزیر معزول ہو کر فقیروں کے حلقے میں آیا اور ان کی صحبت
ایشان در روے سرایت کرد و جمعیت خاطرش دست داد - ملک بار دگر باو
کی برکت نے اسکی ذات میں اثر کیا اور اس کو دل جمعی حاصل ہو گئی بادشاہ دوسری مرتبہ اس سے
دل خوش کرد و عمل فرمود - قبولش نیامد و گفت معزولی[1] بہ کہ مشغولی - **رباعی**
خوش ہو گیا اور اسکا عہدہ اسے دیا اُسنے قبول نہ کیا - اور کہا کام کرنے سے بیکاری اچھی

| | |
|---|---|
| آنانکہ بہ کنج عافیت بنشستند | دندانِ سگ و دہانِ مردم بستند |
| جو لوگ کہ گوشہ عافیت میں بیٹھ گئے | تو انہوں نے کتے کے دانت اور آدمیوں کے منھ بند کئے |
| کاغذ بدریدند و قلم بشکستند | وز دست و زبانِ حرف گیران رستند |
| کاغذ پھاڑ ڈالا اور قلم توڑ دیا | اور عیب پکڑنے والوں کے ہاتھ اور زبان سے چھوٹ گئے |

ملک گفت ہر آئینہ ما را خردمندے کافی باید کہ تدبیر مملکت را بشاید - گفت
بادشاہ نے کہا - غرض ہمکو ایک کافی عقلمند آدمی کی ضرورت ہے کہ بادشاہت کے امور کی تدبیر کر سکے - کہا
نشانِ خردمندیٔ کافی آنست کہ بہ چنین کارہا تن در ندہد **فرد**
پوری عقلمندی کا نشان تو یہ ہے کہ اس قسم کے کام ہی اپنے ذمے نہ لے -

| | |
|---|---|
| ہمائے[2] بر ہمہ مرغان ازان شرف دارد | کہ استخوان خورد و جانور نیازارد |
| ہما تمام پرندوں پر اسوجہ سے بزرگی رکھتا ہے | کہ وہ ہڈیاں کھاتا ہے اور جانور کو آزار نہیں دیتا |

**حکایت** سیاہ گوش[3] را گفتند - ترا ملازمت شیر بچہ وجہ اختیار افتاد
سیاہ گوش سے کہا تجھکو شیر کی ملازمت کس وجہ سے پسند آئی
گفت تا فضلہ صیدش میخورم - واز شر دشمنان در پناہ صولتش زندگانی میکنم
کہنے لگا کہ اوسکے شکار کا بچا ہوا میں کھاتا ہوں اور دشمنوں کی برائی سے اس کی پناہ اور دبدبے میں زندگی بسر کرتا ہوں

[1] یعنی کام کرنے اور مشغول رہنے میں ہر وقت خطرات کا سامنا بھی ہے اور عبادت خدا بھی اچھی طرح سے نہیں کر سکتے لہذا بیکاری بیکاری اچھی [2] مراد یہ کہ وہ ہرزہ گردی یعنی در بدر پھرنے سے باز رہے ۱۲ - [3] ہما ایک مبارک جانور ہے - کہتے ہیں کہ جسپر اسکا سایہ پڑتا ہے وہ بادشاہ ہو جاتا ہے [4] سیاہ گوش - ایک شکاری جانور کا نام ہے جسکے کان کالے اور نوکدار ہوتے ہیں اور کھڑے رہتے ہیں اور بلی سے بڑا ہوتا ہے + عبدالباری آسی

گفتندش اکنون کہ بظلّ حمایتش در آمدی وبہ شکر نعمتش اعتراف کردی چرا
اُس سے کہا اب جبکہ اُسکی حمایت کے سایہ میں تو آگیا ہے اور اسکی نعمت کے شکر کا تونے اقرار کرلیا ہے - تو تو اُسکے
نزدیکتر نیائی - تا بہ حلقۂ خاصانت درآرد - وازبندۂ مخلصانت شمارد - گفت
زیادہ نزدیک کیوں نہیں آتا تاکہ تجھکو اپنے حلقہ خواص میں داخل کرلے - اور تجھکو اپنے مخلص غلاموں میں شمار کرلے کہا
از بطش وے ہمچنان امین نیستم -
اُسکے حملہ سے بھی میں اسی طرح بیخوف نہیں ہوں -

فرد

| | |
|---|---|
| اگر صد سال گبر آتش فروزد | اگر یکدم درو افتد بسوزد |
| اگر سو برس تک آتش پرست آگ روشن کرے | جو ایکدم کو اس میں گر پڑے تو جل جائے |

افتد کہ ندیم حضرت سلطان زر باید - و باشد کہ سر برود - حکما گفتہ اند - از
یہ بھی اتفاق ہوتا ہے کہ دربار شاہی کا مصاحب روپیہ پاتا ہے اور ایسا بھی ہوتا ہے کہ قتل ہوجاتا ہے عقلمندوں نے کہا ہے کہ
تلون طبع بادشاہاں برحذر باید بودن - کہ وقتے بہ سلامے بر نجند - وگاہے
بادشاہوں کی طبیعت کی رنگارنگی سے پرہیز کرنا چاہیے کیونکہ یہ لوگ ایک وقت سلام کرنے سے رنجیدہ ہوجاتے ہیں اور کبھی
بدشنامے خلعتؔ دہند - وگفتہ اند ظرافت بسیار ہنر ندیمان است وعیب حکیمان
ایک گالی پر خلعت دیدیتے ہیں اور یہ بھی کہا ہے کہ بہت زیادہ ہنسوڑپن مصاحبوں کا ہنر ہے مگر عقلمندوں کیلئے عیب ہے

فرد

| | |
|---|---|
| تو بر سر قدر خویشتن باش و وقار | بازی وظرافت بہ ندیمان بگزار |
| تو اپنی قدر اور عزت کے مرتبہ پر قایم رہ | کھیل اور ہنسی مذاق مصاحبوں کے لیے چھوڑ دے |

حکایت

یکے از رفیقان شکایت روزگار نا ساعد نبزد من آورد
دوستوں میں سے ایک دوست ناموافق زمانہ کی شکایت لیکر میرے پاس آیا کہ میری
کہ کفاف اندک دارم وعیال بسیار طاقت بار فاقہ نمی آرم - وبارہا
روزانہ آمدنی کم ہے اور کنبہ زیادہ ہے فاقہ کے بار کی طاقت کی مجھسے برداشت نہیں ہوتی کتنی
دردلم آمد کہ باقلیمے دیگر نقل کنم تا دران صورت کہ زندگانی کنم کسے را
ہی مرتبہ میرے جی میں آیا کہ میں دوسرے ملک میں چلا جاؤں - تو پھر جسطرح بھی زندگی بسر کردوں کسیکو
برنیک وبدمن اطلاع نباشد
میرے بھلے برے حال کی خبر نہ ہو

لہ عمدہ جوڑا جو امرا اور بادشاہوں سے بطریق انعام ملتا ہے ۱۲-

## بیت

| | |
|---|---|
| بس گرسنہ خفت و کس ندانست کہ کیست | بس جان بلب آمد کہ برو کس نہ گریست |
| اکثر بھوکا سو گیا اور کسی کو بھی معلوم نہ ہوا کہ کون ہے | اکثر کی جان ہونٹوں پر آئی اور کوئی اُنپر نہیں رویا |

بازاز شماتت اعدا بر اندیشم کہ بہ طعنہ در قفائے من بخندند۔ و سعی مرا در حق
پھر دشمنوں کے ہنسی اُڑانے کا بھی مجھے خیال آتا ہے کہ طعنے مار مار کے میرے پیچھے پیچھے ہنسینگے اور میری کوشش کو کنبہ
عیال بر عدم مروت حمل کنند و گویند
کے حق میں بے مروتی پر گمان کریں گے اور کہینگے

## قطعہ

| | |
|---|---|
| ببین آن بے حمیت را کہ ہرگز | نخواہد دید روئے نیک بختی |
| اس بے غیرت کی صورت نہ دیکھو کہ ہرگز | وہ نیک بختی کا منہ نہیں دیکھیگا |
| تن آسانی گزیند خویشتن را | زن و فرزند بگزارد بہ سختی |
| جو اپنے لئے تن آسانی قبول کرلے | اور بیوی بچوں کو سختی میں چھوڑدے |

و درین علم محاسبت چنانکہ معلوم است چیزے دانم اگر بجاہ شما شغلے
اور اس علم حساب میں جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کچھ مجھے معلومات ہے اگر آپ کے جاہ و منصب کے صدقے میں کوئی خدمت
معین شود کہ موجب جمعیت خاطر باشد بقیت عمر از عہدۂ شکر آن بیرون
میرے لئے مقرر ہوجائے دل جمعی کی صورت پیدا ہو جائے میں بقیہ تمام عمر آپکے اس احسان کا شکریہ نہ ادا کرسکونگا
آمدن نہ توانم۔ گفتم عمل پادشاہ اے برادر دو طرف دارد۔ امید ست و بیم
مین نے کہا کہ بھائی بادشاہوں کی ملازمت میں دو پہلو ہیں ایک اُمید ہے اور ایک خوف
امید نان و بیم جان۔ و خلاف رائے خردمندان باشد بدان اُمید
امید تو ہے روٹی ملنے کی اور خوف ہے جان کا اور یہ عقلمندوں کی رائے کے خلاف ہے کہ اُس اُمید پر
متعرض این بیم شدن

## قطعہ

خطرہ اٹھایا جائے۔

| | |
|---|---|
| کس نیاید بہ خانۂ درویش | کہ خراج زمین و باغ بدہ |
| کوئی فقیر کے گھر اس لئے نہیں آتا | کہ زمین اور باغ کا لگان دے |
| یا بہ تشویش غصہ راضی شو | یا جگر بند پیش زاغ بنہ |
| یا تو پریشانی اور رنج پر راضی ہوجاؤ | اور یا پھر ہلاکت کے خطرے اٹھاؤ |

**حکایت** لقمان را گفتند کہ ادب از کہ آموختی گفت از بی ادبان ہر چہ
لقمان سے پوچھا کہ تو نے ادب کس سے سیکھا جواب دیا کہ بے ادبوں سے جو بات
از ایشان در نظرم ناپسند آمد از فعل آن پرہیز کردم
اُن کی میری نظر میں بُری معلوم ہوئی اُسکے کرنے سے میں نے پرہیز کیا

**قطعہ**

نگویند از سر بازیچہ حرفی
کھیل کے خیال سے کوئی ایسی بات نہیں کہتے
کزان پندی نگیرد صاحب ہوش
کہ اس سے عقلمند آدمی نصیحت حاصل نہیں کرتا
وگر صد باب حکمت پیش نادان
اور اگر حکمت کے سو باب نادان کے آگے
بخوانند آیدش بازیچہ در گوش
پڑھیں تو وہ بھی اسکو کھیل ہی معلوم ہوتے ہیں

**حکایت** عابدے را حکایت کنند کہ بشبے دہ من بخوردی و تا سحر
ایک عابد کا قصہ بیان کرتے ہیں کہ رات کو دس سیر کی خوراک کھاتا تھا اور صبح تک
ختمی بکردے صاحبدلی بشنید و گفت اگر نیمہ نان بخوردی و بخفتی بسیار ازین
قرآن شریف کا ایک ختم کر دیتا ایک درویش نے یہ حال سنا اور کہا اگر آدھی روٹی کھاتا اور سو رہتا تو اس سے بہت زیادہ
فاضلتر بودے
اچھا ہوتا

**قطعہ**

اندرون از طعام خالی دار
پیٹ کو کھانے سے خالی رکھ
تا درو نور معرفت بینی
تاکہ اس میں معرفت کا نور تجھ کو نظر آئے
تہی از حکمتے بعلت آن
تو حکمت سے اس سبب سے خالی ہے
کہ پُری از طعام تا بینی
کہ کھانے سے ناک تک بھرا ہوا ہے

**حکایت** بخشایش الٰہی گمشدہ را در مناہی چراغ توفیق فرا راہ داشت
خدا کی بخشش نے ایک گناہوں میں پڑکر رستہ بھولنے والے کے لئے توفیق کا چراغ رستہ کے
تا بحلقہ اہل تحقیق در آمد بیمن درویشان و صدق نفس ایشان ذمائم اخلاق
سامنے رکھ دیا یہانتک کہ اہل تحقیق کے حلقہ میں آگیا ۔ فقیروں کی برکت اور اُن کی باتوں کی سچائی کی وجہ سے اُس کی

لہ یعنی ایک گناہگار نے امور ممنوعہ شرع سے توبہ کی اور خدا کی رحمت نے اسکو اس بات
پر آمادہ کیا +

او بہمہ حال مبدل گشت دست از ہوا و ہوس کوتاہ کرد و زبان طاعنان

عادت کی برائیاں اچھائیوں سے بدل گئیں حرص و ہوا سے ہاتھ سمیٹ لیا اور طعنہ دینے والوں

در حق وے ہمچنان دراز کہ بر قاعدۂ اول ست و زہد و صلاحش نامعول

کی زبان اسکے حق میں ویسی ہی دراز تھی اور کہتے تھے کہ وہ اپنی پہلی حالت ہی پر اب بھی ہے اور اسکی عبادت و ریاضت قابل اعتبار نہیں

**فرد**

بعذر و توبہ توان رستن از عذاب خدای
عذر اور توبہ کرکے خدا کے عذاب سے چھوٹنا ممکن ہے

ولیک می نتوان از زبان مردم رست
مگر آدمیوں کی زبان سے نہیں چھوٹ سکتے

طاقت جور زبانہا نیاورد و شکایت پیش پیر طریقت برد و گفت از

زبانوں کے ظلم کی برداشت نہ ہو سکی اور اپنے پیر کے پاس شکایت لے کر گیا اور کہنے لگا میں

زبان مردم برنجم جوابش داد کہ شکر این نعمت چگونہ گزاری کہ بہتر

آدمیوں کی زبان سے رنجیدہ ہوں۔ پیر نے اس کو جواب دیا کہ تو اس دولت کا شکر کیسے ادا کریگا کہ تو اس سے

ازانی کہ می پندارندت

اچھا ہے جیسا تجھے جانتے ہیں

**قطعہ**

چند گوئی کہ بداندیش و حسود
تو یہ کہاں تک کہے جائے گا کہ دشمن اور حاسد

عیب جویان من مسکینند
مجھ غریب کی عیب جوئی کرتے ہیں

گہ بخون ریختنم برخیزند
کبھی میرا خون کرنے کے لئے اٹھتے ہیں

گہ بہ بدخواستنم بنشینند
اور کبھی میرا برا چیتنے کے لئے بیٹھکر مشورہ کرتے ہیں

نیک باشی و بدت گوید خلق
تو نیک ہو اور مخلوق تجھ کو برا کہے

بہ کہ بد باشی و نیکت بینند
اس سے بہتر ہے کہ تو برا ہو اور تجھے نیک سمجھیں

لیکن مرا کہ حسن ظن خلائق در حق من بکمال ست و من در عین نقصان

لیکن مجھ کو لوگوں کا اچھا خیال میرے حق میں کمال کے متعلق بہت ہے اور حال یہ ہے کہ میں پورے نقصان

روا باشد اندیشہ کردن و تیمار خوردن

میں ہوں اندیشہ کرنا اور غم کھانا جائز ہے

**شعر**

ـــــــــــــــــــــــــــــــ

ــلہ یعنی اگر میں افسوس کروں تو ٹھیک ہے کہ میں اچھا نہیں ہوں اور لوگ مجھے اچھا جانتے ہیں۔ تجھے کس [illegible]
کا غم ہے تو تو اس سے بہتر ہے جیسا کہ تیرے لئے لوگوں کا خیال ہے + عبد الباری آسی

إنّي لمستترٌ من عينِ جيراني — واللهُ يعلمُ إسراري وإعلاني

میں اپنے ہمسایوں کی آنکھ سے چھپا ہوا ہوں — اور اللہ میری چھپی ہوئی اور ظاہری حالت کو جانتا ہے

**قطعہ**

دربستہ بروی خود ز مردم — تا عیب نگسترند ما را

اپنا دروازہ آدمیوں کی آمد و رفت کیلئے بند کیا — کہ ہمارے عیبوں کا تذکرہ نہ ہو

دربستہ چہ سود عالم الغیب — دانای نہان و آشکارا

دروازہ بند کر کے بیٹھنے سے کیا نتیجہ کیونکہ خدا عالم غیب — پوشیدہ اور ظاہر کی باتیں جانتا ہے

**حکایت** پیش یکی از مشایخ کبار گلہ کردم کہ فلان در حق من بفساد گواہی دادہ است گفت بصلاحش خجل کن

میں نے بڑے بزرگوں میں سے ایک کے سامنے شکایت کی کہ فلاں آدمی نے میرے حق میں برائی کے متعلق گواہی دی ہے شیخ نے جواب دیا تو نیکی کر کے اسے شرمندہ کر دے

**رباعی**

تو نیکو روش باش تا بدسگال — بنقص تو گفتن نیابد مجال

تو نیک چلن رہ تا کہ دشمن — تیری برائی کرنے کی مجال نہ پائے

چو آہنگ بربط بود مستقیم — کی از دست مطرب خورد گوشمال

جب بربط کی آواز درست ہوتی ہے — تو وہ گویے کے ہاتھ سے کب گوشمالی کھاتا ہے

**حکایت** یکی را از مشایخ پرسیدند کہ حقیقت تصوف چیست گفت

بزرگوں میں سے ایک شخص سے پوچھا کہ تصوف کی حقیقت کیا ہے اُسنے

ازین پیش طائفہ بودند در جہان بصورت پراگندہ و بمعنی جمع

جواب دیا اس سے پہلے ایک جماعت تھی دنیا میں کہ ظاہر میں وہ پریشان تھی اور باطن میں مطمئن

واکنون خلقے اند بظاہر جمع و بدل پراگندہ

اور اب ایک مخلوق ہے کہ ظاہر میں مطمئن ہے اور دل میں پریشان ہے

**قطعہ**

چو ہر ساعت از تو بجائی رود دل — بہ تنہائی اندر صفائی نبینی

جب ہر گھڑی تیرا دل ایک نئی جگہ جائے — تو تنہائی میں تو دل میں صفائی نہ پائے گا

ورت مال و جاہ است و زرع و تجارت — چو دل با خدایست خلوت نشینی

اور اگر تیرے پاس مال اور مرتبہ اور زراعت اور تجارت سب ہے — اگر تیرا دل خدا سے لگا ہے تو تو خلوت نشین ہے

لہ یعنی تو نیکی کر تا وہ تیری نیکیاں دیکھ کر وہ خود ہی اپنی جگہ پر شرمندہ ہو جائے گا ۱۲ عہ یعنی ہمسائے میرا حال نہیں جانتے ۱۲

## حکایت

یاد دارم کہ شبی در کاروانی ہمہ شب رفتہ بودم و سحر

مجھے یاد ہے کہ میں نے ایک رات کو قافلہ میں تمام رات سفر کیا تھا اور صبح کے وقت

برکنار بیشہ خفتہ شوریدۂ کہ دران سفر ہمراہ ما بود سحرگاہان نعرہ بزد و راہ

جنگل کے کنارہ پر سویا تھا ایک دیوانہ نے جو اس سفر میں ہمارے ساتھ تھا صبح کے وقت ایک چیخ ماری اور

بیابان گرفت و یک نفس آرام نیافت چون روز شد گفتمش آن چہ حالت

جنگل کا راستہ پکڑا اور دم بھر کے لئے چین نہ پایا جب دن نکلا تو میں نے اس سے کہا وہ کیا بات تھی

بود گفت بلبلان را دیدم کہ بنالش در آمدہ بودند از درخت و کبکان

بولا میں نے بلبلون کو دیکھا کہ درختون پر زور رہی تھین اور چکورون کو دیکھا

از کوہ و غوکان از آب و بہائم از بیشہ اندیشہ کردم کہ مروت نباشد

کہ پہاڑ پر سے اور مینڈک پانی سے اور درندے جنگل سے شور مچا رہے تھے میں نے سوچا کہ یہ کوئی مروت

ہمہ در تسبیح و من در غفلت خفتہ بجا روا باشد

### قطعہ

کی بات نہین سب تو خدا کی پاکی بیان کر رہے ہیں اور میں غفلت میں ہون یہ کب جائز ہو سکتا ہے

دوش مرغے بصبح مے نالید

کل رات کو ایک پرندہ صبح کے وقت شور مچا رہا تھا

عقل و صبرم ببرد و طاقت و ہوش

اسنے میرا عقل و ہوش طاقت اور صبر کھو دیا

یکی از دوستان مخلص را

ایک خالص دوست کے کان میں

مگر آواز من رسید بگوش

شاید میری آواز پہنچی

گفت باور نداشتم کہ ترا

وہ بولا کہ مجھے یہ یقین نہیں تھا کہ تجھے

بانگ مرغی چنین کند مدہوش

ایک چڑیا کی آواز مدہوش کر دے گی

گفتم این شرط آدمیت نیست

مینے کہا کہ یہ آدمیت کی شرط نہین ہے

مرغ تسبیح خوان و من خاموش

کہ پرند تسبیح پڑھین اور مین چپ رہون

## حکایت

وقتی در سفر حجاز طائفہ جوانان صاحب دل ہمراہ ما

عرب کے سفر میں نوجوان زندہ دل جوانون کی ایک جماعت ہمارے ساتھ

بودند ہمدم و ہمقدم وقتہا زمزمہ بکردندی و بیتی محققانہ بر گفتندے

تھی ایک دوسرے کے رفیق اور ساتھی اکثر اوقات گانا گاتے اور محققانہ شعر پڑھتے اور ایک

وعابدے درسبیل منکر[۱] حال درویشان بود و بیخبر از درد ایشان تا برسیدیم

عابد اسی رستہ مین فقیرون کے حال کا منکر تھا اور اُن کے درد سے بے خبر تھا۔ یہان تک کہ ہم

بنخیل[۲] بنی ہلال کودکے سیاہ از حی عرب بدر آمد و آوازے برآورد کہ

نخیل بنی ہلال تک پہنچے ایک حبشی لڑکا قبیلہ عرب سے نکلا اور اُسنے ایک تان لگائی کہ

مرغ از ہوا در آورد اشتر عابد را دیدم کہ برقص اندر آمد و عابد را بینداخت

پرندے ہوا سے اُتار لیئے اور مین نے عابد کے اونٹ کو دیکھا کہ ناچنے لگا اور عابد کو گرا دیا

وراہ بیابان گرفت و رفت گفتم ای شیخ سماع در حیوانی اثر کرد و

اور جنگل کی راہ لی اور چلا گیا مینے کہا کہ اے شیخ گانے نے ایک جانور مین تاثیر کی اور

ترا ہمچنان تفاوت نمی کند

نجھمین اسیطرح کوئی فرق پیدا نہین کرتا

قطعہ

دانی کہ چہ گفت مرا آن بلبل سحری

تجھے معلوم ہے کہ مجھ سے اُس صبح کے بولنے والی بلبل نے کیا کہا

تو خود چہ آدمی کز عشق بیخبری

تو کیا آدمی ہے کہ عشق سے بے خبر ہے

اشتر بشعر عرب در حالتست و طرب

اونٹ عرب کے شعر سے خوش ہے اور حال کر رہا ہے

گر ذوق نیست ترا کژ طبع جانوری

اگر تجھکو ذوق نہین ہو تو ایک ٹیڑھی طبیعت کا جانور ہے

شعر

وَعِنْدَ هُبُوْبِ النَّاشِرَاتِ عَلَى الْحِمٰى

گھاٹ اون کی پریشان کرنے والی ہواکے مرغزار پر چلتے وقت

تَمِیْلُ غُصُوْنُ الْبَانِ لَا الْحَجَرُ الصَّلْدُ

درخت بان کی شاخیں جھکتی ہیں نہ کہ سخت پتھر

مثنوی

بذکرش ہر چہ بینی در خروش است

اُسکی یاد مین تو جس کو دیکھے وہ شور مچا رہا ہے

دلی داند درین معنی کہ گوش است

اگر اس کو وہی سمجھ سکتا ہے جو کان رکھتا ہے

نہ بلبل بر گلش تسبیح خوانیست

اسکے پھول پر صرف بلبل ہی تسبیح نہین پڑھتی

کہ ہر خاری بہ تسبیحش زبانیست

بلکہ ہر کانٹا اُسکی تسبیح کے لئے زبان بنا ہوا ہے

---

[۱] منکر حال درویشان بود۔ یعنی وہ یہ کہتا تھا کہ فقیرون اور صوفیون کو جو حال آتا ہے اسکی کوئی اصلیت نہین یہ تصنع ہے

[۲] نخیل بنی ہلال۔ بعض شراح نے لکھا ہے کہ نخیل کھجوروں کا باغ۔ ہلال ایک شخص تھا اس کی اولاد کی طرف یہ منسوب تھا۔ بعض جگہ متن مین نخلہ بنی ہلال ہے۔ اور وہ ایک موضع کا نام ہے جو کہ کے راستہ مین پڑتا ہے۔ غالباً فارس سے جاتے ہوئے یہ جگہ ملتی ہوگی

حکایت یکی را از ملوک مدت عمر سپری شد و قائم مقامی نداشت
بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ کی عمر کی مدت ختم ہو گئی اور وہ کوئی اپنا وارث نہیں رکھتا تھا
وصیت کرد کہ بامدادان نخستین کسی کہ از در شہر در آید تاج شاہی بر سر وی
اُس نے نصیحت کی کہ صبح کے وقت پہلے جو کوئی کہ شہر کے دروازے سے آئے بادشاہی کا تاج اُس کے سر پر رکھ دینا
نہند و تفویض مملکت بوی کنند اتفاقاً اول کسی کہ در آمد گدائی بود
اور بادشاہت اسی کو سونپ دینا اتفاقاً پہلے جو آدمی آیا وہ ایک فقیر تھا
ہمہ عمر او لقمہ اندوختہ و رقعہ بر رقعہ دوختہ ارکان دولت و اعیان
کہ ساری عمر اُسنے ٹکڑے جمع کئے تھے اور پیوند پر پیوند لگائے تھے بڑے ملازم شاہی اور دربار کے بڑے
حضرت وصیت ملک بجا آوردند و تسلیم مفاتیح قلاع و خزائن
لوگوں نے بادشاہ کی وصیت پوری کی اور قلعوں اور خزانوں
بدو کردند و مدتی ملک راند تا بعضے امرای دولت گردن از
کی کنجیاں اُسے سونپ دیں اور اُس نے ایک عرصہ تک بادشاہت کی یہاں تک کہ بعض بڑے افسروں نے اُسکی
اطاعت او بپیچانیدند و ملوک از ہر طرف بمنازعت برخاستند و
فرمانبرداری سے منہ موڑ لیا اور بادشاہان وقت ہر ملک سے جھگڑا کرنے کے لئے کھڑے ہو گئے
بمقاومت لشکر آراستند فی الجملہ سپاہ و رعیت بہم برآمدند و برخی طرف
اور مقابلہ کے لئے فوج تیار کی۔ حاصل یہ کہ فوج اور رعیت باغی ہو گئی اور شہروں میں کا تھوڑا سا
بلاد از قبضہ تصرف او بدر رفت درویش ازین واقعہ خستہ خاطر می بود
حصہ اوسکے قبضے اور اختیار سے نکل گیا فقیر اس بات سے رنجیدہ دل رہتا تھا کہ
تا یکی از دوستان قدیمش کہ در حالت درویشی قرین او بود از
اُسکے پرانے دوستوں میں سے ایک دوست جو فقیری کی حالت میں اُسکے پاس رہتا تھا۔
سفر باز آمد و در چنان مرتبہ دیدش گفت منت خدای را عز و جل
سفر سے واپس آیا اور اس کو ایسے درجہ پر دیکھا تو اُسنے کہا خدائے بزرگ و برتر کا شکر ہے کہ
کہ بخت بلندت یاوری کرد و اقبال و دولت رہبری تا گلت از خار
تیرے بلند نصیب نے مدد کی اور نصیب اور دولت نے رہنمائی کی کہ تیرا پھول کانٹے سے

وخارت از پا برآمد اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا شعر
اور کانٹا پاؤں سے نکلا یقینی دشواری کے ساتھ آسانی ہے۔

| | |
|---|---|
| شگوفه گاه شگفتست گاه خوشیده | درخت وقت برهنه است وقت پوشیده |
| کلی کبھی کھلتی ہے اور کبھی سوکھ جاتی ہے | درخت کبھی ٹھنڈے ہے اور کبھی سرسبز ہے |

گفت ای عزیز تعزیتم کوئی که جای تهنیت نیست آنگه تو دیدی غم
وہ بولا کہ اے دوست میرے ماتم پرسی کر کیونکہ یہ مبارکباد کا موقع نہیں ہے جب تو نے دیکھا تھا تو مجھے
نانے داشتم وامروز غم جهانی مثنوی
ایک روٹی کا غم تھا اور اب دنیا بھر کی فکر ہے

| | |
|---|---|
| اگر دنیا نباشد دردمندیم | وگر باشد بمهرش پای بندیم |
| اگر دنیا نہیں ملتی تو ہم کو دکھ ہوتا ہے | اور اگر ملجاتی ہے تو اسکی محبت میں پھنسے ہوئے ہیں |
| بلائی زین جهان آشوب تر نیست | که رنج خاطرست ار هست ور نیست |
| کوئی بلا اس جہان سے زیادہ پریشان کرنے والی نہیں | کہ ہو تو اور نہ ہو تو دونوں طرح دل کا رنج ہے |
| قطعه مطلب گر توانگری خواهی | جز قناعت که دولتیست هنی |
| اگر تو چاہتا ہے کہ تو مالدار ہو تو طلب کر | سوائے قناعت کے وہ ایک مزہ دار دولت ہے |
| گر غنی زر بدامن افشاند | تا نظر در ثواب او نکنی |
| اگر مالدار روپیہ دامن بھر کر بکھیر دے | ہرگز اُس کے ثواب پر تو نظر نہ کرنا |
| کز بزرگان شنیده ام بسیار | صبر درویش به که بذل غنی |
| کیونکہ میں نے بزرگوں سے اکثر سنا ہے | فقیر کا صبر بہتر ہے سے مالدار کا خرچ کرنے |

فرد

| | |
|---|---|
| اگر بریان کند بهرام گوری | نه چون پای ملخ باشد ز موری |
| اگر بہرام ایک گورخر کے کباب کرے | سکی اتنی وقعت نہیں کہ چیونٹی سے ایک ٹڈی کی ٹانگ |

ف بہرام ایک بادشاہ عراق کا نام تھا۔ جو بجد باذل اور عیش پرست مگر عقلمند تھا۔ ملکہ گور۔ سے مراد گورخر چونکہ بہرام اکثر گورخر کا شکار کھیلتا تھا اسواسطے بہرام گور کے نام سے مشہور ہوا۔ مراد یہ ہے کہ گورخر پورے کا پورا اتنا مقبول نہیں جتنا کہ ایک چیونٹی سے ٹڈی کی ٹانگ یعنی کم استطاعت والے کی عبادت اور صدقہ زیادہ مقبول ہے بمقابلہ مالدار و دولتمند کے

حکایت ابوہریرہ[1] رضی اللہ عنہ ہر روز بخدمت محمد مصطفےٰ صلی اللہ
ابوہریرہ خدا اُن سے راضی ہو روزانہ رسول مقبول صلے اللہ

علیہ و آلہ وسلم آمدی گفت یا اباہریرہ زُرنی غِبًّا تزدد حُبًّا
علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتے آپ نے فرمایا کہ ابوہریرہ زیارت کر ایک روز درمیان دیکر تاکہ تو محبت کو بڑھو

یعنی ہر روز میا تا محبت زیادہ شود صاحبدلے را گفتند بدین خوبی کہ
یعنی روزانہ نہ آیا کر محبت زیادہ ہو ایک اہل دل سے لوگوں نے کہا سورج باوجود سے کہ اتنا

آفتاب ست نشنیدہ ایم کہ کسے اورا دوست گرفتہ است وعشق
خوب صورت ہے ہم نے نہیں سنا کہ کوئی اس سے محبت کرتا ہو یا اس پر عاشق

آوردہ گفت از برای آنکہ ہر روز می توانش دید مگر در زمستان
ہوگیا ہو کہا ایسا اسلئے نہیں ہوتا کہ ہر روز اس کو دیکھ سکتے ہیں مگر جاڑے میں جو وہ

کہ محجوب ست و محبوب شعر
چھپا رہتا ہے تو وہ پیارا ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| بدیدار مردم شدن عیب نیست | ولیکن نہ چندانکہ گویند بس |
| آدمی کی ملاقات کے لئے جانا کوئی عیب نہیں | مگر نہ کر اتنا کہ وہ اُکتا جائیں |
| اگر خویشتن را ملامت کنی | ملامت نباید شنیدن ز کس |
| اگر تو اپنے آپ کو ملامت کرے | تو کسی کی ملامت سننی نہ پڑے |

حکایت یکی را از بزرگان بادی مخالف در شکم پیچیدن گرفت
ایک بزرگ کے پیٹ میں ریاح نے گڑ بڑ مچانا شروع کی

وطاقت ضبط آن نداشت پس بی اختیار از وی صادر شد
اور اس میں اُس کے روکنے کی طاقت نہ تھی لہذا بے اختیارانہ طور پر وہ نکل گئی

[1] ابوہریرہ ۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کے ایک مقرب صحابی کی کنیت ہے ۔ جنکا نام زمانۂ جاہلیت میں جبکہ وہ اسلام نہ لائے تھے عبد الشمس تھا ۔ بعد مشرف بہ اسلام ہونے کے عبد الرحمن نام رکھا گیا ۔ چونکہ وہ بلی بہت پالتے تھے ایک روز رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو بلی ساتھ تھی آپ نے دیکھکر فرمایا انت ابوہریرہ ۔ اسیوقت سے آپکی یہ کنیت مشہور ہوئی +

گفت ای درویشان مراد پنجه کردم اختیارے نبود و بزه وی بر من
وہ بولا کہ اے فقیرو جو کچھ کہ میں نے کیا ہے اسمیں میرا کچھ اختیار نہ تھا اور اس کا گناہ میرے
نوشتند و راحتی بدرون من رسید شما نیز بکرم معذور دارید **شعر**
نامہ عمل میں نہیں لکھیں گے اور اس سے میرے کو جسم آرام ملا تم بھی از راہ عنایت معاف کر دو

شکم زندان باد ست ای خردمند
اے عقلمند پیٹ ہوا کا قید خانہ ہے
ندارد ہیچ عاقل باد در بند
کوئی عقلمند ہوا کو قید میں نہیں رکھ سکتا

چو باد اندر شکم پیچید فرو ہل
جب ریاح پیٹ میں قراقر پیدا کرے تو اسکو چھوڑ دے
کہ باد اندر شکم بار یست بر دل
کیونکہ پیٹ میں ہوا کے رہنے سے دل پر ایک بوجھ ہوتا ہے

**فرد** حریف سنگ گرانجان ناسازگار
دشمن سخت جان اور ناموافق
چو خواہد شدن دست پیشش مدار
اگر جانا چاہے تو اسکو مت روک

**حکایت** از صحبت یاران دمشق[1] ملالتے پدید آمدہ بود سر در
دمشق کے دوستوں سے مجھے ایک رنج ہو گیا تھا اسی لئے
بیابان قدس[2] نہادم و با حیوانات اُنس گرفتم تا وقتیکہ اسیر قید فرنگ[3]
میں شہر قدس کے جنگل کی طرف نکل گیا تھا اور حیوانوں سے محبت کرنے لگا تھا اس وقت تک کہ میں فرنگیوں کا
شدم و در خندق[4] طرابلس[5] با جہودانم[6] بکار گل داشتند یکی از رؤسای
قیدی ہوا اور طرابلس کی خندق میں یہودیوں کے ساتھ مجھے بھی مٹی کے کام میں لگایا حلب کے رئیسوں میں سے
حلب[7] کہ سابقہ معرفتی در میان ما بود گذر کرد و بشناخت گفت این چہ
ایک رئیس کہ ہماری انکی پہلے سے ملاقات تھی گزرا اور اسنے مجھے پہچانا پوچھا یہ کیا
حالت ست کہ موجب ملالت ست گفتم کہ چگویم
حال ہے کہ دیکھکر رنج ہوتا ہے میں نے کہا کیا بتاؤں

1 دمشق شام کے ایک شہر کا نام ہے 2 قدس حوالی بیت المقدس کی زمین۔ اور بعض نے بیان کیا ہے کہ ایک بڑے پہاڑ کا نام ہے جو بیت المقدس کے قریب واقع ہے 3 فرنگ۔ فرنس کا مفرس۔ جواب فرانس کے نام سے مشہور ہے۔ زمانہ شیخ میں بھی یہ عیسائیوں کا مسکن اور دار السلطنت تھا 4 خندق کھائی 5 طرابلس بفتح طا و ضم لام کے ایک شہر کا نام ہے اور اسی نام کا دوسرا شہر ہے جسکو طرابلس الغرب کہا جاتا ہے 6 جہود۔ یہودی کے معنی میں ہے۔ جو کافر موسائی کے معنی میں آتا ہو۔ یہاں شاید عیسائی مراد ہو۔ یا یہ کہ اس قید فرنگ میں یہودی بھی تھے انہیں کے ساتھ مجھے بھی رکھا گیا +
7 حلب بفتح اول و دوم شام کے ایک شہر کا نام ہے 8 حریف معنی ہمسر ہمیشہ مجازاً دشمن ۱۲ –

## قطعہ

همی گریختم از مردمان بکوه و بدشت
میں آدمیوں سے پہاڑوں اور جنگلوں میں بھاگتا تھا

که از خدای نبودم بدیگری پرداخت
کہ سوائے خدا کے میری توجہ کسی کی طرف نہ تھی

قیاس کن که چه حالم بود درین ساعت
اب تو قیاس کر کہ اسوقت میرا کیا حال ہوگا

که در طویلهٔ نامردمم بباید ساخت
کہ حیوانوں کے طویلے میں مجبوراً مجھے رہنا پڑا ہے

فرو پای در زنجیر پیش دوستان
دوستوں کے سامنے پاؤں میں بیڑی پہنے رہنا

به که با بیگانگان در بوستان
اس بات سے بہتر ہے کہ غیروں کے ساتھ باغ میں رہے

بر حالت من رحمت آورد و بده دینار از قید فرنگم باخرید و باخویشتن بحلب برد
اسکو میرے حال پر رحم آیا اور دس اشرفیاں دے کر فرنگ کی قید سے مجھکو چھڑا دیا اور اپنے ساتھ حلب لے گیا اُسکی

دختری داشت بنکاح من در آورد بکابین صد دینار چون مدتی
ایک لڑکی تھی اس سے میری شادی کر دی سو اشرفیوں کے مہر پر جب ایک زمانہ گزر گیا

بر آمد بدخوئی و ستیزه روئی آغاز کرد و زبان درازی کردن گرفت
تو کج خلقی اور لڑائی شروع کی اور زبان درازی کرنے لگی

وعیش مرا منغص می کرد شعر
اور میرا عیش کِرکِرا کرتی تھی

زنِ بد در سرای مرد نکو
بری عورت نیک آدمی کے گھر میں

همدرین عالمست دوزخ او
اسی عالم میں اسکا دوزخ ہے

زینهار از قرین بد زنهار
پناہ ہے بری عورت سے پناہ ہے

وَقِنَا رَبَّنَا عَذَابَ النَّارِ
بچا ہم کو اے ہمارے خدا دوزخ کے عذاب سے

باری زبان تعنت دراز کرده همی گفت تو آن نیستی که پدرم ترا از
ایک مرتبہ طعنہ زنی کی حالت میں کہہ رہی تھی کہ تو کیا وہ نہیں کہ میرے باپ نے تجھ کو

قید فرنگ بده دینار باز خرید گفتم بلی من آنم که بده دینار از
فرنگیوں کی قید سے دس دینار کے بدلے خریدا تھا میں نے کہا ہاں میں وہی ہوں کہ دس دینار

ل دینار - ایک سکہ سونے کا جسکا وزن ساڑھے چار ماشہ کا ہوتا تھا ۲ کابین - مہر ۳ دوزخ - وہ جگہ جسکو ہندی میں نرک کہتے ہیں ✦

عبد البار ی آسی

قید فرنگم باز خرید و بصد دینار بدست تو گرفتار کرد اشعار
فرنگیون کی قید سے خریدا اور سو دینار کے بدلے تیرے پاس گرفتار کردیا۔

شنیدم گوسپندی را بزرگے
سنا ہے کہ ایک بکری کو ایک بزرگ نے
رہانید از دہان و دست گرگے
بھیڑیے کے ہاتھ اور منھ سے چھڑا لیا
شبانگہ کارد بر حلقش بمالید
رات کے وقت اُسکے گلے پر چھری پھیری
روان گوسفند از وی بنالید
بکری کی جان اس سے فریاد کرنے لگی
کہ از چنگال گرگم در ربودے
کہ تو نے بھیڑیے کے چنگل سے مجھے چھڑا لیا
چو دیدم عاقبت خود گرگ بودے
جب آخر کو میں نے دیکھا تو خود بھیڑیا نکلا

حکایت یکی از پادشاہان عابدے را پرسید کہ عیالان داشت
بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ نے ایک عابد سے جو کنبے والا آدمی تھا پوچھا
اوقات عزیزت چون میگذرد گفت ہمہ شب در مناجات و سحر در
کہ تیری عمر عزیز کیونکر بسر ہوتی ہے بولا کہ ساری رات مناجات میں اور صبح کو
دعای حاجات و ہمہ روز در بند اخراجات ملک را مضمون
حاجتوں کے پورا ہونے کی دعا میں اور دن بھر اخراجات کی غم میں بادشاہ کو عابد کے اشارے
اشارت عابد معلوم گشت فرمود تا وجہ کفاف[1] او معین دارند تا
کا حال معلوم ہوگیا فرمایا کہ اسکی وجہ معاش مقرر کریں تاکہ عیال
بار عیال از دل وی برخیزد مثنوی
کا فکر اسکے دل سے اٹھ جائے

ای گرفتار پای بند عیال
اے گرفتار پابند کنبے کے
دگر آزادگی مبند خیال
دوبارہ آزادی کا خیال نہ کر
غم فرزند و نان و جامہ و قوت
لڑکوں کی اور روٹی اور کپڑے اور روزی کا غم
بازت آرد ز سیر در ملکوت
تجھے اگر تو فرشتوں میں سیر کرتا ہو تو واپس لے آئیگا

[1] وجہ کفاف - وہ آمدنی جس سے معمولی روزانہ کا خرچ چل سکے ۱۲ [2] یعنی جب تو بچوں اور بیوی کی فکر معاش کے غم میں گرفتار ہے تو پھر اب تو کبھی آزاد نہیں ہو سکتا ۱۲ عبد الباری آسی

| | |
|---|---|
| ہمہ روز اتفاق می سازم<br>تمام دن میں یہ نیت کرتا ہوں<br>شب چو عقد نماز بر بندم<br>رات کو جب نماز کی نیت باندھتا ہوں | کہ بشب باخدای پردازم<br>کہ رات کو خدا کی عبادت میں مشغول ہونگا<br>چہ خورد بامداد فرزندم<br>تو یہ خیال آتا ہے کہ صبح کو بچے کیا کھائینگے |

**حکایت** یکی از متعبدان در بیشہ زندگانی کردی و برگ درختان
عابدوں میں سے کوئی عابد جنگل میں زندگی گزارتا تھا اور درختوں کے
خوردی پادشاہی بحکم زیارت نزدیک وی رفت گفت اگر مصلحت
پتے کھاتا تھا ایک بادشاہ زیارت کے لئے اُسکے پاس گیا اور کہا کہ اگر آپکی مصلحت
بینی بشہر از برای تو مقامی بسازم کہ فراغ عبادت ازین بہ دست د
اجازت دے تو شہر میں آپ کے لئے ایک مکان بنوادوں کہ عبادت کے لئے فرصت اس سے زیادہ
و دیگران ہم ببرکات انفاس شما مستفید گردند و بمصالح اعمال شما
اچھی طرح حاصل ہو اور دوسرے لوگوں کو بھی آپکی ذات کی برکت سے فائدہ پہونچے اور آپکے نیک اعمال
اقتدا کنند زاہد را این سخن قبول نیامد روی بر تافت یکی از وزیران
کی پیروی کریں زاہد نے یہ بات قبول نہیں کی اور منہ پھیر لیا وزیروں میں سے ایک نے
گفتش پاس خاطر ملک را روا باشد کہ دو سہ روزی بشہر آئی و کیفیت
اس سے کہا بادشاہ کی خاطر سے جائز ہے کہ دو تین دن کے لئے آپ شہر میں آجائیں اور مکان کی
مکان معلوم کنی پس اگر صفای وقت عزیز ترا از صحبت اغیار
کیفیت معلوم کریں پھر اگر آپ کے وقت کی صفائی میں غیروں کی صحبت سے کوئی کدورت
کدورتی باشد اختیار باقیست آوردہ اند کہ عابد بشہر در آمد
پیدا ہو تو اختیار باقی ہے کہتے ہیں کہ عابد شہر میں آگیا اور بادشاہ
بستانسرای خاص ملک بدو پرداختند مقامی دلگشای روان
کی ایک خاص کوٹھی اسکے لئے خالی کردی وہ ایک نہایت فرحت خیز اور روح کو آسودہ کرنے والی

**مثنوی** آسای چون بہشت
بہشت کے مانند جگہ تھی

| | |
|---|---|
| گل سرخش چو عارض خوبان | سنبلش ہمچو زلف محبوبان |
| اسکے سرخ پھول معشوقوں کے رخسار کی طرح تھے | اور اس کا سنبل محبوبوں کی زلف کی طرح تھا |
| ہمچنان از نہیب برد عجوز | شیر ناخوردہ طفل دایہ ہنوز |
| سنبل ایسا سکڑا ہوا تھا کہ جیسے جاڑے کے خوف سے بڑھیا | اور پھول شدت سرخی ایسے تھے جیسے نوزائیدہ بچہ جسنے ابھی دودھ نہ پیا |
| شعر و افانین علیہا جلنار | علقت بالشجر الاخضر نار |
| اور شاخین کہ جنپر انار کے پھول کھلے تھے | گویا سبز درخت پر آگ لٹکائی گئی تھی |

ملک در حال کنیزک ماہروئیش او فرستاد کہ وصفش اینست

بادشاہ نے فوراً ایک خوب صورت کنیز اُس کی خدمت مین بھیجی کہ اسکی صفت یہ ہے

| | |
|---|---|
| شعر ازین مہ پارۂ عابد فریبے | ملائک صورتی طاؤس زیبے |
| ایسی چاند کا ٹکڑا عابد کو فریب دینے والی | فرشتوں کی سی صورت مور کیطرح خوب صورت |
| کہ بعد از دیدنش صورت نہ بندد | وجود پارسایان را شکیبے |
| کہ اُسکے دیکھنے کے بعد | پارساؤں سے بھی صبر کرنا ممکن نہ تھا |

ہمچنان در عقبش غلامی بدیع الجمال لطیف الاعتدال قطعہ

اسیطرح اُس کے پیچھے ایک لڑکا نہایت خوب صورت سڈول جسم ڈالا بھیجا

| | |
|---|---|
| ھلک الناس حولہ عطشا | وھو ساقٍ یری ولا یسقی |
| آدمی اسکے گرد پیاس کے مارے مرگئے | اور وہ ساقی ہے دیکھتا ہے اور پلاتا نہیں |
| دیدہ از دیدنش نگشتے سیر | ہمچنان کز فرات مستسقی |
| آنکھ اسکے دیکھنے سے سیر نہین ہوتی تھی | جیسے کہ دریائے فرات سے جلندر والا سیر نہین ہوتا |

عابد از طعامہاے لذیذ خوردن گرفت و کسوتہاے لطیف پوشیدن

عابد نے عمدہ مزیدار کھانے کھانا اور عمدہ پوشاکین پہننا اور

واز فواکہ و مشموم و حلاوت تمتع یافتن و در جمال غلام و کنیزک نظر کردن

میوہ وں اور خوشبوؤں اور مٹھائیوں سے لطف پانا اور لڑکے اور لونڈی کے دیکھنے سے لذت اٹھانا

کہ خردمندان گفتہ اند زلف خوبان زنجیر پای عقل ست و دام مرغ زیرک

شروع کیا کیونکہ عقلمندون کا قول ہے کہ معشوقونکی زلف عقل کے پاؤں کی زنجیر ہے اور سیانے جانور کے لئے جال ہے

**بیت**

در سر کار تو کردم دل و دین با همہ دانش — مرغ زیرک بحقیقت منم امروز و تو دامی

دل اور دین اور دانائی باوجود پوری عقل کے میں نے تیرے خیال میں صرف کر دی — درحقیقت آج میں ایک عقلمند پرندہ ہوں اور تو جال ہے

فی الجملہ دولت وقت مجموعش بزوال آمد چنانکہ گفتہ اند

قصہ کوتاہ اسکے دلجمعی کے وقت کی دولت کو زوال ہوا جیسا کہ عقلمندوں نے کہا ہے

**قطعہ**

ہر کہ ہست از فقیہ و پیر و مرید — وز زبان آوران پاک نفس

جو کوئی عالم اور پیر اور مرید — اور پاک نفس شاعروں میں سے ہے

چون بدنیای دون فرود آمد — بعسل در بماند ہمچو مگس

جب کمینی دنیا کی طرف متوجہ ہوا — تو مکھی کی طرح شہد میں پھنس گیا

باری دیگر ملک بدیدن او رغبت کرد عابد را دید از ہیات نخستین بگردیدہ و

بادشاہ نے دوبارہ اسکے دیکھنے کی خواہش کی اور عابد کو دیکھا کہ پہلی صورت سے بدل گیا اور

سرخ و سفید برآمدہ و فربہ شدہ و بر بالش دیبا[1] تکیہ زدہ و غلام پری پیکر

سُرخ سفید نکل آیا ہے اور موٹا ہو گیا ہے اور دیبا کے تکئے پر سہارا لگائے بیٹھا ہے خوب صورت لڑکا

با مروحہ طاؤسی بالای سر ایستادہ بر سلامت حالش شادمانی کرد و از

ایک مورچھل مور کے پروں کا بنا ہوا اپنے سرہانے کھڑا ہوا ہے بادشاہ نے اسکی سلامتی حال پر خوشی کی اور

ہر دری سخن گفتند تا ملک بانجام سخن گفت چنانکہ من این ہر دو

ادھر اُدھر کی باتیں کیں یہاں تک کہ بادشاہ نے آخر کلام میں کہا جیسا کہ میں ان دونوں

طائفہ را دوست میدارم کس ندارد یکی علما و دیگر زہاد وزیر فیلسوف جہاندیدہ

جماعتوں کو دوست رکھتا ہوں کوئی نہیں رکھتا۔ ایک عالم دوسرے زاہد ایک وزیر عقلمند جہاندیدہ

حاذق کہ با او بود گفت ای خداوند روی زمین شرط دوستی آنست کہ با ہر دو

ماہر جو اُسکے ساتھ تھا بولا اے مالک روے زمین دوستی کی شرط یہ ہے کہ دونوں جماعتوں

طائفہ نکوئی کنی علما را زر بدہ تا دیگر بخوانند و زاہدان را چیزی مدہ تا زاہد بمانند

سے نیکی کرے عالموں کو روپیہ دے تاکہ وہ اور زیادہ پڑھیں اور عابدوں کو کچھ نہ دے تاکہ عابد باقی رہیں۔

[1] دیبا - ایک نفیس ریشمی کپڑا ہے ۱۲ -

## قطعہ

خاتون خوبصورت و پاکیزہ روی را
بی بی خوبصورت اور اچھے نقشے والی کے پاس
درویش نیک سیرت فرخندہ روی را
درویش نیک عادت اور مبارک چہرہ والے کے یہاں
فرد تا مرا هست دیگرم باید
جب تک مجھ میں یہ بات ہو کہ مجھے اور چاہیے
فرد نہ زاہد را درم باید نہ دینار
زاہد کو نہ درم چاہیے نہ اشرفی

نقش و نگار و خاتم فیروزہ گو مباش
چاہے نقش و نگار اور فیروزہ کی انگوٹھی نہ ہو
نان رباط و لقمۂ دریوزہ گو مباش
خانقاہ کی روٹی اور بھیک کا لقمہ بلا سے نہ ہو
گر نخوانند زاہدم شاید
اگر مجھے زاہد نہ کہیں تو درست ہے
چو بستد زاہدی دیگر بدست آید
اگر وہ لیتا ہے تو دوسرا زاہد ڈھونڈھو

## قطعہ

آنرا کہ سیرت خوش و سریست با خدا
جسکی عادت اچھی ہے اور خدا سے لگاؤ ہے
انگشت خوبروے بنا گوش دلفریب
خوبصورت انگلی۔ اور دلفریب کان کی لو

بی نان وقف و لقمۂ دریوزہ زاہد است
وہ بے وقف کی روٹی کے اور بغیر بھیک کے زاہد ہے
بی گوشوارہ و خاتم فیروزہ شاہد است
بغیر کان کے زیور اور بغیر فیروزہ کی انگوٹھی کے دلکش ہے

## حکایت

مطابق این سخن همچنین پادشاهی را مهمی پیش آمد گفت
اسی قصہ کی مانند اسی طرح سے ایک بادشاہ کو ایک مہم پیش آئی اور بولا
اگر انجام این حالت بمراد من برآید چندین درم دهم زاهدان را چون
کہ اگر اس کام کا انجام میری مراد کی موافق ہو تو زاہدوں کو اتنے درم دوں گا جب اسکی
حاجتش برآمد و تشویش خاطرش برفت وفای نذرش بوجود شرط
مراد پوری ہوگئی اور اسکے دل کی پریشانی جاتی رہی اور نذر کا پورا کرنا بوجہ شرط کے
لازم آمد یکی را از بندگان خاص کیسۂ درم داد تا بزاهدان صرف کند
پوری ہونے کے ضروری ہوا خاص غلاموں میں سے ایک غلام کو درموں کی تھیلی دی تاکہ زاہدوں پر خرچ کرے

۱ے فیروزہ ایک قیمتی پتھر جو آسمانی رنگ کا ہوتا ہے ۱۲ ۲ے وقف سے یہاں مراد خیرات ہے۔ ورنہ اصل میں اسکو کہتے ہیں کہ کوئی جائداد وغیرہ صرف نیک کاموں کے لئے چھوڑ دی گئی ہو کہ اسکی آمدنی سے تمام اس قسم کے مصارف پورے ہو سکیں ۳ے نذر منت۔ مانی ۴ے درم ایک سکہ کا نام جو زمانہ سابق میں ہوتا تھا۔ اسکا وزن بعض کے نزدیک ساڑھے تین ماشہ اور بعض کے نزدیک دو ماشہ دو رتی ہوتا تھا یہ سکہ چاندی کا تھا ۱۲

گویند غلامے عاقل و ہشیار بود و ہمہ روز بگردید و شبانگہ باز آمد و درمہا
کہتے ہیں کہ وہ غلام عقلمند اور ہوشیار تھا تمام دن پھرتا رہا اور رات کے وقت لوٹ آیا اور درموں کو
بوسہ داد و پیش ملک نہاد و گفت زاہدان را چندانکہ طلب کردم
چوم کر بادشاہ کے آگے رکھدیا اور کہا میں نے زاہدوں کو جہانتک تلاش کیا نہیں
نیافتم گفت این چہ حکایت ست آنچہ من دانم درین ملک چہارصد
پایا بادشاہ نے کہا کہ یہ کیا کہہ رہا ہے جو کچھ مجھے معلوم ہے اس ملک میں چارسو
زاہد ست گفت ای خداوند جہان آنکہ زاہد ست نمی ستاند و آنکہ
درویش زاہد ہیں اُسنے جواب دیا اے آقائے زمانہ جو کہ زاہد ہے وہ لیتا نہیں اور جو
می ستاند زاہد نیست ملک بخندید و ندیمان را گفت چندانکہ
لیتاہے وہ زاہد نہیں ہے بادشاہ ہنسا اور مصاحبوں سے کہا جتنا کہ مجھے
مرا در حق درویشان و خدا پرستان ارادت ست و اقرار
فقیروں اور خدا پرستوں سے عقیدہ اور انکی بزرگی کا اقرار ہے
این شوخ دیدہ را عداوت ست و انکار و حق بجانب اوست
اس بے حیا کو عداوت اور انکار ہے اور سچا وہی ہے

| | |
|---|---|
| زاہد تر از وی بدست آر<br>تو پھر اس سے اچھا زاہد تلاش کر | شعر زاہد کہ درم گرفت و دینار<br>زاہد نے کہ درم اور دینار لئے |

حکایت یکی از علمای راسخ را پرسید ند چہ گوئی در نان وقف
ایک کامل اور پختہ عالم سے پوچھا کہ وقت کے کھانے کے بارہ میں
گفت اگر نان از بہر جمعیت خاطر می ستاند حلالست و اگر جمع از
آپ کا کیا خیال ہے اُسنے کہا کہ اگر کھانا دل جمعی کے لئے لیتا ہے تو حلال ہے اور اگر دلجمعی کے رکھ

| |
|---|
| بہر نان می نشیند حرام<br>روٹی حاصل کرنے کے لئے بیٹھتا ہے تو حرام |

لہ درمہا را بوسہ داد۔ درموں کو بوسہ دینے کی وجہ یہ تھی کہ آقا کی امانت واپس کرتے وقت ہر خادم اس چیز کو چومتا تھا۔ یا تعظیماً کہ بادشاہ کا نام اُن پر کھدا ہوا تھا ۱۲ لہ بادشاہ کے مصاحب ہم صحبت ۱۲۔

## بیت

| | |
|---|---|
| نان از برای کنج عبادت گرفته اند<br>روٹی کھانا درویشوں نے گوشہ عبادت کیلئے قبول کیا ہے | صاحبدلان نہ کنج عبادت برای نان<br>نہ کہ گوشہ عبادت کو روٹی حاصل کرنیکے لئے |

**حکایت** درویشی بمقامی درآمد که صاحب آن بقعه کریم النفس
ایک فقیر ایک جگہ آیا کہ اس موضع کا مالک سخی متواضع
بود وطائفه اہل فضل در صحبت او ہر یکی بذله و لطیفه ہمی گفتند و درویش
تھا۔ اور بزرگوں کی ایک جماعت اسکی صحبت میں رہتی تھی اور ہر ایک خوش طبعی کی باتیں اور لطیفے کہتے تھے
راه بیابان قطع کرده بود و مانده شده و چیزے نخورده یکے از آمیان
فقیر نے جنگل کا رستہ طے کیا تھا۔ اور تھکا ہوا تھا اور کچھ کھایا پیا نہیں تھا اس جماعت میں سے ایک نے
بطریق ظرافت گفت ترا ہم چیزے باید گفت مرا چون دیگران
بطور خوش طبعی اور دلگی کے فقیر سے کہا کہ کچھ تمہیں بھی کہنا چاہیئے وہ بولا کہ میں دوسروں کی طرح
فضل و ادبی نیست و چیزے نخوانده ام بیک بیت از من
فاضل اور ادیب نہیں ہوں اور میں نے کچھ پڑھا بھی نہیں ہے ایک شعر مجھ سے سن کے
قناعت کنید ہمگنان برغبت گفتند بگو گفت شعر
بس کرو سب نے خواہش کے ساتھ کہا کہ ہاں سناؤ اُسنے یہ شعر پڑھا۔

| | |
|---|---|
| من گرسنه در برابر سفرهٔ نان<br>روٹی کے دسترخوان کے برابر میں بھوکا بیٹھا ہوں | ہمچون عزبم بر در حمام زنان<br>میری مثال ایسی ہے جیسے حمام کے دروازہ پر کوئی رنڈوا |

یاران نہایت عجز او بدانستند و سفره پیش او آوردند صاحب
دوستوں نے اس سے اسکی انتہائی عاجزی کا اندازہ کیا اور دسترخوان اُسکے سامنے لائے صاحب
دعوت گفت ای یار زمانی توقف کن که پرستارانم کوفته بریان
دعوت نے کہا اے یار تھوڑی دیر ٹھہر جا کہ میری ماما ئیں کوفتے بھون رہی ہیں
ہمی سازند درویش سر برآورد و بخندید و گفت شعر
فقیر نے سر اٹھایا اور ہنسا اور کہا

| | |
|---|---|
| کوفته بر سفرهٔ من گو مباش<br>بلا سے میرے دسترخوان پر کوفتے نہوں | کوفته را نان تہی کوفته است<br>تھکے ہوئے کے لئے روکھی روٹی ہی کوفتہ ہے |

**حکایت** مریدی گفت پیر را چه کنم کز خلائق برنج اندرم از بس ک(ه)
ایک مرید نے پیر سے کہا کہ میں کیا علاج کروں خلقت سے بہت پریشان ہوں
بزیارت من ہمی آیند و اوقات مرا از تردد ایشان تشویش میباشد
چونکہ میری زیارت کے لئے آتے ہیں اور میرے اوقات میں اُن کے تردد سے ایک پریشانی پیدا ہوتی ہے
گفت ہرچہ درویشانند مر ایشان را وامی بده وانچه توانگرانند
پیر نے جواب دیا جو فقیر ہیں ان کو کچھ قرض دیدے اور جو امیر ہیں اُن سے
از ایشان چیزے بخواہ کہ یکی گرد تو نگردند **بیت**
کچھ مانگ پھر ایک بھی تیرے پاس نہ بھٹکے گا

| | |
|---|---|
| گر گدا پیشرو لشکر اسلام بود<br>اگر فقیر لشکر اسلام کے آگے آگے ہو | کافر از بیم توقع برود تا در چین<br>تو کافر مانگنے کے ڈر سے چین تک بھاگ جائے |

**حکایت** فقیہی پدر را گفت ہیچ ازین سخنان دلاویز متکلمان
ایک فقیہ نے اپنے باپ سے کہا مجھ پر ان واعظوں کی دلکش رنگین
در من اثر نمیکند بحکم آنکه نمی بینم مر ایشان را کرداری موافق گفت
باتوں کا اثر نہیں ہوتا اس لئے کہ مجھے اُنکے قول اُنکے عمل کے مطابق نہیں معلوم ہوتے

**مثنوی**

| | |
|---|---|
| ترک دنیا بمردم آموزند<br>دنیا کا چھوڑنا لوگوں کو سکھاتے ہیں | خویشتن سیم و غلہ اندوزند<br>اور اپنے آپ چاندی اور غلہ جمع کرتے ہیں |
| عالمی را کہ گفت باشد و بس<br>جس عالم کے یہاں بس قول ہی قول ہو | ہرچہ گوید نگیرد اندر کس<br>وہ جو کہے گا اسکا کسی پر اثر نہ پڑے گا |
| عالم آن کس بود کہ بد نکند<br>عالم وہ شخص ہوتا ہے جو بُرائی نہ کرے | نہ بگوید بخلق و خود نکند<br>نہ کہ لوگوں کو بتائے اور خود عمل نہ کرے |

اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَکُمْ **بیت**
کیا تم لوگوں کو حکم دیتے ہو اور خود اپنی ذاتوں کو بھولتے ہو

| | |
|---|---|
| عالم کہ کامرانی و تن پروری کند<br>عالم جب عیش اور تن پروری کرے | او خویشتن گم است کرا رہبری کند<br>وہ خود گمراہ ہے رستہ کس کو بتائے گا |

پدر گفت ای پسر بمجرد این خیال باطل نشاید روی از تربیت ناصحان
باپ نے کہا کہ بیٹا اس خیال باطل کے مطابق نصیحت کرنے والوں کی تربیت سے منھ پھیرنا
بگردانیدن و علما را بضلالت منسوب کردن و در طلب عالم معصوم
اور عالموں کو گمراہی کیطرف منسوب نہ کرنا چاہئے اور معصوم عالم کی
از فوائد علم محروم ماندن ہمچو نابینائے کہ شبی در وحل افتاده
تلاش میں علم فائدے سے محروم نہ رہنا چاہیے اس اندھے کی طرح کہ ایک رات کیچڑ میں
بود و می گفت آخر ای مسلمانان چراغے فرا راہ من دارید زنی فارحہ
گر گیا تھا اور کہہ رہا تھا آخر اے مسلمانو ایک چراغ میرے رستہ کے سامنے رکھو ایک خوش مزاج
بشنید و گفت تو کہ چراغ نمی بینی بچراغ چہ بینی ہمچنیں مجلس وعظ چون
عورت نے سنا اور کہا تجھے چراغ تو دکھائی نہیں دیتا تو چراغ سے کیا دیکھے گا۔ ایسے ہی وعظ کی مجلس بزاز
کلبہ بزاز ست آنجا تا نقدے ندہی بضاعتے نستانی و اینجا تا ارادتی
کی دکان کی طرح ہے وہاں جب تک تو نقد نہ دے گا کوئی سامان نہیں لے سکتا اور یہاں جب تک عقیدت
نیاوری سعادتی نبری
نہ کرے گا کوئی سعادت حاصل نہ کرے گا

## قطعہ

| | |
|---|---|
| گفت عالم بگوش جان بشنو | ور نماند بہ گفتنش کردار |
| عالم کی گفتگو نہایت شوق سے سن | اور اگرچہ اسکی گفتگو اُسکے عمل کی مطابق نہ |
| باطل ست آنچہ مدعی گوید | خفتہ را خفتہ کے کند بیدار |
| جو کچھ دعوے کرنے والا کہتا ہو وہ غلط ہے | کہ سوئے ہوئے کو سویا ہوا کب جگا سکتا ہے |
| مرد باید کہ گیرد اندر گوش | ور نبشت ست پند بر دیوار |
| آدمی کو چاہیے کہ کان میں ڈال رکھے | چاہے نصیحت دیوار ہی پر کیوں نہ لکھی ہو |

## حکایت

| | |
|---|---|
| صاحبدلی بمدرسہ آمد ز خانقاہ | بشکست عہد صحبت اہل طریق را |
| ایک پارسا خانقاہ سے مدرسہ میں آیا | درویشوں کی صحبت کے عہد کو توڑ کر |

| | |
|---|---|
| گفتم میان عالم و عابد چہ فرق بود | تا کردی اختیار از آن این فریق را |
| میں نے پوچھا کہ عالم اور عابد میں کیا فرق تھا | کہ تو نے اس فریق کو چھوڑ کر اسے اختیار کیا |
| گفت او گلیم خویش بدر میبرد ز موج | وین جہد میکند کہ بگیرد غریق را |
| اسنے جواب دیا کہ وہ موج سے اپنی کملی نکالتا ہے | اور یہ کوشش کرتا ہے کہ ڈوبتے ہوئے کو بچائے |

**حکایت** یکی بر سر راہی خفتہ بود و زمام اختیار از دست رفتہ عابدی
ایک شخص رستہ میں سویا ہوا تھا اور بالکل بے قابو ہو رہا تھا
بروی گذر کرد و دران حالت مستقبح او نظر کرد جوان از خواب مستی سر برآورد
ایک عابد اسپر سے گزرا اور اسکی وہ بری حالت دیکھی جوان نے مستی کی نیند سے سر اٹھایا اور
وگفت وَاِذَا مَرُّوْا بِاللَّغْوِ مَرُّوْا كِرَامًا **شعر**
بولا جب تم کسی بیہودہ پر گزرو تو کرم کرتے ہوئے گزرو

| | |
|---|---|
| اِذَا رَاَيْتَ اَثِيْمًا | كُنْ سَاتِرًا وَّحَلِيْمًا |
| جب تو کسی گنہ گار کو دیکھے | تو پردہ پوش اور بردبار بن جا |
| يَا مَنْ يُّقَبِّحُ اَمْرِيْ | لِمَ لَا تَمُرُّ كَرِيْمًا |
| اے وہ شخص جسے میرے کام برے معلوم ہوتے ہیں | تو کریم ہو کر کیوں نہیں گزرتا |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| متاب ای پارسا روی از گنہگار | ببخشایندگی در وی نظر کن |
| اے پارسا گنہ گار سے منہ نہ پھیر | بخشش کے ساتھ اسپر نگاہ ڈال |
| اگر من ناجوان مردم بکردار | تو بر من چون جوانمردان گذر کن |
| اگر میں اپنے عمل میں کمزور ہوں | تو مجھ پر جوانمرد ہو کر گزر کر |

**حکایت** طائفہ رندان بخلاف درویشی بدر آمدند و سخنان
رندوں کا ایک گروہ ایک درویش کی مخالفت کے لیے نکلا اور بیہودہ
ناسزا گفتند و بزدند و برنجانیدند شکایت از بیطاقتی پیش پیر طریقت[له]
باتیں کہیں اور مارا اور دکھ دیا بے طاقتی کی شکایت اپنے پیر طریقت کے پاس

له روحانی پیشوا - ۱۲

بردکہ چنین حالی رفت گفت ای فرزند خرقۂ درویشان جامۂ رضاست[1]
لے گیا اور بیان کیا کہ یہ واقعہ ہُوا پیر نے کہا کہ بیٹا فقیروں کی گدڑی رضا کا جامہ ہے
ہر کہ درین کسوت تحمل بمرادی نکند مدعیست نہ درویش و خرقہ برد
جو شخص اس لباس کو پہنکر سختی برداشت نہ کرے وہ دعوے دار ہے نہ کہ فقیر اور گدڑی

## فرد
حرامست
اسپر حرام ہے

دریای فراوان نشود تیرہ بسنگ
بڑا دریا ایک پتھر پھینکنے سے گدلا نہیں ہوتا

عارف کہ برنجد تنک آبست ہنوز
جو عارف کہ آزردہ ہو جائے ابھی تک نالہ چھوٹی سی گڑھیا ہے

## قطعہ

گر گزندت رسد تحمل کن
اگر تجھ کو نقصان پہنچ جائے تو برداشت کر

کہ بعفو از گناہ پاک شوی
کیونکہ معاف کرنے میں تو گناہ سے پاک ہو جائیگا

ای برادر چو عاقبت خاکست
اے بھائی جب آخر کو خاک ہونا ہے

خاک شو پیش از آنکہ خاک شوی
تو تو خاک ہونے سے پہلے خاک ہو جا

## حکایت منظوم

این حکایت شنو کہ در بغداد
یہ قصہ سن کہ بغداد میں

رایت و پردہ را خلاف افتاد
جھنڈے اور پردے میں بحثا بحثی ہو گئی

رایت از گرد راہ و رنج رکاب
جھنڈے نے رستہ کی گرد اور ساتھ رہنے کی زحمت

گفت با پردہ از طریق عتاب
کا حال غصہ کے ساتھ پردہ سے بیان کیا

من و تو ہر دو خواجہ تاشانیم
کہ میں اور تو دونوں ایک مالک کے نوکر ہیں

بندۂ بارگاہ سلطانیم
دربار سلطانی کے ہم دونوں غلام ہیں

من ز خدمت دمی نیا سودم
میں نے خدمت سے ایک دم کے لئے آرام نہیں پایا

گاہ و بیگاہ در سفر بودم
وقت بے وقت سفر میں رہا

تو نہ رنج آزمودہ نہ حصار
تو نے نہ مصیبت آزمائی نہ قلعہ دیکھا

نہ بیابان و باد و گرد و غبار
نہ جنگل اور ہوا اور گرد و غبار سے تیرا کام پڑا

[1] رضا۔ حکم خدا پر راضی اور شاکر رہنا ۱۲۔

| | |
|---|---|
| قدم من بسعی پیشتر ست | پس چرا عزتِ تو بیشتر ست |
| میرا قدم کوشش میں تجھ سے بڑھا ہوا ہے | پھر کیا بات ہے کہ تیری عزت زیادہ ہے |
| تو بر بندگان سمن بوئی | با کنیزان یاسمن بوئی |
| تو خوبصورت غلاموں کے پاس رہتا ہے | اور پاکیزہ لونڈیوں میں بسر کرتا ہے |
| من فتادہ بدست شاگردان | بسفر پای بند و سرگردان |
| میں خادموں کے ہاتھ میں پڑا رہتا ہوں | سفر میں پابند اور پریشاں رہتا ہوں |
| گفت من سر بر آستان دارم | نہ چو تو سر بر آسمان دارم |
| کہا کہ میں اپنا سر دروازے پر جھکائے رکھتا ہوں | نہ کہ غرور سے تیری طرح سربلند کرتا ہوں |
| ہر کہ بیہودہ گردن افرازد | خویشتن را بگردن اندازد |
| جو شخص فضول گردن بلند کرتا ہے | وہ اپنے آپ کو گردن کے بل گراتا ہے |

## حکایت

یکی از صاحبدلان زورآزمائی را دید بہم بر آمدہ
ایک نیک آدمی نے ایک پہلوان کو دیکھا غصہ میں بھرا ہوا
وکف بر دہان انداختہ گفت این راچہ حالت ست گفتند فلان
اور منہ میں جھاگ بھرے ہوئے تو وہ بولا اسکو کیا ہو گیا ہے کہا فلان
دشنام دادش گفت این فرومایہ ہزار من سنگ برمیدارد و
شخص نے اُس کو گالی دی ہے - وہ بولا یہ کمینہ ہزار من کا پتھر اُٹھا لیتا ہے اور ایک
طاقت سخنی نمی آرد قطعہ
بات اٹھانے کی تاب نہین لاتا

| | |
|---|---|
| لاف سر پنجگی و دعوی مردی بگذار | عاجز نفس فرومایہ چہ مردی چہ زنی |
| شیخی طاقت وری کی اور مردانگی کے دعوے کو چھوڑ | کمینہ نفس سے عاجز ہو تو مرد اور عورت دونوں برابر ہیں |
| گرت از دست بر آید دہنی شیرین کن | مردی آن نیست کہ مشتی بزنی بر دہنی |
| اگر تیرے ہاتھ سے ہو سکے تو کسیکا منہ میٹھا کر | مردانگی یہ نہیں کہ کسی کے منہ پر گھونسا مارے |
| قطعہ اگر خود بر درد پیشانی پیل | نہ مردست آنکہ در وی مردمی نیست |
| اگر ہاتھی کی پیشانی پھاڑ ڈالے | پھر بھی جس میں مروت نہین وہ مرد نہیں ہے |

بنی آدم سرشت از خاک دارند
آدم کی اولاد کی پیدایش خاک سے ہوئی ہے

اگر خاکی نباشد آدمی نیست
اگر وہ تواضع کرنیوالا نہ ہو تو آدمی نہیں ہے

**حکایت** بزرگے را پرسیدم از سیرت اخوان صفا گفت کمینہ
میں نے ایک بزرگ سے اخوان الصفا کی عادت کا حال پوچھا اُس نے کہا ادنیٰ
آنکہ مراد خاطر یاران بر مصالح خویش مقدم دارد و حکما گفتہ اند برادر
عادت یہ ہے کہ دوستوں کے کام کو اپنی مصلحتوں پر مقدم سمجھے عقلمندوں نے کہا ہے جو

**فرد**
کہ در بند خویش ست نہ برادر ست و نہ خویش ست
بھائی اپنے کام کے فکر میں ہے وہ نہ بھائی ہے اور نہ اپنا عزیز ہے

ہمرہ اگر شتاب کند در سفر بایست
سفر میں اگر ساتھی جلدی کرے تو تو ٹھہر جا

دل در کسی مبند کہ دلبستۂ تو نیست
اُس شخص سے دل نہ لگا جو تیرا گرویدہ نہیں

**فرد**
چون نبود خویش را دیانت و تقویٰ
جب اپنے عزیز میں محبت اور پرہیزگاری نہو

قطع رحم بہتر از مودت قربیٰ
تو عزیزوں کی محبت اور دوستی سے قطع صلۂ رحم بہتر ہے

یاد دارم کہ یکی مدعی درین بیت بر قول من اعتراض کردہ بود و گفتہ کہ حق تعالیٰ
مجھے یاد ہے کہ ایک مخالف نے میرے اس شعر پر اعتراض کیا تھا ۔ اور کہا تھا کہ اللہ تعالےٰ
در کتاب مجید از قطع رحم نہی کردہ است و بمودت ذوالقربیٰ[1] فرمودہ
نے قرآن شریف میں قطع رحم سے منع فرمایا ہے اور ذوی القربیٰ کی دوستی کے لئے حکم دیا ہے
وانچہ تو گفتی مناقض آنست گفتم آیہ وَاِنْ جَاهَدٰكَ عَلٰٓى اَنْ تُشْرِكَ
اور یہ جو کچھ کہ تو نے کہا ہے اسکے خلاف ہے ۔ میں نے کہا اور اگر ماں باپ کوشش کریں اس چیز پر کہ تو

**شعر**
بِیْ مَا لَیْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا
میرے ساتھ شریک کرے اس کو کہ جسکا تجھے علم نہیں تو انکی اطاعت کر

ہزار خویش کہ بیگانہ از خدا باشد
ہزار ایسے عزیز جو خدا سے بیگانہ ہوں کچھ نہیں

فدای یکتن بیگانہ کآشنا باشد
اس ایک آدمی پر قربان جو غیر ہو مگر خدا آشنا ہو

[1] ذوی القربیٰ ۔ قریبی رشتہ دار اور قریبی عزیز ۱۲ ۔

## حکایت منظوم

**پیر مردی لطیف در بغداد**
ایک بڈھے خوش مزاج نے بغداد میں

**دخترک را بہ کفش دوزی داد**
اپنی چھوٹی لڑکی کو ایک موچی سے بیاہ دیا

**مردک سنگدل چنان بگزید**
اس نالائق سخت دل نے لڑکی کا ہونٹ

**لب دختر کہ خون ازو بچکید**
ایسا کاٹا کہ اس سے خون ٹپک پڑا

**بامدادان پدر چنان دیدش**
صبح کے وقت باپ نے جب اس کو ایسا دیکھا

**پیش داماد رفت و پرسیدش**
وہ داماد کے سامنے گیا اور اس سے پوچھا

**کای فرومایہ این چہ دندان ست**
کہ اے کمینے یہ کیسے دانت ہیں

**چند خائی لبش نہ انبان ست**
تو اس کے ہونٹ کیسے چباتا ہے وہ ادھوڑی نہیں ہے

**بمزاحت نہ گفتم این گفتار**
میں نے یہ بات تجھ سے مذاق کے لئے نہیں کہی ہے

**ہزل بگذار و جد ازو بردار**
تو مذاق کو چھوڑ اور اس سے فائدہ اٹھالے

**خوی بد در طبیعتے کہ نشست**
بری عادت جس طبیعت میں بیٹھ جاتی ہے

**نرود جز بوقت مرگ از دست**
وہ مرنے کے سوائے جا نہیں سکتی

## حکایت

**آوردہ اند کہ فقیہی دخترے داشت بغایت زشت رو**
مشہور ہے کہ ایک عالم فقہ کی ایک نہایت بد صورت لڑکی تھی اور
**بجای زنان رسیدہ باوجود جہاز و نعمت کسی در مناکحت او رغبت نمیکرد**
بالغ ہو گئی تھی۔ باوجود جہیز اور نعمت کے کوئی اس کے نکاح کی رغبت نہیں کرتا تھا

**فرد**

**زشت باشد دبیقی و دیبا**
برا معلوم ہوتا ہے دبیقی اور دیبا

**کہ بود بر عروس نازیبا**
جو بد صورت دلھن کے جسم پر ہو

**فی الجملہ بحکم ضرورت با ضریری عقد نکاحش ببستند و آوردہ اند کہ حکیمے**
آخر کار مجبور ہو کر ایک نابینا کے ساتھ اس کا نکاح پڑھا دیا کہتے ہیں کہ اس زمانہ میں

---

لہ انبان اس چمڑے کو کہتے ہیں جسے دباغت دی گئی ہو۔ مطلب یہ ہے کہ اس کے ہونٹ میں کوئی چمڑا نہیں ہے کہ اس پر تیرا کاٹنا کوئی اثر نہ کرے ؎۲ فقیہ علم فقہ کا عالم ؎۳ بکسر اول دبیقی ایک باریک ریشمی کپڑا ہوتا ہے جو مصر میں

دران تاریخ از سراندیپ[1] آمده بود که دیدهٔ نابینا را روشن همی کرد
ایک طبیب سراندیپ سے آیا تھا کہ اندھوں کی آنکھیں بنا تا تھا
فقیہ را گفتند چرا داماد خود را علاج نکنی گفت ترسم کہ بینا
مولوی سے لوگوں نے کہا کہ تو اپنے داماد کا علاج کیوں نہیں کرتا ہے اسنے جواب دیا کہ مجھے ڈر
شود و دخترم را طلاق دہد مصرعہ
معلوم ہوتا ہے کہ بینا ہو کر میری لڑکی کو طلاق دیدے

شوی زن زشت روی نابینا بہ
بدصورت عورت کا شوہر نابینا ہی اچھا

## حکایت

پادشاہی بدیدۂ استحقار در طائفۂ درویشان نظر کردی
ایک بادشاہ حقارت کی نظر سے فقیروں کی ایک جماعت کو دیکھا کرتا تھا
یکی ازان میان بفراست بجای آورد و گفت ای ملک ما درین دنیا
ان فقروں میں سے ایک نے دانائی کے ساتھ اس بات کو معلوم کر لیا - اور کہا اے بادشاہ ہم اس دنیا میں
بعیش از تو خوشتریم و بہ طیش از تو کمتریم و بمرگ برابریم و بقیامت بہتر
معاملہ زندگی میں تجھ سے زیادہ خوش ہیں اور لشکر میں تجھ سے کم ہیں اور مرنے میں تیرے برابر ہیں اور قیامت میں اچھے ہیں
انشاءاللہ تعالےٰ مثنوی
انشاءاللہ تعالےٰ

اگر کشور کشائے کامرانست
اگر کوئی بادشاہ کامراں ہے
دگر درویش حاجتمند نانست
اور اگر فقیر روٹی کا حاجتمند ہے
دراں ساعت کہ خواہند این و آن مرد
جس وقت یہ اور وہ مریں گے
نخواہند از جہان بیش از کفن برد
دنیا سے کفن سے زیادہ کچھ نہ لیجائیں گے
چو رخت از مملکت بربست خواہی
جب تجھے بادشاہت چھوڑکر جانا ہی پڑیگا
گدائی بہترست از پادشاہی
تو گدائی بادشاہی سے زیادہ اچھی ہے

طریقت ظاہر درویشی جامہ[2] ژندست و موی سترده و حقیقت آن دل زندہ و نفس مردہ
فقیری کی ظاہری حالت تو گدڑی کا لباس اور منڈے ہوئے بال ہیں اور اسکی حقیقت دل زندہ اور مرا ہوا نفس ہے

[1] سراندیپ ایک جزیرہ کا نام ہے جو ہندوستان سے ملحق جانب جنوب واقع ہے ۱۲-
[2] یعنی ظاہری فقیری گلستان یہ ہے اور اصل میں فقیری یہ ہے کہ دل زندہ اور نفس مردہ ہو ۱۲-

## قطعہ

| | |
|---|---|
| نہ آنکہ بر در دعوی نشیند از خلقی[1] | وگر خلاف کنندش بجنگ برخیزد |
| وہ فقیر نہیں کہ دعوے کے دروازے پر بیوقوفی سے بیٹھے | اور اگر اس سے اختلاف کریں تو لڑنے کو تیار ہو جائے |
| کہ گر زکوہ فرو غلطد آسیا سنگی | نہ عارف ست کہ از راہ سنگ برخیزد |
| بلکہ اگر پہاڑ سے چکی کے پاٹ کی برابر پتھر لڑھک آئے | تو وہ عارف نہیں ہے کہ پتھر کے رستہ سے اٹھے |

**طریقت** طریق درویشان ذکرست و شکر و خدمت و طاعت و
درویشوں کا طریقہ ذکر خدا کرنا اور شکر نعمت بجا لانا اور خدمت خلق اور
ایثار و قناعت و توحید و توکل و تسلیم و تحمل ہر کہ بدین صفتہا کہ گفتم موصوف
اور قربانی اور قناعت اور توحید اور توکل اور راضی برضائے الٰہی ہونا اور برداشت کرنا ہے جو کوئی ان صفتوں سے جو میں نے بیان کیں
ست بحقیقت درویش ست و اگر در قباست اما ہرزہ گوی بی نماز ہوا پرست
ہے وہ درحقیقت فقیر ہے چاہے وہ قبا پہنے ہوئے ہو لیکن بیہودہ گو بے نماز خواہشوں کا
ہوس باز کہ روزہا بشب آرد در بند شہوت و شبہا روز کند در خواب غفلت
ہوسناک کہ دنوں کو ہوس کر کے رات کر دے اور اپنی شہوت کے فکر میں راتوں کو دن بنا دے خواب غفلت میں
و بخورد ہرچہ در میان آید و بگوید ہرچہ بر زبان آید رندست[2] اگر در عبا ست
اور جو سامنے آئے وہ کھالے اور جو زبان پر آئے بک دے وہ رند ہے اگرچہ کمبلی میں

| | |
|---|---|
| **قطعہ** ای درونت برہنہ از تقوی | کز برون جامۂ ریا داری |
| اے وہ شخص کہ تیرا دل پرہیزگاری سے ننگا ہے | کہ باہر سے تو ریا کے کپڑے پہنے ہوئے ہے |
| بردہ[3] ہفت رنگ در مگذار | تو کہ در خانہ بوریا داری |
| دروازے پر سات رنگ کے پردے نہ چھوڑ | جب تو گھر میں بوریا بچھائے ہوئے ہے |
| **مثنوی** دیدم گل تازہ چند دستہ | بر گنبدی از گیاہ بستہ |
| میں نے تازے پھول کے چند دستے دیکھے | کہ ایک گنبد پر گھاس سے بندھے رکھے تھے |

[1] یعنی عارف اس کو نہیں کہتے کہ خالی دعوے ہی دعوے کرے اور اگر اسکے دعوے سے اختلاف کیا جائے تو وہ جنگ پر آمادہ ہو جائے ۱۲ [2] یعنی ظاہری زینت سے کوئی کام نہیں چلتا [3] جائے مراد لباس

گفتم چه بود گیاه ناچیز
میں نے کہا کہ ناچیز گھاس کی کیا حقیقت ہے
تا در صفِ گل نشیند او نیز
کہ پھولوں کی صف میں وہ بھی بیٹھتی ہے

بگریست گیاه و گفت خاموش
گھاس روئی اور کہا خاموش رہ
صحبت نکند کرم فراموش
کرم والے صحبت کو نہیں بھولتے

گر نیست جمال و رنگ و بویم
اگر خوب صورتی اور رنگ و بو مجھ میں نہیں ہے
آخر نہ گیاه باغ اویم
پھر بھی کیا میں اُس کے باغ کی گھاس نہیں ہوں

من بندۂ حضرتِ کریمم
میں درگاہ کریم کا بندہ ہوں
پروردۂ نعمتِ قدیمم
اُس کی قدیم نعمت کا پلا ہوا ہوں

گر بی ہنرم و گر ہنرمند
خواہ میں بے ہنر ہوں اور خواہ ہنرمند
لطف ست امیدم از خداوند
مجھے مالک سے مہربانی کی امید ہے

با آنکہ بضاعتے ندارم
باوجود اسکے کہ میں کوئی پونجی نہیں رکھتا
سرمایۂ طاعتے ندارم
اور کسی طاعت کا سرمایہ میرے پاس نہیں ہے

او چارۂ کارِ بندہ داند
وہ بندے کے کام کا علاج جانتا ہے
چون ہیچ وسیلتش نماند
جب کہ اس کا کوئی وسیلہ باقی نہیں رہتا

رسم ست کہ مالکانِ تحریر
یہ رسم ہے کہ تحریر کے مالک یعنی
آزاد کنند بندۂ پیر [ع]
بڈھے بندے کو آزاد کر دیتے ہیں

ای بار خدای عالم آرای
اے خدائے بزرگ عالم کو زینت دینے والے
بر سعدی پیر خود ببخشای
اپنے بڈھے سعدی کے اوپر بخشش کر

سعدی رہ کعبۂ رضا گیر [ل]
اے سعدی کعبۂ رضا کا رستہ اختیار کر
ای مرد خدا رہِ خدا گیر
اے بندے خدا کے خدا کے راستہ پر چل

بدبخت کسیکہ سر بتابد
وہ شخص بدنصیب ہے جو منہ موڑے
زین در کہ در دگر نیابد
اس درگاہ سے کیونکہ وہ دوسرا دروازہ نہ پائیگا

---

ل خدا کے فرمائے ہوئے حکم پر - یا خدا کی مرضی پر راضی رہنا ۱۲ -
ع اس سے یہ بھی مراد ہوسکتی ہے کہ آقا بڈھے غلام کو آزاد کر دیتا ہے ۱۲ -

**حکایت** حکیمی را پرسیدند از سخاوت و شجاعت[1] کدام بہتر است
ایک حکیم سے پوچھا کہ سخاوت اور شجاعت میں سے کون چیز بہتر ہے
گفت آن کس را کہ سخاوت ست بشجاعت حاجت نیست **فرد**
وہ بولا جس میں سخاوت ہے اسکو شجاعت کی ضرورت نہیں ہے

| | |
|---|---|
| نبشت ست بر گور بہرام گور | کہ دستِ کرم[2] بہ ز بازوی زور |
| بہرام گور کی قبر پر لکھا ہوا ہے | کہ کرم کا ہاتھ زور کے بازو سے بہتر ہے |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| نماند حاتمِ طائی[3] ولیک تا بہ ابد[4] | بماند نام بلندش بہ نیکوئی مشہور |
| حاتم طائی نہیں رہا لیکن ابد تک | اس کا بلند نام نیکی میں مشہور رہا |
| زکوٰۃ مال بدر کن کہ فضلہ رزرا | چو باغبان ببرد بیشتر دہد انگور |
| مال کی زکوٰۃ نکالتا رہ کہ انگور کی ٹہنیوں کو | جب باغبان تراشتا ہے تو وہ انگور زیادہ دیتا ہے |

# باب سوم در فضیلت قناعت

تیسرا باب قناعت کی اچھائی کے بیان میں

**حکایت** خواہندۂ مغربی در صفِ بزازان حلب می گفت ای
ملک مغرب کا ایک فقیر حلب کے بزازوں کے بازار میں کہہ رہا تھا
خداوندانِ نعمت اگر شمارا انصاف بودی و مارا قناعت رسم سوال
دولت مندو اگر تم میں انصاف ہوتا اور ہم میں قناعت ہوتی تو سوال کا دستور
از جہان برخاستی **قطعہ**
دنیا سے اٹھ جاتا

| | |
|---|---|
| ای قناعت توانگرم گردان | کہ ورای تو ہیچ نعمت نیست |
| اے قناعت تو مجھ کو مالدار کر دے | کہ سوائے تیرے کوئی نعمت نہیں ہے |

[1] شجاعت بفتح دلیری ۱۲ [2] یعنی وہ ہاتھ جو سخاوت اور بخشش کرتا ہے وہ بازوئے زور سے زیادہ بہتر ہے [3] حاتم طائی - عرب کا ایک مشہور و معروف سخی [4] ابد وہ زمانہ جسکی انتہا نہ ہو - [5] تھوڑی چیز پر صبر کر

| | |
|---|---|
| **کنج صبر اختیار لقمانؑ ست** | **ہر کرا صبر نیست حکمت نیست** |
| صبر کا گوشہ عقلمند کو پسند ہے | جو صبر نہیں رکھتا اس میں عقلمندی نہیں ہے |

**حکایت** دو امیر زادہ در مصر بودندیکی علم آموخت و دیگر
دو امیر زادے مصر میں تھے ایک نے علم سیکھا دوسرے
**مال اندوخت عاقبۃ الامر آن علامہ گشت و آن دیگر عزیز مصر شد**
نے مال جمع کیا آخر کار وہ بڑا عالم ہوگیا اور وہ دوسرا عزیز مصر ہوگیا
**پس آن توانگر بچشم حقارت در فقیہ نظر کردی و گفتی من بہ سلطنت رسیدم**
پس وہ تونگر حقارت کی نظر سے عالم کو دیکھا کرتا اور کہتا میں سلطنت کے درجہ تک پہونچ گیا
**و این ہمچنان در مسکنت بماند گفت ای برادر شکر نعمت باری عز اسمہ**
اور یہ ویسا ہی فقیر کا فقیر رہا عالم نے کہا اے بھائی خدا کی نعمت کا شکر کرنا میرے اوپر
**ہمچنان بر من افزون ترست کہ میراث پیغمبران یافتم یعنی علم**
زیادہ تر واجب ہے کیونکہ میں نے پیغمبروں کی میراث پائی یعنے علم
**و ترا میراث فرعون و ہامان رسیدہ یعنی ملک مصر مثنوی**
اور تجھے فرعون اور ہامان کا ترکہ ملا یعنی ملک مصر

| | |
|---|---|
| **من آن مورم کہ در پایم بمالند** | **نہ زنبورم کہ از نیشم بنالند** |
| میں وہ چیونٹی ہوں کہ مجھکو پامال کر دیتے ہیں | میں بھڑ نہیں ہوں کہ میرے ڈنک سے روئیں |
| **کجا خود شکر این نعمت گزارم** | **کہ زور مردم آزاری ندارم** |
| بھلا میں اس نعمت کا شکر کہاں ادا کر سکتا ہوں | کہ مجھ میں مردم آزاری کی طاقت نہیں ہے |

لہ لقمان - اگرچہ خاص ایک بزرگ حکیم کا نام ہے - مگر یہاں پر عقلمند سے مراد ہے ۱۲ -
لہ عزیز - زمانۂ سابق میں وزیر مصر کو عزیز کہتے تھے ۱۲ -
لہ میراث پیغمبران سے مراد علم - میراث بمعنی ترکہ - ورثہ ۱۲ -
لہ فرعون - قدیم بادشاہان مصر کا خطاب تھا جمع فراعنہ - مگر یہ فرعون وہ تھا جسنے خدائی کا دعوے کیا
تھا - ہامان اس کا وزیر تھا - ۱۲ عبدالباری آسی

## بیت

| | |
|---|---|
| سهمگین آبی که مرغابی درو ایمن نبودی | کمترین موج آسیا سنگ از کنارش در ربودی |
| ایسا خوفناک پانی کہ پانی کی چڑیا اس میں بیخوف نہ رہتی | ادنی موج چکی کا پتھر اسکے کنارے سے بہالیجاتی تھی |

گروهی مردمان را دیدم هر یک بقراضهٔ[۱] در معبر نشسته و رخت سفر بسته جوان[۲]
آدمیوں کی ایک جماعت کو دیکھا کہ ہر ایک معمولی سکہ دیکر کشتی میں بیٹھا تھا اور سفر کا اسباب باندھے ہوئے تھا پہلوان
را دست عطا بسته بود زبان ثنا برگشود چندانکه زاری کرد یاری نکردند ملاح
کا بخشش کا ہاتھ بندھا ہوا تھا زبانی تعریف کرنے لگا جسقدر کہ رویا پیٹا مدد نہیں کی ملاح
بیمروت ازو بخنده برگردید و گفت شعر
بے مروت اسکے پاس سے ہنستا ہوا پلٹ گیا اور بولا

| | |
|---|---|
| بی زر نتوانی که کنی بر کس زور | ور زر داری بزور محتاج نه |
| یہ ممکن نہیں کہ بغیر زر کے تو کسی پر زور جتا سکے | اور اگر تیرے پاس زر ہے تو تجھے زور کی ضرورت نہیں |
| شعر زر نداری نتوان رفت بزور از دریا | زور ده مرده چه باشد زر یک مرده بیار |
| اگر تو روپیہ نہیں رکھتا تو زور کرکے دریا سے نہیں گزر سکتا | دس آدمیوں کا زور کوئی چیز نہیں ایک آدمی کا کرایہ لا |

جوان را دل از طعنهٔ ملاح بهم برآمد خواست که ازو انتقامی کشد کشتی رفته بود
پہلوان کا دل ملاح کے طعنے سے بھر آیا چاہا کہ اُس سے بدلہ لے کشتی چلدی تھی
آواز داد که اگر بدین جامه که پوشیده ام قناعت کنی دریغ نیست
آواز دی کہ اگر ان کپڑوں پر جو میں پہنے ہوئے ہوں تو قناعت کرے تو مضائقہ نہیں
ملاح طمع کرد و کشتی باز گردانید بیت
ملاح کو لالچ آگیا اور کشتی لوٹائی

| | |
|---|---|
| بدوزد شره دیدهٔ هوشمند | در آرد طمع مرغ و ماهی به بند |
| حرص عقلمند کی آنکھوں کو سی دیتی ہے | حرص پرندا اور مچھلی کو قید میں لے آتی ہے |

چندانکه دست جوان بریش و گریبانش رسید بخود در کشید و بیمحابا فرو کوفت
جیسے ہی کہ پہلوان کا ہاتھ اسکی داڑھی اور گریبان تک پہنچا اپنی طرف کھینچا اور بے دھڑک ٹھونکا

[۱] قراضه بالضم لغت میں ہر اس چیز کے ریزے کو کہتے ہیں جو قینچی سے کاٹنے سے گرتا ہے یہاں ادنےٰ سکہ سے مراد ہے ۱۲
[۲] یعنی اس کے پاس دینے کے لئے کچھ نہ تھا کہ ملاح کو دے دیتا ۱۲

یارش از کشتی بدر آمد که کشتی کند همچنین درشتی دید پشت بگردانید[1] مصلحت

اس ملاح کا دوست کشتی سے باہر آیا کہ مدد کرے اسنے بھی ویسی ہی سختی دیکھی پیٹھ پھیر لی اب مصلحت

آن دیدند که با او بمصالحت گرایند و به اجرت کشتی مسامحت نمایند

یہ معلوم ہوئی کہ اس سے صلح کریں اور کشتی کے کرایہ میں نرمی برتیں

## مثنوی

چو پرخاش بینی تحمل بیار
جب تو لڑائی دیکھے تو تحمل کر

که سهلی به بندد در کارزار
کیونکہ نرمی لڑائی کا دروازہ بند کردیتی ہے

بشیرین زبانی و لطف و خوشی
میٹھی باتوں اور نرمی اور خوشی سے

توانی که پیلے بموئے کشی
یہ ممکن ہے کہ تو ایک ہاتھی کو ایک بال میں باندھ کر کھینچ لے

لطافت کن آنجا که بینی ستیز
نرمی کر جہاں تو لڑائی دیکھے

نبرد قز نرم را تیغ تیز
کیونکہ نرم ریشم کو تیز تلوار نہیں کاٹتی

بعذر ماضی بقدمش در افتادند و بوسه چند بنفاق بر سر و چشمش دادند

گذری ہوئی باتوں کی معافی مانگنے کے لئے اُسکے قدموں میں گر پڑے اور ظاہرداری کے طور پر چند بوسے اُسکے سر اور آنکھوں کے لئے

پس بکشتی در آوردند و روان شدند تا برسیدند بستونے که از عمارت[2]

پس کشتی میں بٹھایا اور روانہ ہو گئے۔ چلتے چلتے ایک ستون کے قریب پہنچے جو یونان کی عمارت سے

یونان در آب استاده بود ملاح گفت کشتی را خللے هست یکی از شما

پانی میں کھڑا ہوا تھا۔ ملاح نے کہا کہ کشتی میں ایک خرابی پیدا ہو گئی ہے جو آدمی تم میں سے

که زورآورتر است باید که برین ستون برود و خطام کشتی بگیرد

زیادہ زوردار ہو اسکو چاہیئے کہ اس ستون پر چڑھ جائے اور کشتی کی رسی کو پکڑے رہے

تا عمارت کنیم جوان بغرور دلاوری که در سر داشت از خصم آزرده دل

تاکہ ہم کشتی کی مرمت کرلیں پہلوان کے سر میں دلیری اور جرأت کا غرور سما رہا تھا۔ رنجیدہ دل دشمن

[1] پشت بگردانید۔ یعنی وہ بھی لوٹ گیا۔ اور بھاگ گیا ۱۲ [2] یہاں مراد ہے اُس یونان کے خطہ سے جو اپنے تمرد اور عصیاں کیوجہ سے غرق ہوگیا۔ یعنی اُسی یونان کے خطہ کی عمارتوں میں سے کوئی ستون رہ گیا تھا۔

یندیشید و قول حکما را کار نفرمود که گفته اند هر کرا رنجے بدل رسانیدی

اندیشہ نہیں کیا۔ اور عقلمندوں کے قول پر عمل نہیں فرمایا کہ اُنھوں نے کہا ہے جسکو تونے ایک دلی رنج

اگر در عقب آن صد راحت برسانی از پاداش آن یک رنجش ایمن

پہنچایا ہے اگر اُسکے پیچھے تو سو آرام پہنچائے تو اس ایک رنجش سے بے خوف نہ ہوجا

مباش که پیکان از جراحت بدر آید و آزار در دل بماند **نظم**

کیونکہ تیر زخم سے باہر نکل جاتا ہے اور درد دل میں باقی رہ جاتا ہے

چه خوش گفت بکتاش با خیلتاش[1]

ایک سپاہی نے جمعدار سے کیا عمدہ بات کہی

**قطعه**

مشو ایمن که تنگدل گردی

بے خوف نہ ہو کہ تو بھی رنجیدہ ہوگا

سنگ بر بارهٔ حصار مزن

قلعہ کی دیوار یا فصیل پر پتھر نہ پھینک

چو دشمن خراشیدی ایمن مباش

کہ جب تونے دشمن کو ستایا تو اس سے بے خوف نہ رہ

چون ز دستت دلی بتنگ آید

جب تیرے ہاتھ سے کوئی دل آزار پائیگا

که بود کز حصار سنگ آید

کیونکہ ممکن ہے کہ قلعہ پر سے بھی پتھر آوے

چندانکه مقود کشتی بساعد پیچید و بر بالای ستون رفت ملاح زمام

جب کہ کشتی کی رسی پہنچے میں لپیٹ لی اور ستون پر چڑھ گیا ملاح نے باگ اُسکے ہاتھ سے

از کفش در گسلانید و کشتی براند بیچاره متحیر بماند روزی دو بلا و

چھڑالی (کاٹ دی) اور کشتی چلادی بیچارہ حیران رہ گیا دو دن میں

محنت کشید و سختی دید سوم روز خوابش گریبان گرفت و در آب

بلائیں اور مصیبتیں اُٹھائیں اور سختی دیکھی تیسرے دن نیند نے اسکا گریبان پکڑا اور پانی میں گرادیا

انداخت بعد از شبا روزی دگر بر کنار افتاد از حیاتش رمقی[3] مانده بود

ایک رات دن اور سختی اٹھاکر کنارے پر جا لگا تھوڑا سا زندگی کا حصہ اس میں باقی رہ گیا تھا

---

[1] بکتاش۔ مدار الافاضل میں بادشاہ خوارزم کا نام بتایا گیا ہے۔ خیلتاش غلاموں کا گروہ۔ بعض کا قول ہے کہ ایک آقا کے بہت سے ملازموں کو خیلتاش کہا جاتا ہے۔ مگر یہ زیادہ صحیح نہیں۔ بعض نے خیلتاش سردار ملازماں یعنی جمعدار وغیرہ کے لئے لکھا ہے۔ بعض میں بکتاش کے بجائے کیتاش بیائے تحتانی لکھا ہے۔

[2] مراد یہ ہے کہ اگر تو کسی کے ستانے کے درپے ہوگا تو اسکا جواب ضرور ملیگا [3] رمق بقیہ جان۔ یعنی کچھ یونہی سی جان ۱۲

برگ درختان خوردن گرفت و بیخ گیاہان برآوردن تا اندکی قوت یافت
درختوں کے پتے کھانا شروع کئے اور جڑوں کی جڑیں نکالیں اور کھائیں اور تھوڑی سی طاقت آئی
سر در بیابان نہاد و برفت تا تشنہ و بیطاقت شد و بر سر چاہی رسید قومی
جنگل کی طرف متوجہ ہوا اور چلدیا یہانتک کہ پیاسا اور کمزور ہوگیا اور ایک کنوئیں پر پہنچا وہاں کچھ
را دید کہ شربت آب ¹ بہ پشیزی ہمی آشامیدند جوان را پشیزی نبود
لوگوں کو دیکھا کہ ایک پیاس بھر پانی ایک دھیلے کے بدلے پلا رہے تھے پہلوان کے پاس ایک دھیلا بھی
طلب کرد و بیچارگی نمود رحمت نیاوردند دست تعدی دراز کرد
نہ تھا پانی مانگا اور عاجزی کی انھوں نے رحم نہیں کیا اس نے ظلم کرنا شروع کیا اور
وتنی چند را فرو کوفت مردان غلبہ کردند و بیحابا بزدندش مجروح شد قطعہ
چند آدمیوں کو خوب ٹھوکا لوگ جمع ہوگئے اور اسکو بے تحاشا مارا زخمی ہوگیا

| | |
|---|---|
| پشہ چو پر شد بزند پیل را | باہمہ مردی و صلابت کہ دست |
| مچھر جب زیادہ ہوتے ہیں تو ہاتھی کو مار ڈالتے ہیں | باوجود تمام مردانگی اور سختی کے اسمیں ہے |
| مورچگان را چو بود اتفاق | شیر ژیان را بدرانند پوست |
| چیونٹیوں میں جب سلوک ہوتا ہے | تو مست شیر کی کھال پھاڑ ڈالتی ہیں |

بحکم ضرورت در پے کاروان افتاد و برفت شبانگہ برسیدند بمقامی کہ
مجبوراً ایک قافلے کے پیچھے ہولیا اور چلتا رہا رات کے وقت ایک ایسی جگہ پہنچے
از دزدان پرخطر بود کاروانیان را دید لرزہ بر اندام افتادہ
جہاں چوروں کا خطرہ تھا قافلہ والوں کو دیکھا کہ بدن میں تھرتھری پڑی ہوئی تھی اور
و دل بر ہلاک نہادہ گفت اندیشہ مدارید کہ درین ² میان یکے منم کہ
مرنے پر تیار ہو رہے تھے پہلوان بولا گھبراؤ نہیں اس درمیان میں اکیلا ہوں
بہ تنہا پنجاہ مرد را جواب گویم و دیگر جوانان ہم یاری کنند
کہ تنہا پچاس آدمیوں کو جواب دونگا اور دوسرے جوان بھی مدد کرینگے

¹ پشیز - آنے کا آٹھواں حصہ بعض نے ایک معمولی سکہ کے معنی میں لکھا ہے جسکو عالمگیری کہتے تھے ۱۲
² یعنی اس گروہ میں ۱۲ (عبد الباری آسی)

این بگفت و مردم کاروان بلاف او قوی دل شدند و بصحبتش شادمانی
کہا اور قافلے کے آدمیوں کی اسکی شیخی سے ڈھارس بندھی اور اسکے ساتھ ہونے سے
کردند و بزاد و آبش دستگیری واجب دانستند جوان را آتش
خوش ہوئے اور اسکے کھانے پینے کی خبر لینا ضروری سمجھا پہلوان کے پیٹ مین آگ
معدہ بالا گرفتہ بود و عنان طاقت از دست رفتہ لقمۂ چند از سر اشتہا
لگ رہی تھی اور طاقت کی باگ ہاتھ سے چھٹ گئی تھی بھوک میں چند لقمے
تناول کرد و دمی چند آب در پی آن آشامید دیو درونش بیارمید و
کھائے اور اوپر سے چند گھونٹ پانی اسکے بعد پیا اور اسکے اندر کے (دیو) نے آرام
بخفت پیرمردی جہان دیدہ دران کاروان بود گفت ای جماعت
کیا اور سو گیا ایک بڈھا تجربہ کار اس قافلہ میں شریک تھا کہنے لگا کہ اے میرے دوستو
من ازین بدرقۂ شما اندیشناکم بیش ازانکہ از دزدان چنانکہ حکایت کنند
میں تمہارے اس ساتھی سے ڈر رہا ہوں اور اس سے زیادہ ڈر رہا ہوں جتنا کہ چوروں سے جیساکہ ایک قصہ بیان کرتے ہیں
اعرابیؑ را درمی چند گرد آمدہ بود و بشب از تشویش آن در خانہ نمی خفت
ایک اعرابی کے پاس تھوڑے سے درم جمع ہوگئے تھے اور ان کے ڈر کے مارے رات کو اپنے گھر میں نیند نہیں
یکی را از دوستان برخود خواند تا وحشت تنہائی بدیدار وے منصرف کند شبی در صحبت
آتی تھی دوستوں میں سے کسی دوست کو اپنے پاس بلا لیا تاکہ تنہائی کی وحشت اسکی صحبت کی وجہ سے دور کردے ایک رات کو
او بود چندانکہ بر درمہاش وقوف یافت ببرد و بخورد و سفر کرد بامدادان
اسکی صحبت میں رہا یہان تک کہ اسکے درموں کی اسے خبر مل گئی اڑا لے گیا اور کھا پی ڈالے اور سفر کے لئے چلدیا۔ صبح کے وقت
دیدند غریب گریان و عریان کسی گفت حال چیست مگر آن درمہای ترا دزد برد
لوگوں نے غریب کو روتے ہوئے ننگا دیکھا۔ کسی نے کہا کیا حال ہے شاید تیرے ان درموں کو چور چرا لے گئے
گفت لا واللہ بدرقہ برد
کہا نہیں خدا کی قسم ساتھی اڑا لے گیا

---

لہ اعرابی صحرانشین خانہ بدوش عربون میں ایک آدمی ۱۲ (عبدالباری آسی)

## قطعہ

هرگز ایمن ز یار ننشستم
میں ہرگز دوست سے بے خبر نہیں ہوا ہوں
زخم دندانِ دشمنے تیز است
اس دشمن کے دانتوں کا زخم بڑا گہرا ہوتا ہے

تا بدانستم آنچہ عادت اوست
جب سے میں نے وہ بات نہ سمجھ لی جو اسکی عادت ہے
کہ نماید بچشم مردم دوست
جو آدمی کو بظاہر دوست معلوم ہوتا ہے

چہ دانید کہ اگر این ہم از جملۂ دزدان باشد بعیاری درمیان ما تعبیہ شدہ
تمہیں یہ کیا معلوم ہے کہ اگر یہ بھی تمام چوروں میں سے ہو اور مکاری کر کے ہم لوگوں کے درمیان مل گیا ہو
تا بوقت فرصت یاران را خبر کند مصلحت آن بینم کہ مر این خفتہ را بگذاریم
کہ فرصت کے وقت اپنے ساتھیوں کو خبر کر دے میرے نزدیک مناسب یہ ہے کہ اس کو ہم سوتا چھوڑیں
و رخت برداریم جوانان را پند پیر استوار آمد و مہابتی عظیم از مشت زن
اور اپنا اسباب لاد کر چل دیں جوانوں نے بڈھے کی نصیحت کو مان لیا۔ اور پہلوان کی طرف سے دل میں
در دل گرفتند و رخت برداشتند و جوان را خفتہ بگذاشتند آنگہ خبر یافت
بڑا خوف پیدا ہو گیا اسباب اٹھایا اور جوان کو سوتا چھوڑا اور چل دیے جوان کو جب معلوم ہوا جب
کہ آفتابش بر کتف تافت سر برآورد و کاروان رفتہ دید بیچارہ بسی بگردید
اُسکے کندھوں پر دھوپ آ گئی سر اٹھایا اور قافلے کو گیا ہوا پایا بیچارہ بہت دوڑا پھرا
رہ بجائے نبرد و تشنہ و بینوا روی بر خاک و دل بر ہلاک نہادہ می گفت
مگر کچھ کام نہ بنا اور بھوکا پیاسا خاک پر لوٹ رہا تھا مرنے پر آمادہ تھا اور کہہ رہا تھا

## شعر

مَنْ ذَا یُحَدِّثُنِیْ وَقَدْ مَرَّ الْعِیْسُ
وہ کون شخص ہے جو مجھ سے باتیں کرے حالانکہ قافلہ چلا گیا

مَا لِلْغَرِیْبِ سِوَی الْغَرِیْبِ اَنِیْسٌ
مسافر کے لیے مسافر کے سوا کوئی دوست نہیں ہوتا

## فرد

درشتی کند بر غریبان کسے
وہ شخص غریبوں پر بڑی سختی کرتا ہے

کہ نابودہ باشد بغربت بسے
جو غربت میں زیادہ نہ رہا ہو

مسکین درین سخن بود که پادشه پسری بصید از لشکریان دور افتاده بود
غریب یہی باتیں کر رہا تھا کہ ایک بادشاہ زادہ شکار کھیلتا ہوا لشکر والوں سے بچھڑ گیا تھا۔
و بالای سرش ایستاده همی شنید و در هیأتش همی نگرید بصورتش پاکیزه
اور اسکے سرہانے کھڑا تھا اور یہ باتیں سن رہا تھا اور اس کی صورت دیکھ رہا تھا اسکا ظاہر اچھا دیکھا
دید و حالش پریشان پرسید از کجائی و بدین جایگه چون افتادے برخے
اور اس کا حال پریشان پایا تو پوچھا تو کہاں سے آیا ہے اور یہاں کیونکر پہونچ گیا اسنے تھوڑے
از انچه بر سر او رفته بود اعادت کرد ملک زاده را بر حال تباه او رحمت
سے اپنے واقعات گزشتہ دُہرائے بادشاہزادے کو اسکے تباہ حال پر رحم آگیا
آمد و خلعت و نعمت داد و معتمدے را باوے بفرستاد تا بشهر خویش باز آمد
اور خلعت اور دولت دی اور ایک معتبر آدمی کو اُسکے ساتھ بھیجا کہ پھر اپنے شہر میں آگیا
پدرش بدیدن او شادمانی کرد و بر سلامت حالش شکر گفت شبانگه از انچه
اُس کا باپ اُسے دیکھنے سے خوش ہوا اور اُسکے زندہ و سلامت رہنے پر شکر کیا رات کے وقت جو جو اُسپر
بر سر او رفته بود از حالت کشتی و جور ملاح و ظلم روستائیان بر سر چاه و
گزری تھی کشتی کا قصہ ملاح کا جبر اور کنوئیں کے اوپر گاؤں والوں کا ظلم رستہ میں
غدر کاروانیان در راه با پدر همی گفت پدر گفت ای پسر نه گفتمت
قافلے والوں کی عہد شکنی باتیں باپ سے کہہ رہا تھا باپ نے کہا کہ اے بیٹا کیا میں نے تجھ سے
هنگام رفتن که تهیدستان را دست دلیری بسته است و پنجه شیری شکسته
جاتے وقت کہا نہیں تھا کہ مفلسوں کا دلیری کا ہاتھ بندھا ہوا ہے اور شیرانہ پنجہ ٹوٹا ہوا

## شعر

| | |
|---|---|
| چه خوش گفت آن تهیدست سلحشور<br>کیا اچھی بات کہی ہے اُس مفلس سپاہی نے | جوی زر بهتر از هفتاد من زور<br>ایک جَو کی برابر زر ستر من زور سے بہتر ہے |

پسر گفت ای پدر هر آینه تا رنج نبری گنج بر نداری و تا جان در خطر ننهی
لڑکے نے کہا کہ اے باپ یقینی جب تک آپ رنج نہ اٹھائیں گے خزانہ نہ ملے گا اور جب تک آپ جان خطرے میں

نهی بر دشمن ظفر نیابی و تا دانه پریشان نکنی خرمن نگیری نه بینی باندک

نہ ڈالینگے دشمن پر فتح نہ پائیے گا اور جب تک دانہ نہ بکھیرئے گا کھلیان نہ اٹھائیے گا کیا آپ کو معلوم نہیں کہ

مایہ رنجی کہ بردم چہ تحصیل راحت کردم و بہ نیشی کہ خوردم چہ مایۂ عسل آوردم

تھوڑا سا رنج جو میں نے اٹھایا اُس سے کسقدر آرام حاصل کیا اور ایک ڈنک جو مجھے لگا کس قدر شہد میں لایا

**فرد** گرچہ بیرون ز رزق نتوان خورد
اگرچہ رزق سے زیادہ نہیں کھا سکتے

در طلب کاہلی نباید کرد
مگر ڈھونڈنے اور تلاش میں سستی نہ کرنا چاہیے

**فرد** غواص گر اندیشہ کند کام نہنگ
غوطہ کھانیوالا اگر گھڑیال کے حلق سے ڈرتا ہے

ہرگز نکند دُرِّ گرانمایہ بچنگ
تو قیمتی موتی ہرگز حاصل نہین کر سکتا

**حکمت** آسیا سنگ زیرین متحرک نیست لاجرم تحمل بار گران ہمیکند
چکی کا نیچے کا پاٹ ہلتا نہیں ہے خواہ مخواہ بھاری بوجھ اٹھاتا ہے

**قطعہ** چہ خورد شیر شرزہ در بن غار
سرکش شیر غار میں پڑا پڑا کیا کھائیگا

باز افتادہ را چہ قوت بود
کاہل باز کی خوراک کیسے حاصل ہو گی

گر تو در خانہ صید خواہی کرد
اگر تو گھر میں بیٹھے بیٹھے شکار کرے گا

دست و پایت چو عنکبوت بود
تو تیرے ہاتھ پاؤں مکڑی کی طرح ہو جائینگے

پدر پسر را گفت ترا درین نوبت فلک یاوری کرد و اقبال رہبری کہ

باپ نے بیٹے سے کہا اسمرتبہ آسمان نے تیری مدد کی اور اقبال نے راستہ بتایا کہ

صاحب دولتی بتو رسید و بر تو ببخشید و کسر حالت را بتفقدے جبر کرد

ایک دولتمند تیرے پاس پہونچ گیا اور تیرے اوپر رحم کیا اور شکستگی حال کو دلجوئی سے جوڑ دیا

چنین اتفاق نادر افتد و بر نادر حکم نتوان کرد **بیت**

ایسا اتفاق کم ہوتا ہے اور نادر باتوں پر حکم نہیں لگایا جاتا

صیاد نہ ہر بار شغالی ببرد
شکاری ہر مرتبہ گیدڑ کا شکار کر کے نہیں لیجاتا ہے

باشد کہ یکی روز پلنگش بدرد
ایسا بھی اتفاق ہوتا ہے کہ ایکدن اسکو تینڈوا پھاڑ ڈالتا ہے

چنانکہ یکی از ملوک پارس را نگینی گرانمایہ در انگشتری بود باری بحکم

چنانچہ پارس کے بادشاہوں میں سے ایک کے پاس ایک قیمتی نگینہ انگوٹھی میں جڑا ہوا تھا ایک مرتبہ

تفرج باتنی چند خاصان بمصلائے[1] شیراز بیرون رفت فرمود تا انگشتری

تفریح کے لئے چند خاص آدمیوں کے ساتھ مصلائے شیراز کی طرف باہر نکلا حکم دیا کہ انگوٹھی کو

را بر گنبد عضد[2] نصب کردند تا ہر کہ تیر از حلقۂ انگشتری بگذراند خاتم او را

عضد الدین بادشاہ کے گنبد پر لگا دیا کہ جو کوئی تیر انگوٹھی کے حلقے سے گزاردے انگوٹھی اسی کی ہو جائے

باشد اتفاقاً چہار صد حکم انداز کہ در خدمت او بودند بینداختند جملہ

اتفاقاً چار سو تیر انداز حسکی نشانہ لگانے والے جو اُس کے مصاحب تھے سب نے تیر لگائے اور سب کا

خطا کردند مگر کودکے کہ بر بام رباطی ببازیچہ تیر از ہر طرف می انداخت

نشانہ خطا ہوا مگر ایک چھوٹا لڑکا کہ ایک مکان کے کوٹھے پر سے کھیل میں تیر ہر طرف کو پھینک رہا تھا

باد صبا تیر او از حلقۂ انگشتری بگذرانید خلعت و نعمت یافت و خاتم

ہوا نے اس کے تیر کو انگوٹھی کے حلقے سے گزار دیا خلعت اور دولت پائی اور انگوٹھی

بوی ارزانی داشتند آوردہ اند کہ پسر تیر و کمان را بسوخت گفتند چرا

اس کو سونپ دی کہتے ہیں کہ لڑکے نے تیر و کمان کو جلا دیا لوگوں نے پوچھا کہ تو نے

چنین کردی گفت تا رونق نخستین برجای ماند قطعہ

ایسا کیوں کیا اُسنے کہا اسواسطے کہ پہلی عزت برقرار رہے۔

| | |
|---|---|
| گہ بود کز حکیم روشن رای | بر نیاید درست تدبیری |
| کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ہوشیار حکیم سے | صحیح تدبیر نہیں بن پڑتی |
| گاہ باشد کہ کودکے نادان | بغلط بر ہدف زند تیری |
| اور کبھی ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ ایک نادان لڑکا | غلطی سے نشانہ پر تیر لگا دیتا ہے |

## حکایت

درویشی را شنیدم کہ بغاری[3] در نشستہ بود و در بروے

مینے ایک درویش کے متعلق سنا ہے کہ ایک غار مین رہتا تھا اور دنیا کی آمد و رفت

[1] مصلائے شیراز۔ شیراز کی عیدگاہ۔ یہ ایک نہایت تفریح کی جگہ ہے۔ جیسا کہ حافظ کے اس شعر سے بھی معلوم ہوتا ہے ؎ بدہ ساقی مئے باقی کہ در جنت نخواہی یافت ٭ کنارِ آب کنا باد و گلگشت مصلا را [2] عضد ایک بادشاہ کا مختصر نام جسکا پورا نام عضد الدین ہے۔ غالبًا یہ گنبد اُسی کا بنوایا ہوا ہو گا۔ ۱۲

[3] یعنی ترک دنیا اور ترک آبادی کر کے ایک کھوہ یا ایک گڑھے کا رہنا اختیار کیا تھا۔ شیخ نے ایک اور جگہ بھی غار کا لفظ ایسے ہی محل پر استعمال کیا ہے ؎ بزرگے دیدم اندر کوہسارے ٭ قناعت کردہ از دنیا بغارے۔ ۱۲

از جہان بستہ و ملوک و اغنیارا در چشم ہمت او شوکت و ہیبت نماندہ۔
کا دردازہ بند کر دیا تھا اور بادشاہوں اور مالداروں کی اس کی نگاہ میں عزت اور ڈر باقی نہیں رہا تھا

| | |
|---|---|
| **قطعہ** ہر کہ بر خود در سوال کشاد<br>جس کسی نے اپنے اوپر سوال کا دروازہ کھول لیا<br>آز بگذار و پادشاہی کن<br>حرص چھوڑ دے اور بادشاہی کر | تا بمیرد نیاز مند بود<br>جب تک وہ مرے گا حقیر ہو کر رہے گا<br>گردن بے طمع بلند بود<br>جو حرص نہیں کرتا وہ سربلند رہتا ہے |

یکی از ملوک آن طرف اشارت کرد کہ توقع بکرم و اخلاق مردان
اس طرف کے بادشاہوں میں سے ایک نے اشارہ کیا کہ بزرگوں کے اخلاق اور کرم سے
چنین ہست کہ یکی با ما بنان و نمک موافقت کنید شیخ رضا داد بحکم آنکہ
یہ امید ہے کہ ایک بار نان و نمک کی دعوت منظور کی جائے درویش نے منظور کر لی اس سبب
اجابت دعوت سنت است دیگر روز ملک بعذر قدومش رفت
کہ دعوت کا قبول کرنا سنت ہے۔ دوسرے دن بادشاہ اسکی تشریف آوری کی تکلیف کے عذر کرنے
عابد از جای برجست و ملک را در کنار گرفت و تلطف کرد و ثنا گفت
کیلئے گیا۔ عابد اپنی جگہ سے اٹھا اور بادشاہ سے بغل گیر ہوا اور مہربانی کی اور تعریف کی
چون غائب شد یکی از جماعت پرسید شیخ را کہ چندین ملاطفت کہ امروز
جب بادشاہ چلا گیا ایک نے جماعت میں سے پوچھا شیخ سے کہ جس قدر نرمی کہ آج آپ نے
با پادشہ کردی خلاف عادت بود دیگر ندیدم گفت نشنیدے آنکہ
بادشاہ سے کی ہے یہ خلاف عادت تھی میں نے کبھی اور نہیں دیکھی۔ درویش بولا یہ تو نے سنا نہیں ہے کہ ایک

یکی از صاحبدلان گفتہ است
درویش نے کہا ہے

| | |
|---|---|
| **فرد** ہر کرا بر سماط بنشستی[1]<br>تو جس کے دسترخوان پر بیٹھا | واجب آمد بخدمتش برخاست<br>اسکی تعظیم کے واسطے اٹھنا ضروری ہے |

[1] سماط بنشستی کی بجائے بعض نسخوں میں بنشانی ہے۔ مگر یہ صحیح نہیں ہے۔ کیونکہ معتبر نسخوں میں بنشستی ہی پایا جاتا ہے۔ ۱۲۔ عبدالباری آسی

## مثنوی

گوش تواند که همه عمر وی
نشنود آواز دف و چنگ و نی

کان کے لئے یہ بات ممکن ہے کہ تمام عمر آواز دف اور چنگ اور بانسری کی نہ سنے

دیدہ شکیبد ز تماشای باغ
بی گل و نسرین بسر آرد دماغ

آنکھ باغ کی سیر سے صبر کر سکتی ہے گلاب اور سیوتی کے بغیر دماغ بسر کر سکتا ہے

گر نبود بالش آگندہ پر
خواب توان کرد حجر زیر سر

اگر پروں کا بھرا ہوا تکیہ نہ ہو تو پتھر سر کے نیچے رکھ کر سو سکتے ہیں

ورنہ بود دلبر ہمخوابہ پیش
دست توانکرد بآغوش خویش

اور اگر ساتھ سونے والا معشوق موجود نہ ہو تو اپنی بغل میں ہاتھ دے کر رات گزاری جا سکتی ہے

وین شکم بی ہنر و پیچ پیچ[۱]
صبر ندارد کہ بسازد بہیچ

اور یہ بے ہنر اور پیچدار پیٹ صبر نہیں کر سکتا کہ بھوکا رہ کر گزر کرے

## باب چہارم در فوائد خاموشی

چوتھا باب چپ رہنے کے فائدوں کے بیان میں

**حکایت** یکی را از دوستان گفتم امتناع سخن گفتنم بعلت آن اختیار آمدہ است کہ غالب اوقات در سخن نیک و بد اتفاق افتد و دیدۂ دشمنان جز بر بدی نمی آید گفت ای برادر دشمن آن بہ کہ نیکی نہ بیند

میں نے اپنے ایک دوست سے کہا مجھے بات نہ کرنا اس واسطے پسند آیا ہے کہ اکثر اوقات بات کرنے میں اچھی بری بات کرنے کا اتفاق پڑتا ہے اور دشمنوں کی نگاہ سوائے بدی کے نہیں پڑتی۔ کہا اے بھائی دشمن وہی اچھا ہے کہ اچھائی پر نگاہ نہ ڈالے

[۱] پیچ پیچ یعنی وہ پیٹ جس میں پیچدار آنتیں وغیرہ ہیں۔ بعض شارحین نے پیچ پیچ بمعنی دغاباز اور مکار کے لکھا ہے ۱۲

| | |
|---|---|
| **شعر** واخو العداوة لا یمر بصالح | الا و یلمزونہ یکذاب آشر |
| اور دشمنی کرنے والا کسی نیک پر نہیں گزرتا | مگر یہ کہ اشاروں سے اسکو جھوٹا اور فسادی بتاتا ہے |
| **شعر** ہنر بچشم عداوت بزرگتر عیبیست | گل ست سعدی و در چشم دشمنان خارست |
| ہنر دشمنی کی نگاہ میں ایک بہت بڑا عیب ہے | سعدی پھول ہے اور دشمنوں کی آنکھ میں کانٹا معلوم ہوتا ہے |
| **بیت** نور گیتی فروز چشمہ ہور | زشت باشد بچشم موشک کور |
| دنیا کے روشن کرنے والے آفتاب کا نور | چھچھوندر کی آنکھ میں برا معلوم ہوتا ہے |

**حکایت** بازرگانی را ہزار دینار خسارت افتاد پسر را گفت نباید که باکسی این سخن درمیان نہی گفت ای پدر فرمان تراست نگویم ولیکن باید که مرا بر فائدہ این مطلع گردانی که مصلحت در نہان داشتن چیست گفت تا مصیبت دو نشود یکی نقصان مایہ دیگر شماتت ہمسایہ **شعر**

ایک سوداگر کو ہزار اشرفیوں کا نقصان ہوا لڑکے سے کہا تجھے کسی شخص سے اس بات کا ذکر کرنا نہ چاہیے لڑکا بولا والد صاحب جو آپ حکم دیں درست ہے میں نہ کہونگا لیکن چاہیے کہ مجھے اس کے فائدے سمجھا دیجئے کہ چھپانے میں کیا مصلحت ہے کہا اس لئے کہ مصیبت دوہری نہ ہو جائے ایک مال کا نقصان دوسرے پڑوسی کی خوشی

| | |
|---|---|
| مگوانده خویش بادشمنان | که لاحول گویند شادی کنان |
| اپنا غم دشمنوں سے نہ کہہ | کہ خوشی کرتے ہوئے لاحول پڑھینگے |

**حکایت** جوانی خردمند از فنون فضائل حظی وافر داشت وطبعی نافر چنانکه در محافل دانشمندان نشستی زبان سخن ببستی باری پدرش گفت ای پسر تو نیز آنچه دانی بگوی گفت ترسم از آنچه ندانم بپرسند و شرمساری برم

ایک عقلمند جوان طرح طرح کے فضیلتوں کے فنوں میں کافی معلومات رکھتا تھا اور طبیعت نفرت کرنے والی چنانچہ عقلمندوں کی محفلوں میں بیٹھتا تھا اور زبان سے بات نہ کہتا ایک بار باپ نے اس سے کہا کہ بیٹا تجھے جو کچھ آتا ہے تو بھی کہہ وہ کہنے لگا مجھے یہ ڈر معلوم ہوتا ہے کہ جو کچھ میں نہیں جانتا وہ پوچھ بیٹھیں اور مجھے شرمندگی ہو

## قطعہ

| | |
|---|---|
| آن شنیدی کہ صوفیی میکوفت | زیر نعلین خویش میخی چند |
| تو نے وہ سنا ہے کہ ایک صوفی | اپنی جوتیوں کے تلے میں نعل لگا رہا تھا |
| آستینش گرفت سرہنگی | کہ بیا نعل بر ستورم بند |
| ایک سپاہی نے اُس کی آستین پکڑی | کہ میرے گھوڑے کے نعل جڑ دے |

**فرد** نگفتہ ندارد کسی با تو کار
بغیر بولے کوئی تجھ سے کام نہ رکھے گا

ولیکن چو گفتی دلیلش بیار
مگر جب تو نے کوئی بات کہی تو اُس کی دلیل بیان کر

**حکایت** عالمی معتبر را مناظرہ افتاد با یکی از ملاحدہ[1] لَعَنَہُمُ اللہُ
ایک بڑے عالم کا ایک ملحد سے کہ خدا ایک بر اُن میں سے لعنت
عَلَی حِدَۃٍ و بحجت با او بر نیامد سپر بیند اخت و برگشت کسی گفت ترا
کرے مباحثہ ہوا اور دلایل میں اس سے جیت نہ سکا عاجز ہوگیا اور لوٹ آیا کسی نے کہا کہ آپ کو
با چندین فضل و ادب کہ داری با بیدینی حجت نماند گفت علم من در
علم و ادب میں اتنا دخل ہے اور ایک ملحد کو دلیل نہ دے سکے کہا میرا علم قرآن
قرآنست و حدیث و گفتار مشائخ و او بدینہا معتقد نیست و نمی شنود
اور حدیث اور بزرگوں کے اقوال میں ہے اور وہ ان باتوں کو نہ مانتا ہے اور نہ سنتا ہے
و مرا شنیدن کفر او بچہ کار آید

**بیت**
پھر اس کی کفر کی باتیں سننا میرے کس کام آئے گا

| | |
|---|---|
| آنکس کہ بقرآن و خبر زو نرہی | آنست جوابش کہ جوابش ندہی |
| وہ شخص جس سے قرآن اور حدیث بیان کرکے بھی تو نہ چھوٹے | تو اس کا جواب یہ ہے کہ اُسے جواب نہ دے |

**حکایت** جالینوس[2] ابلہی را دید دست در گریبان دانشمندی زدہ و
جالینوس نے ایک بیوقوف کو ایک عقلمند کے گریبان میں ہاتھ ڈالے دیکھا کہ بعزتی

---

[1] ملاحدہ ملحد کی جمع ہے - بیدین - کافر ۱۲-
[2] جالینوس یونان کے ایک مشہور طبیب و حکیم کا نام ہے ۱۲

عبد الباری آسی

بسبجر مقتے ہمیگرد گفت اگر این دانا بودی کار او بنادانان بدینجا نرسیدے **مثنوی**

کر رہا تھا جالینوس نے کہا اگر یہ عقلمند ہوتا تو بیوقوفوں سے اسکا کام پڑکے یہانتک معاملہ نہ پہنچتا

دو عاقل را نباشد کین و پیکار
دو عقلمند دل میں کینہ اور لڑائی نہیں ہوتی

نہ دانائی ستیزد با سبکسار
اور نہ ایک عقلمند بیوقوف سے الجھتا ہے

اگر نادان بوحشت سخت گوید
اگر بیوقوف دیوانگی کی حالت میں سخت سست کہے

خردمندش بنرمی دل بجوید
تو عقلمند نرمی سے اسکی دلجوئی کرتا ہے

دو صاحبدل نگہدارند موئی[1]
دو عقلمند ایک بال کی محافظت کر سکتے ہیں

ہمیدون سرکشی و آزرم جوئی
اسیطرح ایک سرکش اور ایک صلح پسند آدمی بھی

وگر از ہر دو جانب جاہلانند
اور جو دونوں طرف جاہل ہیں

اگر زنجیر باشد بگسلانند
تو زنجیر ہوگی تو اس کو بھی توڑ ڈالیں گے

یکی را زشتخوئے داد دشنام
ایک آدمی کو ایک بری عادت والے نے گالی دی

تحمل کرد و گفت ای نیکفرجام
اسنے برداشت کی اور کہا کہ اے نیک انجام

بتر زانم کہ خواہی گفت آنی
میں اس سے زیادہ برا ہوں جو تو کہے کہ تو وہ ہے

کہ دانم عیب من چون من ندانی
کہ میں جانتا ہوں کہ تیرا عیب تو میری طرح نہیں جانتا

**حکایت** سحبان وائل[2] را در فصاحت بی نظیر نہادہ اند بحکم آنکہ

سحبان وائل کو فصاحت میں لوگوں نے بے مثل تسلیم کیا ہے اس سبب سے

سالی بر سر جمعی سخن گفتی کہ لفظی مکرر نکردی و اگر ہمان اتفاق افتادی بعبارت

کہ ایک سال تک ایک مجمع میں کوئی ایسی گفتگو نہیں کرتا تھا جس میں کوئی لفظ مکرر آئے اگر ایسا ہی اتفاق ہوتا تو دو

دیگر بگفتی و از جملہ ادب ندمای حضرت ملوک یکی انیست **مثنوی**

بات دوسرے لفظوں میں کہتا تھا اور بادشاہ کے مصاحبوں کے ادبوں میں سے ایک ادب یہ بھی ہے

سخن گرچہ دلبند و شیرین بود
بات اگرچہ دلبند اور شیریں ہو

سزاوار تصدیق و تحسین بود
اور تعریف اور تصدیق کے قابل ہو

[1] مراد یہ کہ اگر دو عقلمند آدمی ہیں تو ایک بال کی بھی محافظت کر سکتے ہیں یعنی ان میں ادنیٰ سی کشاکش بھی پیدا نہیں ہو سکتی ۱۲ [2] سحبان بن وائل ایک شخص کا نام جو نہایت فصیح و بلیغ تھا ۱۲

چو یکبار گفتے مگو باز پس
مگر جب تو نے ایک بار کہدی تو دوبارہ نہ کہ

کہ حلوا<sup></sup> چو یکبار خوردند و بس
کیوں کہ حلوا ایکمرتبہ کھالیا اور یہ کافی ہے

**حکایت** یکی را از حکما شنیدم کہ می گفت ہرگز کسے بجہل خود
میں نے حکیموں میں سے ایک کو سنا کہ یہ کہہ رہا تھا کہ ہرگز کسی نے اپنی جہالت
اقرار نکردہ است مگر آن کس کہ چون دیگری در سخن باشد ہمچنان تمام
کا اپنے منھ سے اقرار نہیں کیا ہے مگر اُس آدمی نے کہ جب دوسرا آدمی بات کررہا ہو اور ابھی بات پوری
ناگفتہ سخن آغاز کند

**مثنوی**

نہ کہہ چکا ہو کہ یہ بات شروع کرے

سخن را سرست ای خردمند و بُن
اے عقلمند بات کا اول اور آخر ہوتا ہے

میاور سخن در میان سخن
بات کے درمیان بات نہ چھیڑ

خداوند تدبیر و فرہنگ و ہوش
عقل اور تدبیر اور ہوش والا آدمی

نگوید سخن تا نہ بیند خموش
اس وقت تک بات نہیں کہتا جب تک دوسرے کو خاموش نہیں دیکھتا

**حکایت** تنی چند از بندگان محمود گفتند حسن<sup></sup> میمندی را کہ سلطان
سلطان محمود کے چند غلاموں نے حسن میمندی سے پوچھا کہ آج بادشاہ
امروز چہ گفت ترا در فلان مصلحت گفت بر شما ہم پوشیدہ نماند
نے فلان مصلحت کے بارے میں تجھ سے کیا کہا ہے اُسنے کہا کہ تم سے بھی وہ بات چھپی نہ رہیگی
گفتند آنچہ با تو گوید بامثال ما گفتن روا ندارد گفت باعتماد آنکہ داند
وہ بولے جو کچھ تجھسے کہتا ہے ہم لوگوں سے اسکا کہنا ٹھیک نہیں سمجھتا اُسنے جواب دیا اس بھروسے پر کہ وہ
کہ نگویم پس چرا ہمی پرسید

**بیت**

جانتا ہے کہ میں نہ کہوں گا پھر مجھ سے کیوں پوچھ رہے ہو

نہ ہر سخن کہ بر آید بگوید اہل سخن
بات کہنے والا جو بادشاہ کی بات سنے کہہ نہیں دیتا

بسر شاہ سر خویشتن نشاید باخت
بادشاہ کا کا راز کہکر اپنا سر برباد نہ کرنا چاہیئے

١ے حلوا میٹھی چیز - لیکن یہاں ہر مرغوب طبع شے کے معنے میں آیا ہے ۱۲ -    عبدالباری آسی
۲ے حسن سلطان محمود غزنوی کے وزیر کا نام ہے میمند ایک قصبہ کا نام ہے جو مضافات غزنیں میں واقع ہے ۱۲ -

**حکایت** در عقد بیع سرائی متردد بودم جهودی گفت بخر که من از
میں ایک مکان خریدنے کی فکر میں تھا ایک یہودی نے کہا خرید لے کیونکہ میں
کدخدایان این محلتم وصف این خانه چنانکه هست از من پرس هیچ عیبی ندارد
اسی محلہ کا رہنے والا ہوں اور اس مکان کی حالت جو کچھ ہے مجھ سے پوچھ اس مکان میں کوئی عیب نہیں -
گفتم بجز آنکه تو همسایه من باشی **قطعه**
میں نے کہا سوائے اسکے کہ تو میرا ہمسایہ ہوگا

| | |
|---|---|
| خانه را که چون تو همسایه ست | ده درم سیم کم عیار ارزد |
| جس گھر کا تجھ سا پڑوسی ہو | دس درم چاندی اسکی قیمت کھوٹی ملے گی |
| لیکن امیدوار باید بود | که پس از مرگ تو هزار ارزد |
| لیکن امیدوار رہنا چاہیے | تیرے مرنے کے بعد ہزار درم کو سکتا ہے |

**حکایت** یکی از شعرا پیش امیر دزدان رفت و ثنا گفت فرمود
ایک شاعر چوروں کے سردار کے سامنے گیا اور تعریف کی اُسنے حکم دیا
تا جامه اش برکنند و از ده بدر کنند مسکین برهنه بسرما میرفت سگان در
کہ اُس کے کپڑے اتار لیں اور گاؤں سے نکال دیں غریب جاڑے میں چلا جا رہا تھا کتے
قفای وے افتادند خواست تا سنگے بردارد و سگان را دفع کند زمین
اُس کے پیچھے پڑ گئے اُسنے چاہا کہ ایک پتھر اٹھائے اور کتوں کو بھگائے
یخ بسته بود عاجز شد و گفت این چه حرامزاده مردمانند سگان را گشاده
زمین پر برف جم رہی تھی عاجز ہو گیا اور بولا کہ یہ کیسے حرامزادے لوگ ہیں کمبختوں نے کتوں کو تو کھول دیا ہے
اند و سنگ را بسته امیر دزدان از غرفه بدید بشنید و بخندید و گفت
اور پتھروں کو باندھ دیا ہے چوروں کے سردار نے کھڑکی سے دیکھا اور یہ بات سنی ہنسا اور بولا اے
اے حکیم از من چیزی بخواه گفت جامهٔ خود می خواهم اگر انعام فرمائے
عقلمند آدمی مجھ سے کچھ مانگ شاعر بولا میں اپنے کپڑے چاہتا ہوں اگر آپ عطا فرما دیں

**مصرعه** رضینا من نوالک بالرحیل
ہم آپ کی بخشش میں سے بس کوچ ہی کو پسند کرتے ہیں

## بیت

| | |
|---|---|
| امیدوار بود آدمی بخیر کسان<br>آدمی لوگوں سے بھلائی کا امیدوار ہوتا ہے | مرا بخیر تو امید نیست شر مرسان<br>مجھے آپ سے بھلائی کی امید نہیں بس بدی نہ کیجئے |

سالار دزدان را برو رحمت آمد جامہ او باز داد و قبائے پوستینی بران
چوروں کے سردار کو اسپر رحم آگیا اور اس کے کپڑے اُسے دیدیے اور ایک خلعت پوستین کا اسپر زیادہ کردیا

مزید کرد و درمے چند
اور کچھ درم بھی دے

**حکایت** منجمی بخانہ در آمد مرد بیگانہ دید با زن او باہم نشستہ دشنام
ایک نجومی اپنے گھر میں آیا ایک غیر مرد کو دیکھا کہ اسکی بیوی کے پاس بیٹھا ہوا ہے
داد و سخت گفت درہم افتادند فتنہ و آشوب برخاست صاحبدلی
اُسنے گالی دی اور سخت باتیں کہیں اور دونوں گتھ گئے ایک شور و غوغا ہونے لگا۔ ایک عقلمند کو
برین واقف گشت گفت **شعر**
اس واقعہ کی خبر ہوئی بولا

| | |
|---|---|
| تو بر اوجِ فلک چہ دانی چیست<br>تو کیا سمجھ سکتا ہے کہ آسمان کی بلندی پر کیا ہے | چون ندانی کہ در سرای تو کیست<br>جب تجھے یہی نہیں معلوم کہ تیرے گھر میں کون ہے |

**حکایت** خطیبی کریہ الصوت خود را خوش آواز پنداشتی و فریاد
ایک بد آواز خطبہ پڑھنے والا اپنے آپ کو خوش آواز جانتا تھا اور
بیفائدہ برداشتی گفتی نعیب[1] غراب البین[2] در پردہ الحان اوست یا آیہ
فضول شور مچایا کرتا تھا گویا جدائی ڈالنے والے کوے کی آواز اُس کی لحن کے پردے میں چھپی تھی یا آیت
اِنَّ اَنْکَرَ الْاَصْوَاتِ در شان اوست **شعر**
یقینی بہت بُری آوازوں میں سے اسکی شان میں ہے

---

[1] نعیب - بروزن حبیب کوے کی آواز ۱۲ [2] غراب ایک قسم کا کوا کہ اس کی چونچ اور پاؤں سرخ ہوتے ہیں - غراب البین - یعنی جُدائی کا کوا اسواسطے کہتے ہیں کہ عرب جاہلیت کا خیال و عقیدہ تھا کہ جب آدمی گھر سے نکلے اور وہ کوا نظر پڑے تو یہ اس بات کی دلالت ہے کہ اس میں اور اُسکے مطلوب میں جدائی واقع ہوگی ۱۲ -

| | |
|---|---|
| اذا نهق الخطیب ابو الفوارس[1] | له صوت یهد اصطخر فارس |
| جب گدھے کی طرح چیختا ہے خطیب ابو الفوارس | اسکی ایسی آواز ہے کہ فارس کے اصطخر قلعہ کو گرا دیتی ہے |

مردم قریہ بعلت جاہی کہ داشت بلیتش را می کشیدند و اذیتش را مصلحت
گانوں کے لوگ اس مرتبہ کے سبب سے جو اسکو حاصل تھا اس کی بلا کو سہتے تھے اور اسکی تکلیف دہی مصلحت
نمی دیدند تا یکی از خطبای آن اقلیم کہ با او عداوتی نہانی داشت باری
نہ جانتے تھے یہانتک کہ اس ولایت کے خطیبوں میں سے جو اس کے ساتھ خفیہ طور پر عداوت رکھتا تھا ایک بار
بپرسیدن او آمدہ بود گفت ترا خوابی دیدہ ام خیر باد گفت چہ دیدی گفت
اُسے پوچھنے کیلئے آیا تھا - بولا کہ تیرے متعلق میں نے ایک خواب دیکھا ہے خدا خیر کرے کہا تو نے
چنان دیدم کہ ترا آواز خوش ست و مردمان از انفاس تو در راحت
کیا خواب دیکھا ہے کہا یہ ایسا دیکھا ہے کہ تیری آواز اچھی ہے اور سب لوگ تیری ذات سے آرام میں ہیں
خطیب اندرین لختی بیندیشید و گفت جزاک اللہ این چہ مبارک
خطیب نے اس بارہ میں تھوڑی دیر غور کیا اور کہا خدا تجھے جزا دے یہ کیا مبارک
خوابیست کہ دیدی کہ مرا بر عیب خود واقف گردانیدی معلوم شد کہ آواز ناخوش
خواب ہے جو تو نے دیکھا ہے کہ مجھے میرے عیب پر تو نے مطلع کر دیا ہے معلوم ہوا کہ میری آواز
دارم و خلق از بلند خواندن من در رنجند عہد کردم کہ ازین پس خطبہ نگویم
بری ہے اور لوگ میرے زور سے خطبہ پڑھنے سے تکلیف میں ہیں میں نے عہد کر لیا ہے کہ اسکے بعد میں خطبہ
مگر باہستگی
آہستگی ہی سے پڑھونگا

## قطعہ

| | |
|---|---|
| از صحبت دوستی[2] برنجم | کاخلاق بدم حسن نماید |
| میں اس دوست کی صحبت سے رنجیدہ ہوں | کہ میری بُری عادتوں کو اچھا ظاہر کرے |
| عیبم ہنر و کمال بیند | خارم گل و یاسمن نماید |
| میرے عیب کو ہنر اور کمال سمجھے | میرے کانٹے کو گلاب اور چنبیلی بنائے |

[1] ابو الفوارس اس خطیب کی کنیت تھی ۱۲ اصطخر اور اصطرخ فارس کا ایک قلعہ ۱۲ -
[2] دوستی کے بجائے بعض نسخوں میں دوستان ہے ۱۲ -
(عبد الباری آسی)

| | |
|---|---|
| کو دشمن شوخ چشم بیباک | تا عیب مرا بمن نماید |
| وہ دشمن بیحیا اور نڈر کہاں ہے | تاکہ میرا عیب مجھے بتائے |
| فرد ہر آنکس کہ عیبش نگویند پیش | ہنر داند از جاہلی عیب خویش |
| وہ شخص جسکے سامنے اسکا عیب نہیں کہتے | وہ جہالت کیوجہ سے اپنے عیب کو ہنر جانتا ہے |

**حکایت** یکی در مسجد سنجار[1] بطوع بانگ نماز گفتی بادایکہ مستمعان را ازو
ایک شخص مسجد مین نہایت رغبت کے ساتھ اذان کہتا تھا اسطرح سے کہ سننے والون کو
نفرت بودی وصاحب مسجد امیری بود عادل نیک سیرت نمیخواستش
اس سے نفرت ہوتی تھی اور مسجد کا متولی ایک با انصاف نیک عادت امیر تھا وہ اُس موذن کو یہ نہین چاہتا
کہ دل آزردہ گردد گفت ایجوانمرد مرین مسجد را موذنان قدیمی اند کہ ہر یکی از
تھا کہ رنجیدہ ہو کہا اے نیک بخت خاص اس مسجد کے لئے قدیمی موذن مقرر ہین کہ اُن مین سے ہر
ایشانرا پنج دینار مرتب داشتہ ام ترا دہ دینار میدہم تا جای دیگر روی
ایک کے لئے مین پانچ دینار مقرر کئے ہوئے ہون تجھے مین دس دینار دیتا ہون تاکہ تو اور کسی جگہ جلا جائے
برین قول اتفاق کردند پس از مدتی در گذری پیش امیر باز آمد وگفت
یہ بات دونون مین طے ہوگئی مدت کے بعد ایک راستہ مین پھر امیر کے سامنا ہوا اور بولا کہ
ای خداوند بر من حیف کردی کہ بدہ دینار از ان بقعہ ام بیرون کردی
خداوند نعمت آپ نے میرے اوپر ظلم کیا کہ دس دینار کے بدلے مجھے اپنے اسجگہ سے باہر نکال دیا کیونکہ
کہ آنجا رفتہ ام بست دینار میدہند کہ جاے دیگر روم قبول نمیکنم
اب مین جہاں گیا ہون بیس دینار دیتے ہین کہ مین دوسری جگہ چلا جاؤن اور مین ان کو قبول ہی نہین کرتا
امیر بخندید وگفت زنہار نستانی کہ بہ پنجاہ دینار راضی گردند شعر
ہون امیر ہنسا اور بولا ہرگز نہ لینا کہ پچاس دینار دینے پر رضامند ہو جائینگے۔

| | |
|---|---|
| بہ تیشہ کس نخراشد ز روی خارا گل | چنانکہ بانگ درشت تو میخراشد دل |
| بسولے سے پتھر کے اوپر کی مٹی کوئی اسطرح نہین چھڑاتا | جیسے کہ تیری سخت آواز دل کو چھیلتی ہے |

[1] بعض نسخون میں مسجد سنجاریہ ہے اور ابراہیمی مین سنجار قلعہ سنجر شاہ کا نام ہے جو موصل کے قریب ہے یہی سلطان سنجر کا مولد ہے ۱۲ عبدالباری آسی

**حکایت** ناخوش آوازی بانگ بلند قرآن خواندے صاحبدلی
ایک بد آواز آدمی بلند آوازی سے قرآن شریف پڑھا کرتا تھا ایک خوش مزاج
روزی برو بگذشت و گفت ترا مشاہرہ چندست گفت ہیچ گفت پس
ایک دن اس کی طرف سے گزرا اور کہنے لگا کہ تیری تنخواہ کتنی ہے بولا کچھ نہیں کہا پھر اپنے
این زحمت بخود چرامی دہی گفت از بہر خدامی خوانم گفت از بہر خدا
آپ کو تو اتنی تکلیف کیوں دیتا ہے کہا مین خدا کے لئے پڑھتا ہوا ہے وہ بولا خدا کے لئے پھر
دیگر مخوان

**بیت**

نہ پڑھنا

| | |
|---|---|
| بہر کرونق مسلمانی<br>تو اسلام کی رونق کو اڑا دے گا | گر تو قرآن بدین نمط خوانی<br>اگر تو قرآن اس طریقہ سے پڑھیگا |

# باب پنجم در عشق و جوانی

پانچواں باب عشق اور جوانی کی باتون کے بیان مین

**حکایت** حسن میمندی را گفتند سلطان محمود چندین بندہ
حسن میمندی سے لوگون نے کہا سلطان محمود کے پاس اسقدر خوبصورت غلام
صاحب جمال دارد کہ ہر یکی بدیع جہانی اند چگونہ افتاد ست کہ با ہیچ
موجود ہین کہ جنمین سے ہر ایک دنیا کا ایک عجیب تحفہ ہے پھر یہ کیا بات ہے کہ بادشاہ
کدام از ایشان میلے و محبتے ندارد چنانکہ با ایاز باآنکہ زیادت حسنی ندارد
اُن مین سے کسی کے ساتھ رغبت اور محبت نہیں رکھتا جیسا کہ ایاز کے ساتھ باوجود اسکے کہ ایاز کوئی زیادہ
گفت ہرچہ در دل فرود آید در دیدہ نکو نماید **قطعہ**
حسین نہین ہے حسن میمندی نے کہا جو کوئی کہ دل میں اُتر جاتا ہے آنکھ میں اچھا معلوم ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| نشان صورت یوسف دہد بناخوبی<br>تو یوسف کی صورت بھی خراب بتائے گا | کسی بدیدہ انکار گر نگاہ کند<br>اگر کوئی شخص مخالفت کی نگاہ سے دیکھے |
| فرشتہ اش بنماید بچشم محبوبی<br>تو نگاہ محبوبی میں وہ اس کو فرشتہ معلوم ہوگا | و گر بچشم ارادت نگہ کند در دیو<br>اور اگر عقیدت کی نظر سے شیطان کو دیکھے |

## مثنوی

**ہر کہ سلطان مرید او باشد**
وہ شخص کہ بادشاہ اسکا ارادت مند ہو

**گر ہمہ بد کند نکو باشد**
اگر وہ تمام بُرے کام کرے تو اچھے شمار کیے جائینگے

**وانکہ را بادشہ بیندازد**
اور جس کو بادشاہ نگاہ سے گرا دے

**کسش از خیل خانہ ننوازد**
کوئی اسپر خاندان والون مین سے بھی مہربانی نکرے گا

**حکایت** گویند خواجہ را بندۂ نادر الحسن بود بادی بسبیل مودت
کہتے ہین کہ ایک سردار کے پاس ایک خوب صورت غلام تھا اُسپر بسبیل دوستی

**و دیانت نظری داشت با یکی از دوستان گفت دریغ این بندۂ من با حسن**
اور پرہیزگاری کے اُسکی نظر تھی اُسنے اپنے ایک دوست سے کہا افسوس ہے اگر یہ میرا غلام اتنے

**و شمائلی کہ دارد اگر زبان درازی و بی ادب نبودی چہ خوش بودی گفت**
حسن اور ان اداؤن کے باوجود جو اسمین موجود ہین اگر زبان دراز اور بے ادب نہ ہوتا تو کیا اچھی بات ہوتی

**ای برادر چون اقرار دوستی کردی توقع خدمت مدار کہ چون عاشقی و**
وہ کہنے لگا کہ بھائی صاحب جب آپ نے دوستی کا اقرار کرلیا تو خدمت کی اُمید نرکھئے کیونکہ جب عاشقی

**معشوقی درمیان آمد مالکی و مملوکی برخاست**
اور معشوقی درمیان مین آگئی تو مالکی اور غلامی کا قصہ ختم ہوگیا

## قطعہ

**خواجہ با بندۂ پری رخسار**
مالک خوبصورت غلام کے ساتھ

**چون در آید ببازی و خندہ**
جب کھیل کود اور ہنسی مذاق کرے

**چہ عجب کو چو خواجہ حکم کند**
تو کیا عجب ہے کہ وہ غلام مالک کی طرح حکم کرے

**وین کشد بار ناز چون بندہ**
اور یہ ناز کا بوجھ غلام کی طرح اُٹھائے

## بیت

**غلام آبکش[۱] باید و خشت زن**
غلام پانی کھینچنے والا اور اینٹین بنانیوالا چاہیے

**بود بندۂ نازنین مشت زن**
کیونکہ نازنین غلام گھونسے مارنیوالا ہوتا ہے

[۱] آبکش اور خشت زن سے مراد محنتی ہے ۱۲ — عبد الباری آسی

**حکایت** پارسائی را دیدم بہ محبت شخصے گرفتار نہ طاقت صبر
میننے ایک درویش کو دیکھا کہ ایک شخص کی محبت مین پھنسا ہوا تھا نہ صبر کی
نہ یارای گفتار چندانکہ ملامت دیدی و غرامت[1] کشیدی ترک تصابی نکردی و گفتی
طاقت نہ بات کرنے کی مجال جسقدر ملامت سنتا اور سختیوں کی برداشت کرتا عشق بازی ترک نہ کرتا اور کہتا

**قطعہ**

کوتہ نکنم ز دامنت دست
میں تیرے دامن سے ہاتھ کوتاہ نہ کرونگا
ور خود بزنی بہ تیغ تیزم
چاہے تو مجھے تیز تلوار سے مار ڈالے

بعد از تو ملاذ و ملجائی نیست
تجھے چھوڑ کر میرے لئے پناہ کی جگہ نہیں ہے
ہم در تو گریزم ار گریزم
میں اگر بھاگونگا تو تیری ہی طرف بھاگونگا

باری ملامتش کردم و گفتم عقل نفیست را چہ شد کہ نفس خسیست غالب آمد
ایک مرتبہ مینے اسکو ملامت کی اور کہا تیری عقل نفیس کو کیا ہو گیا کہ تیرا کمینہ نفس غالب آگیا
زمانے بفکرت فرو رفت و گفت

**قطعہ**

تھوڑی دیر سوچتا رہا اور بولا

ہر کجا سلطان عشق آمد نماند
جہان کہیں کہ عشق کا بادشاہ آگیا تو
قوت بازوے تقوی را محل
قوت بازو اور پرہیزگاری کی جگہ نہیں رہتی

پاکدامن چون زید بیچارۂ
پاکدامن کیونکر رہ سکتا ہے
اوفتادہ تا گریبان در وحل
جو بیچارہ گریبان تک دلدل میں پھنسا ہو

**حکایت** یکے را دل از دست رفتہ بود و ترک جان گفتہ مطمح
ایک شخص کا دل ہاتھ سے جاتا رہا تھا اور جان سے ہاتھ اٹھائے ہوئے
نظرش جاے خطرناک و مظنۂ[2] ہلاک نہ لقمۂ متصور شدے کہ بکام آید
تھا اور جسجگہ پر اس کی نظر پہونچی تھی وہ بڑی خطرناک اور مہلک جگہ تھی خیال نہیں ہوتا تھا نہ ایسا لقمہ تھا کہ حلق تک

**بیت** یا مرغے کہ بدام افتد
پہنچ جائے گا نہ ایسا جانور جو جال مین پھنس جائے

چو در چشم شاہد نیاید زرت
جب معشوق کی نگاہ میں تیرا روپیہ نہ آئے
زر و خاک یکسان نماید برت
تو روپیہ اور خاک تیری نگاہ مین یکسان ہونگے

[1] غرامت کے اصل معنے تاوان میں اور عوام معنی بدی اور ہلاکت عذاب بھی آتا ہے [2] یعنی وہ جگہ ایسی خطرناک تھی کہ وہان اس کی جان جانے کا خوف تھا

بارے نصیحتش گفتند ازین خیال محال تجنب کن خلقی هم بدین هوس که
ایک دفعہ اسکو نصیحت کی کہ اس ناممکن خیال سے پرہیز کر ایک خلقت بھی اسی حرص میں جو تجھے ہے
تو داری اسیر اند و پای دل در زنجیر بنالید و گفت
پھنسی ہوئی ہے اور دل مقید ہے وہ رو دیا اور یہ شعر پڑھے

**قطعہ**

دوستان گو نصیحتم نکنید — که مرا دیده بر ارادت اوست
دوستوں سے کہو کہ مجھے نصیحت نہ کرو — کہ میری نظر اسکی خواہش پر ہے
جنگجویان بزور پنجه و کتف — دشمنان را کشند و خوبان دوست
لڑنے والے لوگ پنجہ اور بازو کے زور سے — دشمنوں کو مارتے ہیں اور خوبصورت لوگ دوستوں کو

**ابیات**

شرط مودت نباشد باندیشه جان دل از مهر جانان برگرفتن
محبت کی شرط یہ نہیں ہے جان کے اندیشے کی وجہ سے معشوق کی محبت سے دل اٹھانا

تو که در بند خویشتن باشی — عشقبازی دروغ زن باشی
تو جب کہ اپنی فکر میں رہے گا — تیرا عشقبازی کا دعوے جھوٹا ہوگا
گر نشاید بدوست ره بردن — شرط عشق است در طلب مردن
اگر دوست تک پہونچنا ممکن نہ ہو — تو عشق کی شرط ہے دوست کی تلاش میں مرجانا

**فرد**

گر دست رسد که آستینش گیرم — ورنه بروم بر آستانش میرم
اگر ممکن ہو تو میں اسکی آستین پکڑوں — ورنہ جاؤں اور اسکے دروازہ پر مرجاؤں

متعلقانش که نظر در کار او بود و شفقت بروزگار او پندش دادند و بندش نهادند
اسکے رشتہ دار جو اس کے کاموں کو دیکھ رہے تھے اور اسکے حال پر مہربانی کرتے تھے انھوں نے اسکو نصیحت کی اور اسکو قید کردیا

**شعر**

دردا که طبیب صبر می فرماید — وین نفس حریص را شکر می باید
بڑا افسوس ہے کہ حکیم پرہیز بتاتا ہے — اور اس حریص نفس کو شکر کی خواہش ہے

**ابیات**

آن شنید که شاهدی بنهفت — بادل از دست داده می گفت
تو نے وہ بات سنی ہو کہ ایک معشوق خلوت میں — ایک عاشق سے کہہ رہا تھا
تا ترا قدر خویشتن باشد — پیش چشمت چه قدر من باشد
جب تک تجھے اپنی قدر ہوگی — تو تیری نظر کے سامنے میری کیا قدر ہوگی

آوردہ اند کہ مرآن پادشاہزادہ را کہ مطمح نظر او بود خبر کردند کہ جوانی بر سر این
کہتے ہیں کہ خاص اسی بادشاہ زادے کو جس پر اسکی نظر تھی خبر کی کہ ایک جوان اس میدان میں
میدان مداومت می نماید خوش طبع شیرین زبان سخنہای لطیف می گوید
ہمیشہ آتا ہے وہ خوش مذاق اور شیرین زبان ہے لطیف باتیں کہتا ہے اور
ونکتہای بدیع ازو می شنوند چنین معلوم میشود کہ شوری در سر دارد
اچھے اچھے نکتے اس سے سنتے ہیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اسکے سر میں سودا بھی ہے
وسوزی در جگر و شیدا صفت می نماید پسر دانست کہ دل آویختہ اوست
اور جگر میں سوز بھی ہے اور عاشق سا معلوم ہوتا ہے بادشاہزادہ سمجھ گیا کہ میرا عاشق ہے اور یہ
واین گرد بلا انگیختۂ او مرکب بجانب او راند چون دید کہ شاہزادہ بنزدیک
بلا کی گرد اسکی اڑائی ہوئی ہے گھوڑا اس کی طرف دوڑایا جب دیکھا کہ بادشاہزادہ اس کے پاس
او عزم آمدن دارد بگریست و گفت **بیت**
آنے کا ارادہ رکھتا ہے تو وہ رو رو کر یہ شعر پڑھنے لگا

| | |
|---|---|
| آنکس کہ مرا بکشت وباز آمد پیش<br>جس نے کہ مجھے مارا اور پھر میرے سامنے آیا | مانا کہ دلش بسوخت بر کشتۂ خویش<br>شاید کہ اس کے دل کو اپنے بسمل پر رحم آیا |

چندانکہ ملاطفت کرد و پرسید کہ چونی واز کجائی وچہ نام داری وچہ صنعت دانی
جتنی کہ نرمی کی باتیں کیں اور پوچھا کہ تو کیسا ہے کہاں سے آیا ہے اور تیرا نام کیا ہے اور تو کیا کام جانتا ہے
جوان در قعر بحر مودت چنان غرق ماندہ کہ مجال نفس نداشت **بیت**
جوان محبت کے دریا کی گہرائی میں ایسا ڈوب گیا تھا کہ سانس لینے کی بھی طاقت نہیں تھی۔

| | |
|---|---|
| اگر خود ہفت سبع[۱] از بر بخوانی<br>اگر تو قرآن کی ساتوں منزلیں حفظ پڑھ لے | چو آشفتے الف با تا ندانی<br>جب تو عاشق ہو گیا تو الف بے تے بھی یاد نہ رہیگی |

[۱] ہفت سبع یعنی قرآن شریف کی سات منزلیں جو فمی بشوق سے پیدا ہوتی ہیں اور یہ تمام قرآن کی منزلیں ہیں۔ جس کی ترتیب یہ ہے کہ پہلے دن سورۂ فاتحہ سے سورۂ مائدہ تک دوسرے روز سورۂ مائدہ سے سورۂ یونس تک تیسرے روز سورۂ یونس سے سورۂ بنی اسرائیل تک چوتھے روز سورۂ بنی اسرائیل سے سورۂ شعرا تک پانچویں روز سورۂ شعرا سے سورۂ صافات تک چھٹے روز سورۂ صافات سے سورۂ قاف تک ساتویں روز سورۂ قاف سے آخر تک۔ اسی طریقہ سے تلاوت کلام اللہ کیجاتی تھی اور سات دن میں ختم کرتے تھے اور طریقوں سے بھی تلاوت وختم قرآن سات روز میں کیا جاتا تھا بعض نے بتایا ہے کہ ہفت کو سبع کی طرف مضاف کرنا چاہئے اور ہفت سے ہفت قرات مراد ہے جو سات قاریوں سے منسوب ہے۔ آشفتی سے مراد تو عاشق ہوئے

گفتا سخنے با من چرا نگوئی کہ ہم از حلقۂ درویشانم بلکہ حلقہ بگوش ایشانم آنگہ
بادشاہزادے نے کہا مجھ سے تو کوئی بات کیوں نہیں کہتا کہ میں خود فقیروں کی جماعت کا آدمی ہوں بلکہ اُنکا غلام ہوں
بقوت استیناس محبوب از میان تلاطم امواج محبت سر بر آورد و گفت
اس وقت محبوب کے محبت کرنے کی قوت سے تلاطم امواج کے درمیان سے سر اُٹھایا اور کہنے لگا

**شعر**

عجب ست با وجودت کہ وجود من بماند
تعجب ہے کہ تیرے ہوتے ہوئے میرا وجود باقی ہے

تو بگفتن اندر آئی و مرا سخن بماند
تو بات کرنے لگے اور مجھ میں بات کی طاقت رہے

این بگفت و نعرۂ بزد و جان بحق تسلیم کرد بیت
یہ کہا اور چیخ ماری اور جان خدا کو سونپ دی

عجب از کشتہ نباشد بدر خیمۂ دوست
دوست کے خیمے کے دروازے پر کوئی قتل ہو تو کچھ بعید نہیں

عجب از زندہ کہ چون جان بدر آورد سلیم
تعجب تو زندہ کا ہے کہ کیونکر جان بچا لایا

**حکایت** یکی را از متعلمان کمال بہجتی بود و طیب و الا بہجتی و معلم از آنجا کہ
ایک استاد کے شاگردوں میں سے کوئی شاگرد بہت خوبصورت تھا اور اچھی آواز اور استاد چونکہ انسانی
حس بشریت ست با حسن بشرۂ او معاملتی داشت زجر و توبیخے کہ بر کودکان
حس کا یہ تقاضہ ہے اُس کی خوبصورتی سے ایک قسم کی دلچسپی رکھتا تھا سختی اور تنبیہ جو دوسرے لڑکوں پر
دیگر کردے در حق وی روا نداشتی وقتی کہ بخلوتش دریافتے گفتی **قطعہ**
کرتا وہ اُسکے لئے جائز نہیں رکھتا تھا جب کہ اس کو تنہائی میں پاتا تو کہتا

نہ آنچنان بتو مشغولم ای بہشتی روے
اے بہشتی صورت میں تیرے ساتھ ایسا مشغول نہیں ہوں

کہ یاد خویشتنم در ضمیر می آید
کہ اپنی یاد کبھی میرے دل میں آتی ہو

ز دیدنت نتوانم کہ دیدہ بر بندم
مجھسے یہ ممکن نہیں کہ تیرے دیکھتے دیکھتے آنکھ بند کروں

گر از مقابلہ بینم کہ تیر می آید
اگرچہ میں یہ دیکھوں کہ سامنے سے تیر آتا ہے

باری پسرش گفت چندانکہ در آداب درس من نظر می فرمائی در آداب
ایک بار لڑکے نے اس سے کہا جسقدر کہ میرے پڑھانے کے آداب میں تو نظر کرتا ہے میرے اخلاق کے درست
نفسم ہمچنین تامل مے فرمائے تا اگر در اخلاق من ناپسندی بینی کہ مرا آن
کرنے میں بھی اسی طرح تامل کر کہ اگر میری عادتوں میں تو کوئی بات ناپسند کرے کہ وہ عادت مجھے اچھی معلوم

پسندیده همی نماید بر آنم اطلاع فرمائی تا به تبدیل آن سعی کنم گفت ای پسر
ہوتی ہو اُس کے بارہ میں مجھے مطلع کردے کہ اس کے بدلنے کی میں کوشش کروں کہا کہ اے بیٹا یہ بات
این سخن از دیگرے پرس که آن نظر که مرا باتست جز هنر نمی بینم **قطعه**
اور لوگوں سے دریافت کر کہ جو نظر کہ میری تیرے اوپر ہے اُس سے میں سوائے ہنر کے نہیں دیکھتا ہوں

چشم بد اندیش که بر کنده باد
دشمن کی آنکھ کہ خدا کرے وہ نکال لی جائے
عیب نماید هنرش در نظر
اسکی نظر میں ہنر بھی عیب معلوم ہوتے ہیں
ور هنری داری و هفتاد عیب
اور اگر تجھ میں ایک ہنر ہے اور ستر عیب ہیں
دوست نه بیند بجز آن یک هنر
دوست سوائے اس ایک ہنر کے نہیں دیکھتا

**حکایت** شبی یاد دارم که یار عزیزم از در درآمد چنان بیخود از جای
مجھے ایک رات کی بات یاد ہے کہ میرا پیارا دوست دروازے سے آیا میں ایسا دیوانہ ہو کر
برجستم که چراغم باستین کشته شد **شعر**
اپنی جگہ سے اُٹھا کہ چراغ میری آستین سے بجھ گیا

سری طیف من یجلو بطلعته الدجی
رات کو اس شخص کا خیال آیا جو اپنی صورت سے تاریکی کو روشن کرتا ہے
فقلت اهلاً و سهلاً و مرحبا
تو میں نے اس سے خوش آمدید اور مرحبا کہا

بنشست و عتاب آغاز کرد که در حال که مرا بدیدی چراغ بکشتی بچه معنی گفتم بدو معنی
وہ بیٹھا اور غصہ شروع کیا کہ جیسے ہی تو نے مجھے دیکھا چراغ بجھا دیا ایسا کیوں کیا میں نے کہا دو وجہ
یکی آنکه گمان بردم که آفتاب برآمد و دیگر آنکه این بیتم بخاطر گذشت **قطعه**
سے ایک یوں کہ میں نے خیال کیا کہ دن نکل آیا اور دوسرے یہ کہ یہ شعر میرے خیال میں آیا

چون گرانی به پیش شمع آید
جب کوئی بدصورت شمع کے سامنے آئے
خیزش اندر میان جمع بکش
اُٹھ اور اسکو محفل میں مار ڈال
ور شکر خنده ایست شیرین لب
اور اگر کوئی ہنسمکھ شیریں لب ہے
آستینش بگیر و شمع بکش
تو اس کی آستین پکڑ اور شمع کو بجھا

**حکایت** یکی دوستی را که زمانها ندیده بود گفت کجائی که مشتاق بودم
ایک شخص نے ایک دوست کو کہ مدتوں نہ دیکھا تھا کہا کہ تو کہاں ہے کہ میں مشتاق تھا

## گفت مشتاقی بہ کہ ملولی — مثنوی

کہ مشتاق رہنا سیر ہو کر اکتانے سے اچھا ہے

دیر آمدی ای نگار سرمست
اے سرمست معشوق تو دیر میں آیا ہے
زودت ندہیم دامن از دست
میں تیرا دامن جلد ہاتھ سے نہ چھوڑونگا

معشوقہ کہ دیر دیر بیند
معشوق کو کہ دیر دیر میں دیکھے
آخر بہ ازانکہ سیر بیند
آخر اس سے بہتر ہے کہ جی بھر کر دیکھے

**لطیفہ** شاہدی کہ با رفیقان آید بجفا کردن آمدہ است بحکم آنکہ از غیرت
جو معشوق کہ دوستوں کے ساتھ آئے ظلم کرنے کے لئے آیا ہے اسواسطے کہ
و مضادت خالی نباشد — **بیت**
غیرت اور مخالفت سے خالی نہوگا

اِذَا جِئْتَنِیْ فِیْ رُفْقَةٍ لِتَزُوْرَنِیْ
جب کہ تو رقیبوں کے ساتھ مجھ سے ملنے آیا ہے
وَاِنْ جِئْتَ فِیْ صُلْحٍ فَاَنْتَ مُحَارِبٌ
تو اگر صلح کے لئے بھی آیا ہے تو تو دشمن ہے

**قطعہ** بیکنفس کہ در صحبت یار با اغیار
ایک لحظہ کے لئے اگر یار غیر کے ساتھ ملا
بسی نماند کہ غیرت وجود من بکشد
بہت وقت باقی نہیں ہے کہ غیرت میرے وجود کو ختم کردے

بخندہ گفت کہ من شمع جمعم ای سعدی
اسنے ہنسکر کہا کہ میں اے سعدی محفل کی شمع ہوں
مرا ازان چہ کہ پروانہ خویشتن بکشد
مجھے اسکی کیا پروا کہ پروانہ اپنے آپ کو ہلاک کرے

**حکایت** یاد دارم کہ در ایام پیشین من و دوستی چون دو مغز بادام
مجھے یاد ہے کہ اگلے زمانے میں میں اور ایک دوست ایسے ملے ہوئے رہتے تھے جیسے کہ
در پوستی صحبت داشتیم ناگاہ اتفاق غیبت افتاد پس از مدتی کہ باز آمد
بادام کی دو گریاں ایک پوست میں۔ یکایک دونوں کو علیحدہ رہنے کا اتفاق پڑا۔ مدت کے بعد جبکہ واپس آیا
عتاب آغاز کرد کہ درین مدت قاصدی نفرستادی گفتم دریغ آمدم کہ
تو خفگی شروع کی کہ اس زمانہ میں تو نے کوئی قاصد نہیں بھیجا میں نے کہا مجھے رشک آیا کہ قاصد کی

دیدۂ قاصد بجمال تو روشن گردد و من محروم
نظر تیرے جمال سے روشن ہو اور میں محروم رہوں

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| یار دیرینہ مرا گو بزبان توبہ مدہ | کہ مرا توبہ بشمشیر نخواہد بودن |
| قدیم دوست سے کہو کہ مجھے زبان سے توبہ نہ کرائے | کیونکہ مجھ سے تلوار کے دباؤ سے بھی توبہ نہیں ہو سکتی |
| رشکم آید کہ کسے سیر نگہ در تو کند | باز گویم کہ کسی سیر نخواہد بودن |
| مجھے رشک آتا ہے کہ کوئی تجھے جی بھر کر دیکھے | پھر میں یہی دعوی کرونگا کہ کوئی تجھے دیکھنے سے سیر نہیں ہو سکتا |

**حکایت** دانشمندی را دیدم کہ بہ کسی مبتلا شدہ و رازش از پردہ بر ملا

میں نے ایک عقلمند آدمی کو دیکھا کہ وہ کسی پر عاشق ہو گیا تھا اور اس کا بھید

افتادہ جور فراوان بردی و تحمل بیکران کردے بارے بہ لطافتش گفتم

کھل گیا تھا بہت ظلم اُٹھاتا تھا اور بے انتہا برداشت کرتا تھا ایک مرتبہ میں نے اس سے نرمی کیساتھ

دانم کہ ترا در محبت این منظور علتی و بنای محبت بر زلتی نیست پس باوجود

کہا مجھے یقین ہے کہ تیری اس محبوب کی محبت میں کوئی غرض نفسانی نہیں اور محبت کی بنیاد کسی گناہ پر قائم نہیں پس

چنین معنی لائق قدر علما نباشد خود را متہم گردانیدن و جور بی ادبان بردن

باوجود اس بات کے عالموں کی عزت کے مطابق یہ بات نہیں ہوتی کہ اپنے آپکو تہمت لگوائیں اور بے ادبوں کے ظلم

گفت ای یار دست عتابم از دامن بدار کہ بارہا درین مصلحت کہ تو مینی اندیشہ

سہیں کہنے لگا اے یار میرے دامن سے غصہ کا ہاتھ کوتاہ کر کہ کتنی ہی بار اس مصلحت میں جو تونے سوچی ہے میں نے بھی

کردم صبرم بر جفای او سہل تر ہمی نماید از نادیدن او و حکیمان گویند دل مجاہدت

غور کیا ہے تو مجھے اسکے نہ دیکھنے کے مقابلہ پر اُسکے ظلم پر صبر کرنا آسان معلوم ہوتا ہے اور عقلمند و نکا قول ہے کہ

نہادن آسان تر ست کہ چشم از مشاہدت فرو گرفتن **مثنوی**

سختی اٹھانے پر دل کو آمادہ کرنا زیادہ آسان ہے کہ مقابلہ دیکھنے سے آنکھیں بند کرنے کے

| | |
|---|---|
| ہر کہ دل پیش دلبری دارد | ریش[1] در دست دیگری دارد |
| جو شخص کہ دل کسی محبوب سے لگائے ہوئے ہے | اس کی داڑھی دوسرے کے ہاتھ میں ہے |
| آہو پالہنگ در گردن | نتواند بخویشتن رفتن |
| وہ ہرن جسکی گردن میں باگڈور پڑی ہے | وہ اپنے اختیار اور ارادے سے نہیں چل سکتا |

[1] ریش در دست دیگران داد دادا لخ یعنی اسکے بے آبرو ہونے کا ہر طرح احتمال ہے ۱۲-

آنکہ بے او بسر نشاید برد
وہ شخص جسکے بغیر گزر نہین ہوسکتی

اگر جفائے کند بباید برد
اگر وہ کوئی ظلم کرے تو اس کو برداشت کرنا چاہیے

روزی از دوست گفتمش[1] زنہار
ایک روز مین نے دوست سے اُسکے ظلم سے پناہ مانگی

چند ازان روز گفتم استغفار
امروزسے کتنی ہی بار توبہ کر چکا ہون

نکند دوست زینہار از دوست
دوست دوست سے پناہ نہیں مانگتا

دل نہادم بدانچہ خاطر اوست
مجبوراً مین اُسکی مرضی پر راضی ہوگیا ہون

گر بہ لطفم بنزد خود خواند
چاہے وہ مہربانی کرکے مجھے اپنے پاس بلالے

ور بقہرم براند او داند
اور چاہے غصہ کرکے مجھے بھگادے وہ جانے

## حکایت

در عنفوان جوانی چنانکہ افتد و دانی باشاہدے سری سِرّی داشتم بحکم آنکہ حلقی داشت طیب الادا و خلقی کالبدر فی الدجی **بیت**

شروع جوانی کے زمانے مین جیسے اتفاقات ہوتے ہیں اور وہ تجھین خود معلوم ہیں میں ایک معشوق سے محبت اور راز داری رکھتا تھا۔ اس سبب سے کہ اس کی نہایت عمدہ آواز تھی اور صورت ایسی تھی جیسے گھٹا مین چاند

آنکہ نبات عارضش آب حیات میخورد
وہ کہ جسکے رخسار کا سبزہ آبحیات سے سینچا جاتا ہے

در شکرش نگہ کند ہر کہ نبات میخورد
جو شخص مصری کھاتا ہے وہ اسکے شیرین ہونٹوں کو تکتا ہے

اتفاقاً خلاف طبع از وی حرکتی بدیدم کہ ناپسندیدم دامن از وبرکشیدم
اتفاقاً طبیعت کے خلاف مین نے اس کی ایک بات دیکھی کہ مجھے بری معلوم ہوئی مین اس سے علیحدہ ہوگیا
و مُہرہ برچیدم و گفتم **بیت**
اور قطع تعلق کرلیا اور مینے کہا

برو ہر چہ می بایدت پیش گیر
جا جو تیرا جی چاہے وہ کام کر

سر ما نداری سر خویش گیر
جب تجھے ہمارا خیال نہیں تو اپنی راہ پکڑ

شنیدم کہ ہمی رفت و می گفت **بیت**
مینے سنا کہ وہ جارہا تھا اور یہ کہہ رہا تھا

شب پرہ گر وصل آفتاب نخواہد
چمگادڑ اگر آفتاب کا وصل نہیں چاہتی

رونق بازار آفتاب نکاہد
تو آفتاب کے بازار کی رونق نہیں گھٹ سکتی

[1] یعنی مجھے اس بات سے شرمندگی ہے کہ مینے دوست کے ظلم سے کیون پناہ مانگی ۱۲ عبدالباری آسی

این بگفت وسفر کرد و پریشانی او در من اثر **شعر**

یہ کہہ کے چلا گیا اور اسکی پریشانی کا مجھ پر اثر پڑا

| | |
|---|---|
| فقد زمان الوصل والمرء جاهل | بقدر لذیذ العیش قبل المصائب |
| اپنے وصل کے زمانے کو کھو دیا اور آدمی | عیش کی لذتیں مصیبت سے پہلے نہیں جانتا |

**شعر**

| | |
|---|---|
| باز آ و مرا بکش کہ پیشت مردن | خوشتر کہ پس از تو زندگانی کردن |
| واپس آ اور مجھے مار ڈال کہ تیرے سامنے مرجانا | تجھ سے جدا ہوکر زندہ رہنے سے بہت اچھا ہے |

اما بشکر و منت باری پس از مدتی باز آمد آن حلق داؤدی متغیر شدہ جمال

لیکن خدا کے احسان و کرم سے ایک مدت کے بعد واپس آیا وہ خوش آوازی بدلی ہوئی اور یوسف کی سی

یوسفی بزیان آمدہ و برسیب زنخدانش ہمچو بہ گردی نشستہ و رونق بازار

خوبصورتی پر زوال آیا تھا۔ اور اسکے زنخدان کے سیب پر بہی کی طرح گرد بیٹھی ہوئی اور اسکے حسن کے

حسنش شکستہ متوقع کہ در کنارش گیرم کنارہ گرفتم و گفتم **قطعہ**

بازار کی رونق گھٹی ہوئی اسبات کا امیدوار تھا کہ میں اس سے بغل گیر ہوں میں نے کنارہ کیا اور کہا

| | |
|---|---|
| آن روز کہ خط شاہدت بود | صاحب نظر از نظر براندی |
| جس روز کہ تیرا خط معشوقانہ تھا | تو دیکھنے والے کو تو نے نظر کے سامنے سے ہٹا دیا |
| امروز بیامدی بہ صلحش | گش فتحہ و ضمہ برنشاندی |
| آج تو اس سے صلح کرنے کے لئے آیا ہے | جب تو نے زبر اور پیش اسپر لگائے |
| **نظم** تازہ بہار تو کنون زرد شد | دیگ منہ کاتش ما سرد شد |
| تیری تازہ بہار کی اب خزان ہوگئی | اب ہانڈی نرکھ کہ ہماری آگ ٹھنڈی ہوگئی |

لہ بہ۔بہی۔ایک میوہ کا نام جس کے ساتھ خوبصورت ٹھوڑی کو تشبیہ دیتے ہیں ۱۲ سلہ خط۔سے مراد وہ سبزہ جو رخسارے وغیرہ پر جا ہوتا ہے ۱۲ سلہ فتحہ و ضمہ۔فتح زبر ضمہ پیش۔یعنی وہ اعراب جو حروف پر لگاتے ہیں۔رخسارے کے بالوں کو زیر پیش وغیرہ سے تشبیہ دی ہے۔مطلب یہ کہ جب تو حقیقتاً خوب صورت تھا اُس وقت تو نے قدر نہ کی اور عاشق کو اپنے سامنے سے ہٹا دیا۔اب جب کہ تیرے داڑھی نکل آئی ہے تو تو صلح کے لئے آیا ہے ۱۲

سلہ یعنی شوق جاتا رہا ۱۲ عبد الباری آسی

چند خرامی و تکبر کنی
کتنا تو مٹک کر چلیگا اور غرور کریگا
پیش کسی رو کہ خریدار تست
اسکے آگے جا جو کچھ تیرا خریدار ہو
قطعہ سبزہ در باغ گفتہ اند خوش ست
کہتے ہیں کہ سبزہ باغ میں اچھا ہوتا ہے
یعنی از روی نیکوان خط سبز
یعنی معشوقوں کے چہرہ پر خط سبز
بوستان تو گندنازاریست
تیرا باغ گندنا کا ایک کھیت ہے
قطعہ گر صبر کنی ور نکنی موی بناگوش
اگر تو صبر کرے اور اگر نہ کرے سبزہ خط کے نکلنے
گر دست بجان داشتی همچو تو بر ریش
اگرچہ جیسے کہ تو داڑھی پر ہاتھ رکھے ہو ایسے جان پر ہاتھ رکھتا
قطعہ سوال کردم و گفتم جمال روی ترا
یعنے سوال کیا اور کہا تیرے چہرے کی خوبصورتی کو
جواب داد ندانم چه بود رویم را
جواب دیا کہ میں نہیں جانتا میرے چہرے کو کیا ہو گیا

دولت پارینہ تصور کنی
اور پرانی دولت کا خیال کرتا رہیگا
ناز بران کن کہ طلبگار تست
اور اسپر ناز کر جو تیرا عاشق ہو
داند آن کس کہ این سخن گوید
وہی شخص جانے جو یہ بات کہے
دل عشاق بیشتر جوید
عاشقوں کا دل زیادہ نرم ہوا کرتا ہے
بسکہ بر می کنی و بہ می روید
تو اسکو نوچتا جاتا ہے اور وہ نکلتا آتا ہے
این دولت ایام نکوئی بسر آید
ہر صورت میں یہ معشوقی کے زمانے کی دولت تمام ہو جائیگی
بگذاشتمی تا بہ قیامت کہ بر آید
تو قیامت تک چھوڑتا کہ جسم سے نکلے
چہ شد کہ مورچہ بر گرد ماہ جوشیدست
کیا ہوا کہ چونٹیاں چاند کے گرد ابل پڑی ہیں
مگر بماتم حسنم سیاہ پوشیدست
شاید میرے حسن کے ماتم میں سیاہ لباس پہنا ہے

حکایت یکی را پرسیدم از مستعربان ما تقول فی المردان گفت
میں نے ایک مستعرب سے پوچھا کہ تیرا امرد لڑکوں کے بارہ میں کیا خیال ہے بولا کہ
لاخیر فیھم مادام احدھم لطیفا یتخاشن فاذا تخشن یتلاطف یعنی
ان میں اچھائی نہیں جب تک انمیں کا کوئی لطیف رہتا ہے سختی کرتا ہے اور جب سخت ہو جاتا ہے تو نرمی برتتا ہے

۱؎ گندنا ایک غلہ ہے۔ اسکے پودے کو جسقدر کاٹا اور نوچا جاتا ہے وہ اور بھی سرسبز ہوتا ہے ۱۲ ۲؎ مستعرب وہ عرب کا باشندہ جسکا اصلی وطن عرب نہو۔ اور بعض اسکے معنے رنڈوے کے لیتے ہیں ۱۲ ۳؎ مُردان امرد کی جمع۔ بے ریشے لڑکے ۱۲۔

چندانکہ لطیف و نازک اندام ست درشتی کند و سختی و چون سخت و

یعنی جب تک لطیف اور نازک بدن ہے سختی کرتا ہے اور بدخوئی برتتا ہے اور جب سخت اور

درشت شد چنانکہ بکارے نیاید تلطف کند و دوستی نماید قطعہ

درشت ہو جاتا ہے اتنا کہ کسی کام میں نہ آسکے تو نرمی برتتا ہے اور دوستی کا اظہار کرتا ہے

امرد انگہ کہ خوب و شیرین ست
امرد جبوقت کہ اچھا اور خوب صورت رہتا ہے
چون بریش آمد و بلاغت شد
جب داڑھی نکل آئی اور بالغ ہو گیا

تلخ گفتار و تند خوی بود
تو اسکی بول چال تلخ ہوتی ہے اور وہ تند خو ہو جاتا ہے
مردم آمیز مہرجوی بود
تو آدمیوں سے میل جول رکھنے والا اور محبت کرنیوالا ہو جاتا ہے

حکایت یکی را از علما پرسیدند کہ کسی با ماہ روئی در خلوت نشستہ

ایک عالم سے پوچھا کہ کوئی شخص ایک خوبصورت کے ساتھ خلوت میں بیٹھا ہو

و درہا بستہ و رقیبان خفتہ نفس طالب و شہوت غالب چنانکہ عرب گوید

اور دروازے بند ہوں اور پہرے دار سوے ہوں نفس کا غلبہ ہو اور شہوت غالب ہو جیساکہ ایک عرب کا قول

اَلتَّمْرُ یَانِعٌ وَّالنَّاطُوْرُ غَیْرُ مَانِعٍ ہیچ باشد کہ بقوت پرہیزگاری بسلامت

ہے چھوارا پکا ہوا اور باغبان نہ منع کرنے والا کیا ممکن ہے کہ پرہیزگاری کی طاقت سے سلامت

بماند گفت اگر از مہرویان بسلامت ماند از بدگویان بی ملامت نماند شعر

رہ جائے اسنے جواب دیا جو خوبصورتوں سے سلامت رہے تو بدگویوں سے بے ملامت نہیں رہ سکتا

وَاِنْ سَلِمَ الْاِنْسَانُ مِنْ سُوْءِ نَفْسِہٖ
اور اگر انسان اپنے نفس کی خرابی سے بچ بھی جائے
شاید پس کار خویشتن بنشستن شعر
اپنی عادت کا ترک کر دینا ممکن ہے

فَمِنْ سُوْءِ ظَنِّ الْمُدَّعِیْ لَیْسَ یَسْلَمُ
تو دشمن کی بدگمانی سے نہیں بچ سکتا
لیکن نتوان زبان مردم بستن
لیکن دنیا کی زبان بند نہیں کی جا سکتی

مثل طوطی را با زاغی در قفس کردند از قبح مشاہدت او در مجاہدت می بود

لوگوں نے ایک طوطی کو ایک کوے کے ساتھ پنجرے میں بند کر دیا طوطی اسکی صورت دیکھنے کی خرابی کی وجہ سے مشقت

و می گفت این چہ طلعت مکروہ است و ہیأت ممقوت و منظر ملعون و شمائل

میں رہتا تھا اور کہتا تھا۔ یہ کیا بری صورت ہے اور کیا نامقبول صورت اور خراب منظر اور بیہودہ عادات ہیں

ناموزون یا غراب البین لیت بینی و بینک بعد المشرقین قطعه

اے منحوس کوّے کاش کہ میرے اور تیرے درمیان بہت زیادہ دوری ہوتی

| | |
|---|---|
| علی الصباح بروی تو هر که برخیزد<br>صبح کے وقت جو آدمی تیرا منہ دیکھتا اٹھے<br>بداختری چو تو در صحبت تو بایستی<br>کوئی تجھی سا بد نصیب تیری صحبت میں چاہیے تھا | صباح روز سلامت برو مسا باشد<br>تو عیش کے دن کی صبح اسکے لئے شام ہو جائے<br>ولی چنانکه توئی در جهان کجا باشد<br>مگر جیسا تو ہے ایسا دوسرا جہان میں کہاں ہوگا |

عجب تر آنکه غراب از مجاورت طوطی هم بجان آمده بود و ملول شده

اس سے بھی زیادہ عجیب بات یہ ہے کہ طوطی کی ہمسائگی سے کوّا بھی عاجز تھا اور رنجیدہ رہتا تھا

لاحول کنان از گردش گیتی همی نالید و دستهای تغابن در یکدیگر می مالید

لاحول پڑھتا تھا اور دنیا کی گردش سے روتا تھا اور افسوس کی وجہ باہم ہاتھ ملتا تھا

که این چه بخت نگون ست و طالع دون و ایام بوقلمون لائق قدر من

کہ یہ کیا اوندھا نصیبہ اور پست تقدیر اور بدلنے والا زمانا ہے میرے مرتبے کے لائق تو

آن استی که با زاغی بر دیوار باغے خرامان همی رفتمی شعر

یہ ہوتا کہ کسی کوّے کے ساتھ کسی باغ کی دیوار پر ٹہلتا ہوا پھرتا

| | |
|---|---|
| پارسا را بس این قدر زندان<br>ایک پارسا کے لئے اسی قدر قید خانہ کافی ہے | که بود هم طویله رندان<br>کہ وہ رندوں کے ساتھ رہے |

تا چه گناه کرده ام که روزگارم بعقوبت آن در سلک صحبت چنین ابلهی

نہ جانے میں نے کیا گناہ کیا ہے کہ زمانے نے اس عذاب کے بدلے میں ایسے بے وقوف مغرور غیر جنس

خودرائی ناجنس هرزه درائی بچنین بند مبتلا گردانیده است قطعه

اور بیہودہ بکنے والے کی صحبت اور ایسی قید میں مبتلا کیا ہے

| | |
|---|---|
| کس نیاید بپای دیواری<br>اس دیوار کے نیچے کوئی نہ آکر پھرے گا<br>گر ترا در بهشت باشد جای<br>اگر تجھے بہشت میں رکھا جائے | که بران صورتت نگار کنند<br>جس پر کہ تیری صورت کی تصویر بنا دیں<br>دیگران دوزخ اختیار کنند<br>تو دوسرے لوگ دوزخ پسند کریں گے |

۵ عرب کا عقیدہ تھا کہ گھر سے نکلو اگر کوّا نظر آئے تو یہ دو دوستوں میں جدائی کی علامت ہے ۱۲

این ضرب المثل بدان آورده ام تا بدانی که چندانکه دانا را از نادان نفرتست
یہ کہاوت مینے اسوجہ سے بیان کی ہے تاکہ تجھے معلوم ہوجائے کہ جسقدر عقلمند کو نادان سے نفرت ہوتی ہے
نادان را از دانا وحشت
اسیقدر نادان کو عقلمند سے وحشت ہوتی ہے

## قطعہ

| | |
|---|---|
| زاہدی درمیان رندان بود<br>ایک زاہد رندوں کی محفل میں تھا<br>گر بلولی زمار ترش منشین<br>اگر تو رنجیدہ ہے تو ہم میں ناخوش ہو کر نہ بیٹھ | زان میان گفت شاہد بلخی[1]<br>اس درمیاں سے ایک بلخی معشوق نے کہا<br>که تو ہم درمیان ما تلخی<br>کیونکہ تو بھی ہمارے درمیان مین تلخ معلوم ہوتا ہے |

## رباعی

| | |
|---|---|
| جمعی چو گل ولالہ بہم پیوستہ<br>ایک جماعت گلاب ورلالہ کی طرح باہم ملی ہوئی<br>چون باد مخالف و چو سرما ناخوش<br>مثل مخالف ہوا اور جاڑے کے برا معلوم ہوتا ہے[2] | تو ہیزم خشک درمیان شان رستہ<br>تو خشک لکڑی کیطرح انکے درمیان مین اگا ہوا<br>چون برف نشستہ و چو یخ بستہ<br>برف کیطرح بیٹھا ہوا اور پالے کی طرح جما ہوا |

**حکایت** رفیقی داشتم که سالہا باہم سفر کردہ بودیم و نان و نمک
میرا ایک دوست تھا کہ ہم دونون نے ملکر برسون سفر کیا تھا اور ایک دوسرے کا نان و نمک
خوردہ و بیکران حقوق صحبت ثابت شدہ آخر بسبب نفع اندک آزار
کھایا تھا اور ایک دوسرے پر بہت سے حقوق صحبت ثابت ہوئے تھے آخر تھوڑے سے نفع کیلئے اُسنے میرا دل
خاطر من روا داشت و دوستی سپری شد و با این ہمہ از دو طرف دلبستگی
دکھانا درست سمجھا اور دوستی ختم ہوگئی اور اس کے باوجود بھی دونون طرف ایک تعلق دلی باقی تھا
بود بحکم آنکہ شنیدم کہ روزی دو بیت از سخنان من در مجمعی می گفتند
بسبب اس بات کے کہ مین نے سنا ایک دن دو شعر میرے شعرون میں سے ایک مجمع مین پڑھے جارہے تھے

[1] بلخ ملک توران میں ایک شہر ہے معشوق بلخی مین بلخ کی قید اتفاقیہ ہے ۱۲ [2] یعنی ایسی جماعت میں جو اپنی رندی اور خوش طبعی میں مصروف ہیں کیسا زاہدانہ خشک صورت بنا کر بیٹھنا اچھا نہین معلوم ہوتا ۱۲ - عبد الباری آسی

## قطعہ

نگار من چو در آید بخندۂ نمکین
میرا معشوق جب نمکین ہنسی ہنستا ہوا آتا ہے

نمک زیادہ کند بر جراحت ریشان
تو وہ زخمیوں کے زخم پر نمک زیادہ کرتا ہے

چہ بودے ار سر زلفش بدستم افتادی
کیا اچھا ہوتا اگر اس کی زلف کا سرا میرے ہاتھ پڑتا

چو آستین کریمان بدست درویشان
جیسے کریمی لوگوں کی آستین فقیروں کے ہاتھ میں

طائفۂ دوستان بر لطف این سخن نہ کہ بر حسن سیرت خویش گواہی دادہ
دوستوں کی ایک جماعت نے اس کلام کے لطف پر نہیں بلکہ اپنی اچھی عادت پر گواہی دی تھی اور
بودند و آفرین کردہ و آن دوست ہم دران جملہ مبالغت نمودہ و بر
داد دی تھی اور وہ دوست بھی ان سب میں تھا کہ تعریف میں مبالغہ کیا تھا اور قدیم
فوت صحبت دیرین تاسف خوردہ و بخطای خویش اعتراف کردہ
صحبت کے برہم ہونے پر افسوس کھایا اور اپنی خطا کا اقرار کیا جس سے
معلوم شد کہ از طرف او ہم رغبتی ہست این بیت ہا فرستادم و صلح کردم
معلوم ہوا کہ اسکی طرف سے بھی خواہش ہے تو یہ شعر لکھ کر میں نے اُسے بھیجا اور صلح کر لی

## قطعہ

نہ مارا در جہان عہد و وفا بود
کیا دنیا میں میرا تیرا وفا کا عہد نہیں تھا

جفا کردی و بد عہدی نمودی
تو نے ظلم کیا اور بد عہدی کی

بیکبار از جہان دل در تو بستم
میں نے دفعتًا دنیا کو چھوڑ کر تجھ سے دل لگایا تھا

ندانستم کہ برگردی بزودی
مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ تو اتنی جلد اپنے عہد سے پھر جاے گا

ہنوزت گر سر صلح ست باز آی
اب بھی اگر تجھکو صلح کی خواہش ہے تو واپس آ

کزان محبوب تر باشی کہ بودی
کیونکہ اس سے بھی زیادہ پیارا رہے گا جتنا کہ پہلے تھا

## حکایت

یکی را زنی صاحب جمال در گذشت و مادر زن فرتوت
ایک شخص کی خوبصورت بیوی کا انتقال ہوگیا اور عورت کی بڑھیا ماں
بعلت کابین در خانہ متمکن بماند و مرد از مجاورت او چارہ ندیدی تا گروہی
مہر کی وجہ سے گھر میں ٹھیری رہی مرد اُسکے ساتھ رہنے پر مجبور تھا یہانتک کہ

لہ یعنی میرا کلام تو خیر ایسا نہ تھا بلکہ یہ اُن کا حسن خلق تھا کہ انھوں نے تعریف کی ۱۲- عبد الباری آسی

آشنایان بپرسیدن آمدندش یکی گفت چگونہ در مفارقت آن یار عزیز
دوستوں کا ایک گروہ اسکے پاس ماتم پرسی کے لئے آیا ایک شخص نے پوچھا تیرا اس عزیز دوست کی جدائی میں کیا
گفت نادیدن زن چنان دشوار نیست کہ دیدن مادر زن **مثنوی**
حال ہے اُسنے کہا کہ بیوی کا نہ دیکھنا اتنا مشکل نہیں ہے جتنا کہ بیوی کی ماں کا دیکھنا

گل بتاراج رفت و خار بماند
پھول لوٹ میں برباد ہوا اور کانٹا رہ گیا
گنج بردا شتند و مار بماند
خزانہ اٹھا لیا اور سانپ باقی رہ گیا

دیدہ بر تارک سنان دیدن
اپنی آنکھ کو برچھی کی نوک پر دیکھنا
خوشتر از روی دشمنان دیدن
دشمنوں کی صورتوں کے دیکھنے سے زیادہ اچھا ہے

واجب ست از ہزار دوست برید
ہزار دوستوں سے قطع تعلق کر لینا بہتر ہے
تا یکی دشمنت نہ باید دید
تاکہ اگر ایک دشمن کی صورت تجھے دیکھنی نہ پڑے

**حکایت** یاد دارم کہ در ایام جوانی گذری داشتم در کوی و نظر
مجھے یاد ہے کہ میں جوانی کے زمانے میں ایک کوچے کے اندر گذرتا تھا اور ایک
بماہروئی در تموزی کہ حرورش دہان بخوشانیدی و سمومش مغز در
حسین کو تاکتا تھا ایسی سخت گرمی میں کہ اسکی گرمی منہ کو خشک کر دیتی اور اس کی لو گودے کو
استخوان بجوشانیدی از ضعف بشریت تاب آفتاب ہجیر نیاوردم
ہڈیوں کے اندر سکھا دیتی تھی انسانی ضعف اور کمزوری کیوجہ سے دوپہر کی دھوپ کی برداشت مجھے
والتجا بسایۂ دیواری کردم مترقب کہ کسی حر تموز از من ببرد آبی فرو
نہ ہوسکی اور ایک دیوار کے سایہ میں بیٹھ گیا امیدوار تھا کہ کوئی میری گرمی کے موسم کی حرارت پانی کی
نشاند کہ ناگاہ از ظلمت دہلیز خانہ روشنائی بتافت یعنی جمالی کہ زبان
گرمی سے کم کر دے کہ یکایک دہلیز کے اندھیرے سے روشنی چمکی مطلب یہ کہ ایسا جمال کہ فصاحت کی زبان
فصاحت از بیان صباحت او عاجز آید چنانکہ در شب تاری صبح
اس کی خوب صورتی کے بیان سے عاجز ہو جاوے جیسے اندھیری رات سے صبح ظاہر ہو جاتی ہے
بر آید یا آب حیات از ظلمات بدر آید قدحی برفاب در دست گرفتہ
ظلمات سے آب حیات باہر نکل آئے ایک پیالہ برف کے پانی کا ہاتھ میں لئے ہوئے اور

لہ ہجیر بالفتح - دوپہر - ۱۲ عبدالباری آسی

وشکر دران ریختہ وبعرق گلش آمیختہ ندانم کہ بگلابش مطیب کردہ بود یا قطرۂ
اُس میں شکر چھوٹے چھوٹے ہوئے اور گلاب سے معطر کئے ہوئے معلوم نہیں کہ اُسے گلاب سے خوشبودار کیا تھا یا اسکے چہرہ
چند از گل رویش دران چکیدہ فی الجملہ شربت از دست نگارینش برگرفتم
کے پھول سے چند قطرے اسکے اندر ٹپک گئے تھے قصہ کوتاہ شربت میں نے اُسکے خوب صورت ہاتھ سے لیا
وبخوردم وعمر از سر گرفتم **شعر**
اور پی لیا دوبارہ مجھ میں جان آگئی

ظمأ بقلبي لا يكاد يسيغها
میرے دل میں وہ پیاس ہے کہ اُمید نہیں کہ اسکو سیراب کرے
رشف الزلال ولو شربت بحورا
تھوڑا سا شیرین پانی چاہے میں بہت سے دریا اُنکو پی جاؤں

**قطعہ**
خرم آنفر خندہ طالع را کہ چشم
مبارکہ ہو اس خوش نصیب کو جسکی نظر
برچنین روی اوفتد ہر بامداد
ہر صبح کو ایسے چہرے پر پڑے
مست می بیدار گردد نیم شب
شراب پی کر سونے والا آدھی رات کو ہوشیار ہوتا ہے
مست ساقی روز محشر بامداد
اور ساقی کے عشق کا مست قیامت کے دن کی صبح کو

## حکایت

سلطان محمد خوارزم شاہ رحمۃ اللہ علیہ با خطا برای مصلحتے صلح
ایک سال سلطان محمد شاہ خوارزم رحمہ اللہ علیہ نے اہل خطا کے ساتھ کسی مصلحت کی وجہ سے صلح
اختیار کرد بجامع کاشغر[۵۳] در آمدم پسرے را دیدم بخوبی در غایت اعتدال
کر لی تھی۔ میں کاشغر کی جامع مسجد میں آیا ایک لڑکے کو میں نے دیکھا خوبصورتی میں نہایت موزون
ونہایت جمال چنانکہ در امثال گویند **نظم**
اور بیحد خوبصورت جیسا کہ ضرب الامثال میں کہتے ہیں

معلمت ہمہ شوخی و دلبری آموخت
معلم نے تجھ کو تمام شوخی اور دلبری سکھائی ہے
جفا و ناز و عتاب و ستمگری آموخت
جفا اور ناز رسال غصہ اور ستم کرنا سکھایا ہے

۵۱ یعنی اس کو بس قیامت کی صبح کو ہوش ہوگا ۱۲ ۵۲ یعنی ایک خوارزم کے بادشاہ محمدؐ نے خطا کے لوگوں سے صلح کر لی تھی۔ بعض خوارزم نے شاہ لکھا ہے۔ مگر صحیح سلطان محمد ہے۔ یہ وہ سلطان محمد ہیں کہ چنگیز خاں سے اُن کی جنگ ہوئی اور فتنہ چنگیزی انہیں کے عہد سے شروع ہوا خوارزم ایک شہر کا نام جو سرحد شمالی ایران پر واقع ہے۔ شہر خطا ترکستان میں ہے ۱۲
۵۳ کاشغر ایک شہر جو توران میں ہے اور غالباً یہ اسوقت اہل خطا اور ترکوں کے قبضہ میں تھا۔ ۱۲ عبدالباری آسی

| | |
|---|---|
| من آدمی بدین شکل و قد و خوی و روش<br>میں نے آدمی اس شکل اور قد اور عادت اور وضع کا | ندیدہ ام مگر این شیوہ از پری آموخت<br>نہیں دیکھا ہے شاید یہ طریقہ پری سے سیکھا ہے |

مقدمۂ[1] نحو زمخشری در دست وہمی خواند ضَرَبَ زیدٌ عمرًا وکان المتعدی عمرو

مقدمہ نحو زمخشری کا ہاتھ میں تھا اور پڑھ رہا تھا زید نے عمر کو مارا اور متعدی عمر ہوا اپنے

گفتم ای پسر خوارزم وختا صلح کردند و زید و عمرو را خصومت ہنوز باقیست بخندید

کہا کہ اے لڑکے خوارزم اور خطا نے صلح کر لی اور زید اور عمر کا جھگڑا ابھی تک چل رہا ہے وہ ہنسا

و مولدم پرسید گفتم خاک پاک شیراز گفت از سخنان سعدی چہ داری گفتم

اور میرا وطن پوچھا میں نے کہا شیراز کی خاک پاک اُسنے کہا سعدی کے کچھ اشعار آپ کو کیا یاد ہیں میں نے کہا

## شعر

| | |
|---|---|
| بُلیتُ بنحویٍّ یصولُ مُغاضبًا<br>میں مبتلا کیا گیا ہوں ایک نحوی پر کہ بحالت غصہ میں حملہ کرتا ہے | علیّ کزیدٍ فی مقابلۃِ العمرو<br>میرے اوپر جیسا کہ زید عمرو کے مقابلہ میں |
| علیٰ جرِّ ذیلٍ لیس یرفعُ راسہٗ<br>وہ دامن کھینچنے پر اپنا سر نہیں اٹھاتا | وہل یستقیمُ الرفعُ من عاملِ الجرِّ<br>اور کیا رفع عامل جر کے لئے درست ہو سکتا ہے |

لختی باندیشہ فرو رفت و گفت غالب اشعار او درین زمین بزبان پارسی ست

تھوڑی دیر سوچا کیا اور بولا کہ سعدی کے اکثر شعر فارسی زبان کے یہاں مشہور ہیں اگر

اگر بگوئی بفہم نزدیکتر باشد گفتم **مثنوی**

وہ سنائیے تو سمجھنے میں زیادہ آسانی ہو میں نے یہ شعر پڑھے

| | |
|---|---|
| طبع ترا تا ہوس نحو کرد<br>جب سے تجھے نحو پڑھنے کا شوق ہوا | صورت عقل از دل ما محو کرد<br>عقل کی صورت ہمارے دل سے زائل ہو گئی |
| ای دل عشاق بدام تو صید<br>اے وہ شخص کہ عاشقوں کا دل تیرے جال میں شکار ہو گیا | ما بتو مشغول و تو با عمرو زید<br>ہم تو تجھ میں مشغول ہیں اور تو عمرو زید میں |

[1] مقدمہ نحو زمخشری ۔ جاراللہ زمخشری کی ایک نحو کی کتاب ہے ۔ زمخشر ایک قصبہ ہے توابعات خوارزم سے ۱۲ ۔ [2] اعرابوں کا تناسب اس شعر میں رکھا گیا ہے رفع ضمہ ۔ جر ۔ کسرہ ۔ ۱۲

بامدادان که عزم سفر مصمم شد مگر کسی از کاروانیان گفته بودش که فلان سعدی است

صبح کے وقت جب سفر کا ارادہ پکا ہو گیا تو شاید قافلے والوں میں سے کسی نے اسکو بتا دیا تھا کہ فلان شخص سعدی ہے دوڑتا ہوا

دوان آمد و تلطف کرد و تاسف خورد که چندین مدت چرا نگفتی که منم تا شکر

آیا اور نرمی سے باتیں کیں اور افسوس کیا کہ اتنی دیر تک آپ نے بتایا کیوں نہیں کہ میں ہوں تاکہ

قدوم بزرگان را بخدمت میان بستمی گفتم مصرع

بزرگوں کے تشریف لانے کے شکریہ میں میں خدمت کرنیکے لیے کمر باندھتا میں نے کہا

باوجودت زمن آواز نیاید که منم

تیرے ہوتے ہوئے مجھ سے کہا نہ گیا کہ میرا بھی وجود ہے

گفتا چه شود اگر درین خطه روزی چند برآسائی تا بخدمت مستفید گردیم گفتم نتوانم بحکم این حکایت نظم

کہنے لگا کیا حرج ہو اگر یہاں پر چند روز آپ آرام کریں تا خدمت سے ہم کچھ فائدہ اٹھاویں میں نے کہا کہ مجھ سے یہ نہیں ہو سکتا جیسا کہ یہ قصہ ہے

بزرگی دیدم اندر کوهسارے | قناعت کرده از دنیا بغارے

میں نے ایک بزرگ کو ایک پہاڑ کے اندر دیکھا | کہ دنیا کی تمام چیزوں میں سے صرف ایک غار پر قناعت کی تھی

چرا گفتم بشهر اندر نیائی | که باری بندے از دل برگشائی

میں نے کہا تو شہر میں کیوں نہیں آتا | کہ دل کے رنج و غم کو ذرا دور کر سکے

بگفت آنجا پری رویان نغزند | چو گل بسیار شد پیلان بلغزند

کہا وہاں اچھے اچھے حسین رہتے ہیں | اور جب کیچڑ زیادہ ہو جاتی ہے تو ہاتھی بھی پھسل جاتے ہیں

این بگفتم و بوسه بر روے یکدیگر دادیم و وداع کردیم مثنوی

یہ باتیں ہوئیں اور ہم نے ایک دوسرے کا منہ چوما اور ایک دوسرے کو رخصت کر دیا

بوسه دادن بروے یار چه سود | هم دران لحظه کردنش پدرود

یار کے چہرے پر بوسہ دینے کا کیا فائدہ ہے | جب اسی وقت اس کو رخصت بھی کرنا ہے

سیب گفتی وداع یاران کرد | روی زین نیمه سرخ وزان رو زرد

سیب نے گویا دوستوں کو رخصت کر دیا ہے | اسی وجہ سے آدھا منہ اسطرف سرخ اور اسطرف کے زرد ہے

شعر

إِنْ لَمْ أَمُتْ يَوْمَ الْوَدَاعِ تَأَسُّفًا | لَا تَحْسَبُونِي فِي الْمَوَدَّةِ مُنْصِفًا

اگر میں دوست کی رخصت کے دن افسوس کرتا کرتا مر نہ جاؤں | تو مجھے محبت میں منصف نہ جانو

**حکایت** خرقہ پوشی در کاروان حجاز همراه ما بود یکی از امرائے عرب

ایک گدڑی پہننے والا فقیر عرب کے قافلہ مین ہمارے ساتھ تھا عرب کے امیرون مین سے

مر او را صد دینار بخشید تا قربانی کند دزدان خفاچہ[1] ناگاہ بر کاروان زدند

ایک شخص نے خاص اسکو سو اشرفیان بخشین تاکہ قربانی کرے خفاچہ کے ڈاکوون نے یکایک قافلے پر حملہ کیا

و پاک بردند بازرگانان گریہ و زاری کردن گرفتند و فریاد بیفائدہ خواندن

اور بالکل لوٹ کر لے گئے سوداگرون نے رونا پٹینا شروع کیا اور فضول فریاد کرنے لگے

**شعر**

| | |
|---|---|
| گر تضرع کنی و گر فریاد<br>چاہے تو گڑگڑائے اور چاہے چلائے | دزد زر باز پس نخواہد داد<br>چور مال واپس نہین کرے گا |

مگر آن درویش صالح کہ بر قرار خویش ماندہ بود و تغیرے درو نیامدہ گفتم

لیکن وہ فقیر نیک بخت کہ اپنے اصلی حال پر تھا اور کوئی تغیر اُسکے اندر پیدا نہین ہوا تھا مین نے

مگر آن معلوم ترا دزد نبرد گفت بلی بردند لیکن مرا با آن الفتی چنان نبود

کہا کہ شاید تیرے اوس روپیہ کو ڈاکو نہین لے گئے کہا کہ ہان لے گئے مگر مجھے اس روپیہ سے محبت ایسی نہیں تھی

کہ بوقت مفارقت خستہ دلی باشد **شعر**

کہ جدائی کے وقت دل ٹوٹے اور رنج ہو

| | |
|---|---|
| نباید بستن اندر چیز و کس دل<br>آدمی اور کسی چیز سے دل نہ لگانا چاہیے | کہ دل برداشتن کاریست مشکل<br>کیونکہ دل کا جدا کرنا بڑا مشکل کام ہے |

گفتم موافق حال منست آنچہ گفتی کہ مرا در عہد جوانی با جوانے اتفاق

مینے کہا جو تو نے کہا بالکل میرے حال کی موافق ہے کیونکہ جوانی کے زمانے میں اتفاق سے ایک

مخالطت بود و صدق مودت تا بجائی کہ قبلہ چشم جمال او بودے و

جوان سے میری دوستی تھی اور سچی محبت یہان تک کہ میری نگاہ کا قبلہ اسکا جمال رہتا تھا اور میری

**قطعہ** سود سرمایۂ عمرم وصال او

عمر کے سرمایہ کا فائدہ اس کا وصال

[1] دزدان خفاچہ کے متعلق بتایا گیا ہے کہ ایک قوم کا نام ہے جو مکہ کی راہ مین آباد تھی۔ ان مین کے اکثر لوگ جرائم پیشہ تھے۔ بعض نے بتایا ہے کہ قبیلہ بنی عامر کے لوگ ہین۔ اور بعض اہل لغت نے لکھا ہے کہ ایک قسم کے ڈاکوون کا فرقہ تھا جو عرب کا رہنے والا تھا ۱۲۔

## قطعہ

مگر ملائکہ بر آسمان وگرنہ بشر
شاید آسمان پر فرشتہ بھی نہ ہو ورنہ کم از کم آدمی
بحسن صورت او در زمی نخواہد بود
اسکے حسن وصورت کا زمین پر نہ ہوگا

بدوستی کہ حرامست بعد ازو صحبت
قسم ہے اس دوستی کی کہ اسکے بعد صحبت حرام ہے
کہ ہیچ نطفہ چنو آدمی نخواہد بود
کہ کوئی نطفہ ایسا آدمی نہ بنے گا

ناگہی پای وجودش بگل عدم فرو رفت و دود فراق از دودمانش بر آمد
یکایک اسکے وجود کا پاؤں عدم کی کیچڑ مٹی میں دھنس گیا اور جدائی کا دھواں اسکے خاندان سے اٹھا
روزہا بر سر خاکش مجاورت کردم و از جملہ کہ بر فراق او گفتم یکی این بود
بہت دنوں میں اسکی خاک پر مجاور رہا اور ان تمام اشعار میں سے جو اسکے فراق میں مینے کہا ایک یہ قطعہ بھی تھا

## قطعہ

کاج کانروز کہ در پای تو شد خار اجل
کاش جس روز تیرے پاؤں میں موت کا کانٹا چبھا تھا
دست گیتی بزدی تیغ ہلاکم بر سر
زمانے کا ہاتھ میرے سر پر ہلاکت کی تلوار مارتا

تا درین روز جہان بیتو ندیدی چشمم
تاکہ آج میری آنکھ زمانے کو تیرے بغیر نہ دیکھتی
این منم بر سر خاک تو کہ خاکم بر سر
یہ میں تیری قبر پر بیٹھا ہوں کہ میرے سر پر خاک پڑے

## قطعہ

آنکہ قرارش نگرفتی و خواب
وہ شخص جسکو نہ چین پڑتا تھا اور نہ نیند آتی تھی
تا گل و نسرین نفشاندی نخست
جب تک گلاب اور سیوتی پہلے نہ بچھائے جاتے

گردش گیتی گل رویش بریخت
زمانے کی گردش نے اسکے چہرے کے پھول کو بکھیر دیا
خاربنان بر سر خاکش برست
اور کانٹوں کی جھاڑیاں اسکی قبر پر اگ آئیں

بعد از مفارقت او عزم کردم و نیت جزم کہ بقیت زندگانی فرش ہوس
اسکی جدائی کے بعد مینے ارادہ کیا اور پکی نیت کہ باقی زندگانی میں ہوس کا فرش لپیٹ دوں گا
در نوردم و گرد مجالست نگردم
اور میل جول کے پاس نہ پھٹکوں گا

## قطعه

| | |
|---|---|
| دوش چون طاؤس مینازیدم اندر باغ وصل | دیگر امروز از فراق یار می پیچم چو مار |
| کل میں وصل کے باغ میں مور کی طرح ناز کرتا پھرتا تھا | اور آج دوست کی جدائی سے سانپ کیطرح بل کھا رہا ہون |
| سود دریا نیک بودی گر نبودی بیم موج | صحبت گل خوش بدی گر نیستی تشویش خار |
| دریا کا فائدہ اچھا ہوتا اگر ڈوبنے کا ڈر نہ ہوتا | پھول کی صحبت اچھی لگتی اگر کانٹے کی تشویش نہ ہوتی |

## حکایت

یکی را از ملوک عرب حدیث لیلے و مجنون و شورش حال

عرب کے بادشاہوں میں سے ایک سے لیلے و مجنون کا قصہ اور اس کی شوریدگی عشق کا حال

وی بگفتند که با کمال فضل و بلاغت سر در بیابان نهاده است و زمام اختیار

کہا کہ باوجود نہایت بزرگی اور بلاغت کے جنگل کو نکل گیا ہے اور اختیار کی باگ ہاتھ

از دست داده بفرمودش تا حاضر آوردند و ملامت کردن گرفت که

سے چھوڑ دی ہے اُسکے متعلق حکم دیا تو حاضر کیا گیا اور ملامت کرنا شروع کی کہ انسان کی

در شرف نفس انسان چه خلل دیدی که خوی بهائم گرفتی و ترک صحبت

ذات کی بزرگی میں تونے کیا خرابی دیکھی ہے کہ چارپایوں کی عادت اختیار کی اور تونے آدمیوں کی

مردم گفتی مجنون بنالید و گفت

صحبت چھوڑ دی مجنون رویا اور بولا کہا

## شعر

| | |
|---|---|
| وَرُبَّ صَدِیقٍ لَامَنِی فِی وِدَادِهَا | اَلَمْ یَرَهَا یَوْمًا فَیُوضِحُ لِی عُذْرِی |
| اور بہت سے دوستوں نے مجھے اسکی محبت میں ملامت کی | کیا لیلی کو نہیں دیکھا کسیدن کہ میرے لئے عذر ظاہر کیا جائے |

## قطعه

| | |
|---|---|
| کاج کانانکه عیب من گفتند | رویت ای دلستان بدیدندی |
| کاش کہ وہ لوگ جنہوں نے مجھے برا کہا | اے معشوق تیری صورت دیکھ لیتے |

۵۱ مجنون کا نام قیس تھا۔ اور وہ بنی عامر کے قبیلے سے تھا۔ وہ فاضل اور ادیب تھا جسکی تصنیفات میں ایک دیوان موجود ہے

۵۲ یعنی اگر میرے وہ سب دوست لیلے کو دیکھتے تو مجھکو اس کی محبت میں معذور خیال کرتے ۔۱۲

| بیخبر دستہا برید ندی | تابجائے ترنج در نظرت |
|---|---|
| بے خبر ہاتھ تراش لیتے | تاکہ بجائے لیمو کے تیرے سامنے |

تاحقیقت معنی بر صورت دعوی گواہی دادی کہ فذٰلکن الذی لمتننی فیہ
تاکہ بات کی حقیقت دعوے کے ظاہر پر گواہی دیتی کہ بس یہی وہ شخص ہے کہ تم نے اُسکے بارہ میں مجھے ملامت کی
ملک را در دل آمد کہ جمال لیلیٰ مطالعت کند تا چہ صورت ست کہ موجب
بادشاہ کے جی میں آیا کہ لیلیٰ کی خوب صورتی دیکھ لے کہ کیسی صورت ہے کہ اتنے فتنے کا
چندین فتنہ است پس بفرمودش طلب کردن در احیای عرب بگردیدند
سبب ہے پس اُسکے بلانے کا حکم دیا عرب کے قبیلوں میں پھرے اور لیلیٰ کو
و بدست آوردند و پیش ملک در صحن سرا بچہ بداشتند ملک در ہیات او
پایا اور بادشاہ کے سامنے ایک چھوٹے خیمہ کے صحن میں انکو ٹھہرایا بادشاہ نے اس کی صورت پر
تامل کرد در نظرش حقیر آمد بحکم آنکہ کمترین خدم حرم بجمال از و بیشتر بودو
غور کیا اور اسکی نظر میں بُری معلوم ہوئی اس سبب سے کہ کمترین لونڈیاں محل شاہی کی جمال اور حسن میں اس
بزینت پیشتر مجنون بفراست دریافت وگفت از دریچہ چشم مجنون بایستی
زیادہ حسین اور آرایش میں بڑھی ہوئی مجنوں نے دانائی کی راہ سے یہ بات معلوم کرلی اور کہا کہ مجنوں کی آنکھ کے
در جمال لیلیٰ نظر کردن تا سِرِّ مشاہدت او بر تو تجلّی کند

**شعر**

دریچے سے لیلیٰ کے جمال پر نظر کرنی چاہیے تاکہ اُسکے دیکھنے کا بھید تیرے اوپر ظاہر ہو

| تو سمعت ورق الحمی صاحت معی | ما مرّ من ذکر الحمی بمسمعی |
|---|---|
| اگر سبزہ زار کے کبوتر سنتے تو میرے ساتھ چلانے لگتے | جو کچھ کہ سبزہ زار کا ذکر کہ میرے سیری سماعت تک پہنچا |
| فی لیست تدری ما بقلب الموجع | یا معشر الخلان قولوا للمعا |
| کو تو نہیں جانتا جو کچھ درد مند کے دل میں ہے | اے دوستوں کی جماعت تندرست سے کہدے |

لہ تابجائے ترنج الخ اس شعر میں قصہ زلیخا و یوسف کی تلمیح ہے۔ کہ جب زنان مصر نے زلیخا کو یہ کہکر مطعون کیا کہ تو اپنے غلام کے عشق میں مبتلا ہے تو زلیخا نے اُن عورتوں کی دعوت کی اور ایک ایک چھری اور ایک ایک لیمو سب کے ہاتھ میں دے کر حضرت یوسف علیہ السلام کو سب کے سامنے بلایا سب پر ایک عالم محویت طاری ہوگیا۔ اور بجائے لیمو تراشنے کے سب نے اپنے ہاتھ کاٹ لئے تو زلیخا نے کہا فذٰلکن الذی لمتننی فیہ ۱۲ نرنج ایکقسم کا لیمو ۱۲ محمد عبد الباری آسی

# نظم

تندرستان را نباشد درد ریش
تندرستوں کو زخمی سے ہمدردی نہیں ہوتی
گفتن از زنبور بیجا حاصل بود
مطلب کا ذکر اس شخص کے سامنے فضول ہے
تا ترا حالی بناشد ہمچو ما
جب تک تیرا حال ہمارا سا نہ ہو

جز بہ ہمدردی نگویم درد خویش
میں سوائے کسی ہمدردی کے اپنا درد نہیں کہتا
باکی در عمر خود نا خوردہ نیش
جسنے اپنی پوری عمر میں ڈنک کی تکلیف نہیں اٹھائی
حال ما باشد ترا افسانہ پیش
ہمارا حال تیرے سامنے کہانی ہوگی

## حکایت

قاضی ہمدان را حکایت کنند کہ با نعلبند پسرے سر خوش بود
ہمدان کے قاضی کا قصہ بیان کرتے ہیں کہ ایک نعلبند کے لڑکے پر عاشق تھا
و نعل دلش در آتش روزگاری در طلبش متلهف بود و پویان و مترصد
اور ایسا رہ میں بیقرار تھا ایک زمانے تک اسکی جستجو میں رنجیدہ تھا اور دوڑ دھوپ کر رہا تھا
و جویان و بر حسب واقعہ گویان نظم
امیدوار تھا اور متلاشی اور حسب حال قصہ کے یہ کہتا ہوا

در چشم من آمد آن سہی سرو بلند
وہ سیدھا سرو بلند مجھے نظر آیا
این دیدہ شوخ میبرد دل بکمند
یہ شوخ نظر دل کمند میں پھنساتی ہے

بربود دلم ز دست و در پای فگند
میرا دل اچک لیگیا اور قدموں میں ڈالدیا
خواہی کہ بکس دل ندہی دیدہ ببند
اگر تو چاہے کہ کسی کو دل نہ دے تو آنکھ بند کر

شنیدم کہ در گذرے پیش قاضی باز آمد برخے ازان مقالہ بسمعش رسیدہ
مینے سنا ہے کہ ایک راستہ میں قاضی کے سامنے پھر آگیا تھوڑی سی وہ گفتگو اسکے کان میں پہنچ گئی تھی
و زائد الوصف رنجیدہ و دشنام بے تحاشا دادن گرفت و سقط گفتن
اور بہت زیادہ رنجیدہ تھا بے تحاشا گالیاں دینا شروع کیں اور سخت سست کہنا

لہ ہمدان عراق عجم کے ایک شہر کا نام ۱۲
ٹہ بے تحاشا ـ مجازاً بمعنی بے اندیشہ بے دھڑک ۱۲

عبد الباری آسی

وسنگ برداشت وہیچ از بیحرمتی نگذاشت قاضی یکی را گفت از علمای معتبر

اور پتھر اٹھایا اور بے عزت کرنے کی کوئی بات اٹھا نہیں رکھی قاضی نے ایک معتبر عالم سے

کہ ہمعنان او بود **بیت**

جو اسکا ساتھی تھا کہا

| | |
|---|---|
| آن شاہدی وخشم گرفتن بینش<br>وہ معشوق پن اور وہ اس کا غصہ کرنا دیکھو | وان عقدۂ بر ابروی[۱] ترش شیرینش<br>اور وہ سلوٹ اسکی ترش اور شیرین بھوؤں پر |

ضرب الحبیب زبیب **بیت**

دوست کی مار منقے کی طرح شیرین ہے

| | |
|---|---|
| از دست تو مشت بر دہان خوردن<br>تیرے ہاتھ سے اپنے منہ پر گھونسا کھانا | خوشتر کہ بدست خویش نان خوردن<br>بہتر ہے کہ اپنے نہ دوسرے کے ہاتھ سے روٹی کھانی |

ہمانا از وقاحت او بوی سماحت می آید **فرد**

یقینی ہے کہ اس کی بیشرمی سے جوانمردی کی بو آتی ہے

| | |
|---|---|
| انگور نو آوردہ ترش طعم بود<br>انگور نیا آیا ہوا کھٹا ہوتا ہے | روزی دو سہ صبر کن کہ شیرین گردد<br>دو تین دن صبر کر کہ میٹھا ہو جائے |

این بگفت و بمسند قضا باز آمد تنی چند از بزرگان عدول کہ در مجلس حکم وے

یہ کہا اور اپنے اجلاس پر پھر واپس آیا عادل بزرگوں میں سے چند لوگوں نے جو قاضی کی کچہری میں

بودندی زمین خدمت ببوسیدند کہ باجازت سخنی در خدمت بگوئیم اگرچہ

نوکر تھے ادب کے ساتھ زمین کو چوما کہ اجازت دیجائے تو خدمت میں ایک بات عرض کریں اگرچہ

ترک ادب است و بزرگان گفتہ اند **بیت**

یہ گستاخی ہوگی اور بڑے لوگوں کا قول ہے

| | |
|---|---|
| نہ در ہر سخن بحث کردن رواست<br>ہر بات میں بحث کرنا جائز نہیں ہے | خطا بر بزرگان گرفتن خطاست<br>بزرگوں کی غلطی پکڑنی خطا ہے |

[۱] عقدہ کی تعریف ترش شیرین اس لئے کی کہ ابرو پر سلوٹ ترش معلوم ہوتی ہے مگر اسکے حسن کی وجہ سے وہ لطف دیتی ہے۔ ۱۲ عبدالباری آسی

ولیکن بحکم سوابق انعام خداوندی که ملازم روزگار بندگان ست مصلحتے که

لیکن آپ پہلی مہربانیوں کے سبب سے جو غلاموں کے حال پر ہمیشہ رہی ہیں اگر کوئی اچھی بات دیکھیں

ببینند و اعلام نکنند نوعی از خیانت[1] باشد طریق صواب آنست که با این

اور ظاہر نہ کریں تو ایک قسم کی خیانت ہوگی بہتر یہ ہوگا کہ آپ اس لڑکے کی خواہش

پسر گرد طمع نگردی و فرش ولع در نوردی که منصب قضا پایگاہی منیعست

کے پاس نہ پھرئے اور حرص کا فرش لپیٹ دیجئے کیونکہ قاضی کا عہدہ ایک بلند مرتبہ ہے

تا بگناہی شنیع ملوث نگردی و حریف انیست که دیدی و سخن این که شنیدی

تاکہ کسی بڑے گناہ سے آپ آلودہ نہ ہوں اور دوست کی حالت یہ ہے جو آپ نے دیکھی اور باتیں ایسی ہیں جیسی آپ نے سنیں

## مثنوی

یکی کردہ بے آبروئی بسی
ایک ایسا آدمی جو خود بہت بے آبرو رہا ہو

چہ غم دارد از آبروئی کسی
وہ دوسرے کی آبرو کا کیا غم کرے گا

بسا نام نیکوے پنجاہ سال
بہت سے اچھے نام پچاس برس کے پیدا کئے ہوئے

کہ یک نام زشتش کند پایمال
کو ایک برا نام تباہ کر دیتا ہے

قاضی را نصیحت یاران یکدل پسند آمد و بر حسن رائے قوم آفرین خواند و گفت

قاضی کو خالص دوستوں کی نصیحت پسند آئی اور لوگوں کی بہترین رائے کی تعریف کی

نظر عزیزان در مصلحت حال من عین صوابست و مسئلہ بی جواب ولیکن،

اور کہا کہ عزیزوں کی نظر میرے حال کی مصلحت میں بالکل درست ہے اور بات لاجواب ہے مگر

## شعر

ولو انّ حبًّا بالملام یزول
اور اگر محبت ملامت سے زائل ہو جاتی

لسمعت افکا یفتریہ عذول
تو البتہ میں اس جھوٹ کو بھی سنتا جسے مفتری لگاتے ہیں

شعر نصیحت کن مرا چندانکہ خواہی
تو مجھے جتنی چاہے نصیحت کرلے

کہ نتوان شستن از زنگی سیاہی
کیونکہ زنگی سے سیاہی دور نہیں کر سکتے

[1] خیانت - یہاں بدعہدی اور نمک حرامی کے معنے میں لایا گیا ہے ۱۲ عبدالباری آسی

| فرد |
|---|
| از یاد تو غافل نتوانم که بپیچم |
| تیری یاد سے مجھے کسی طرح غافل نہین کرسکتے |
| سر کوفته مارم نتوانم که بپیچم |
| مین سرکچلا ہوا سانپ ہون کہ پھر نہین سکتا ؏ |

این بگفت وکسی چند به تفحص حال او بر انگیخت و نعمت بیکران بر یخت و

یہ کہا اور کتنے ہی آدمیون کو اسکی جستجوے حال کے لئے مقرر کیا اور بہت دولت خرچ کی اور

گفته اند هر کرا زر در ترازو است زور در بازو است شعر

مشہور بات ہے کہ جسکے پاس ترازو مین روپیہ ہے، تو بازو مین زور ہے

| |
|---|
| هر که زر دید سر فرود آورد |
| جسنے روپیہ دیکھا سر جھکا لیا |
| ور ترازوی آهنین دوش ست |
| پھر چاہے وہ لوہے کی ڈنڈی والی ترازو ہی کیون نہ ہو |

فی الجمله شبی خلوتی میسر شد و هم دران شب شحنه را خبر شد قاضی همه شب شراب

حاصل یہ کہ ایک رات کو خلوت میسر ہوئی اور اسی رات کو کوتوال کو بھی خبر ہو گئی قاضی تمام رات شراب پیئے

در سر و شاهد در بر از تنعم نه خفتی و به ترنم گفتی نظم

اور معشوق کو بغل مین لئے عیش کی وجہ سے سویا نہ تھا اور گا گا کر کہہ رہا تھا

| |
|---|
| امشب مگر بوقت نمیخواند این خروس |
| آج کی رات شاید یہ مرغ وقت پر اذان نہین دے رہا |
| یکدم که چشم فتنه بخفت ست زینهار |
| دم بھر کے لئے کہ فتنہ کی آنکھ لگ گئی ہے خبردار |
| تا نشنوی ز مسجد آدینه بانگ صبح |
| جب تک تو جمعہ مسجد سے صبح کی اذان |
| لب از لب[۲] چو چشم خروس ابلهی بود |
| مرغ کی آنکھ کی طرح لب کو لب سے جدا کرنا بیوقوفی ہے |
| عشاق بس نکرده هنوز از کنار و بوس |
| عاشقون نے ابھی اپنے تعیش کو ختم نہین کیا |
| بیدار باش تا نرود عمر بر فسوس |
| جاگتا رہ، تاکہ عمر افسوس کرتے ہوئے نہ گزرے |
| یا از در سرای اتابک غریو کوس[۱] |
| یا اتابک کے دروازے کی نوبت کا شور نہ سنے |
| بر داشتن بگفتن بیهوده خروس |
| مرغ کے بیہودہ اور فضول چلانے کی وجہ سے |

علہ یعنی حرکت نہیں کرسکتا ۱۲

قاضی درین حالت بود که یکی از خدمتگاران در آمد و گفت چه نشسته خیز

قاضی اسی حالت میں تھا کہ خدمتگار نوکروں میں سے ایک آیا اور بولا آپ کیا بیفکر بیٹھے ہین اٹھیے

[۱] غریو کوس - یعنی نقارہ کا شور - جس سے وہ نوبت مراد ہے جو بجوقتہ بادشاہون کے دروازے پر بجائی جاتی تھی ۱۲

[۲] یعنی جیسے مرغ کی آنکھ کا لب سے لب جدا ہو گیا ہے - اس طرح تجکو لب معشوق سے لب جدا نہ کرنا چاہیئے اور مرغ کی فضول اور لا یعنی بانگ کی طرف متوجہ نہ ہونا چاہیئے ۱۲ - عبدالباری آسی

تو تا پای داری گریز که حسودان بر تو دقی گرفته اند بلکه حقی گفته اند تا مگر آتش

اور اگر بھاگ سکنا ممکن ہو تو بھاگ کیونکہ حاسدون نے آپ پر نکتہ چینی کی ہے بلکہ واقعی بات کہی ہے تاکہ شاید

فتنه که هنوز اندک است بآب تدبیر فرو نشانیم مبادا که فردا چون بالا گیرد

فتنہ کی آگ کو ابھی کم کم ہے تدبیر کے پانی سے ہم بجھادیں ایسا نہ ہو کہ کل جب بھڑک اٹھے

عالمی فرا گیرد قاضی بتبسم درو نظر کرد و گفت قطعه

تو سارے جہان کو لے ڈالے قاضی نے ہنس کے اسے دیکھا اور بولا

| | |
|---|---|
| پنجه در صید برده ضیغم را<br>شکار کے خون میں پنجہ ڈالے ہوئے شیر کو<br>روی در روی دوست کن بگذار<br>دوست کے مقابل میں سامنے بیٹھ اور دشمن کو | چه تفاوت اگر شغال آید<br>کیا اندیشہ ہوتا ہے اگر گیدڑ آجائے<br>تا عدو پشت دست می خاید<br>چھوڑ اپنے ہاتھ کی پشت چباتا رہے |

ملک را همدران شب آگهی دادند که در ملک تو چنین منکری[2] حادث شده است

بادشاہ کو اسی رات میں خبر دی کہ آپ کے ملک میں ایک ایسی بڑی بدعت پیدا ہوئی ہے آپ کیا

چه فرمائی ملک گفت من او را از فضلای عصر میدانم و یگانهٔ روزگار میشمارم

حکم دیتے ہیں بادشاہ نے کہا میں اسکو زمانہ کے قابل لوگون میں سے جانتا ہون اور دنیا کا ایک بیمثل

باشد که معاندان در حق وی خوضی کرده اند پس این سخن در سمع قبول من

آدمی مانتا ہون شاید کہ دشمنوں نے اسکے حق میں سازش کی ہے لہذا یہ بات قبول کرنے میں مجھے تامل ہوتا

نیاید مگر آنکه معاینت گردد که حکیمان گفته اند شعر

ہے مگر اسوقت کہ آنکھوں سے دیکھ لی جاے کیونکہ عقلمندون کا قول ہے

| | |
|---|---|
| به تندی سبک دست بردن بتیغ[1]<br>غصہ میں تلوار کے اوپر ہاتھ ڈالنا | بدندان گزد پشت دست دریغ<br>ہاتھ کی پشت افسوس کے ساتھ دانتوں میں کاٹنا ہے |

شنیدم که سحرگاه با تنی چند خاصان ببالین قاضی آمد شمع را دید استاده و

سنتا ہے کہ صبح کے وقت چند خاص آدمیوں کے ساتھ قاضی کے سرہانے آیا شمع کو دیکھا جل رہی تھی اور

[1] غصہ کی حالت یا رنج اور افسوس میں ہاتھ چبانا ایک قدیمی عادت ہے ۱۲-

[2] منکر سے مراد برا کام ۱۲-

شاہد نشستہ و می ریختہ و قدح شکستہ و قاضی در خواب مستی بیخبر از ملک ہستی
معشوق بیٹھا ہوا اور شراب بکھری ہوئی اور پیالہ ٹوٹا ہوا پڑا تھا اور قاضی مستی کی نیند میں ہستی کے ملک سے
بلطف اندک بیدارش کرد کہ خیز کہ آفتاب بر آمد قاضی دریافت
بےخبر تھا نرمی سے آہستہ آہستہ اس کو جگایا کہ اٹھ کیونکہ سورج نکل آیا! قاضی سمجھ گیا کہ کیا
کہ حال چیست گفت از کدام جانب گفت از جانب مشرق گفت الحمد للہ
معاملہ ہے کہا کس طرف سے سورج نکلا جواب دیا کہ مشرق کی طرف سے کہا خدا کا شکر ہے کہ
کہ ہنوز در توبہ ہمچنان باز است بحکم حدیث لا یغلق باب التوبۃ
ابھی توبہ کا دروازہ ویسا ہی کھلا ہوا ہے موافق حکم حدیث کے کہ نہیں بند کیا جائیگا دروازہ توبہ کا
عَلَى الْعِبَادِ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِهَا اَسْتَغْفِرُكَ اللّٰهُمَّ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ
بندوں کے اوپر یہانتک کہ طلوع ہو سورج اپنی چھپنے کی جگہ سے اے اللہ میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اور تجھ سے توبہ کرتا ہوں

**قطعہ**

این دو چیزم بر گنہ انگیختند — بخت نافرجام و عقل ناتمام
ان دو چیزوں نے مجھے گناہ پر آمادہ کیا — نامبارک نصیب اور ناتمام عقل نے
گر گرفتارم کنی مستوجبم — ور ببخشی عفو بہتر ز انتقام
اگر تو مجھکو گرفتار کرے تو میں اسکے لائق ہوں — اور اگر تو بخشدے تو معافی بدلہ لینے سے بہتر ہے

ملک گفت توبہ درین حالت کہ بر جزای گناہ خویش اطلاع یافتہ سودی
بادشاہ نے کہا توبہ اس حالت میں کہ تجھے اپنے گناہ کی سزا کی خبر معلوم ہوگئی ہے کوئی فائدہ نہ کرے گی
نکند فَلَمْ يَكُ يَنْفَعُهُمْ اِيْمَانُهُمْ لَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا
بس یہ نہیں ہو سکتا کہ انکا ایمان ہمارے خوف کے وقت انکو فائدہ دے

**قطعہ**

چہ سود از دزدی انگہ توبہ کردن — کہ نتوانی کمند انداخت بر کاخ
چوری سے اسوقت توبہ کرنے کا کیا نتیجہ ہے — کہ تو محل پر کمند نہیں ڈال سکتا
بلند از میوہ گو کوتاہ کن دست — کہ کوتہ خود ندارد دست بر شاخ
بلند آدمی سے کہو کہ میوہ سے ہاتھ الگ رکھے — کیونکہ پستہ قد تو خود ہی ڈالی کو نہیں چھو سکتا

ترا با وجود چندین منکرے کہ ظاہر شد سبیل خلاص صورت نہ بندد این
تیرے لئے باوجود ایسے بڑے کام کے جو کہ صادر ہوا رہائی کی صورت ممکن نہیں یہ کہا اور

بگفت و تو کلان عقوبت در روی آویختند گفت مرا در خدمت سلطان
سزا دینے والے لوگ اس کو چمٹ گئے کہا مجھے بادشاہ سے ایک بات کہنا اور باقی ہے
یک سخن باقی ست ملک بشنید و گفت آن چیست گفت قطعه
بادشاہ نے سنا اور کہا وہ کیا بات ہے کہا

| | |
|---|---|
| باستین ملالی کہ بر من افشانی | طمع مدار کہ از دامنت بدارم دست |
| بسبب ملال کے تو مجھ سے بری الذمہ ہو گیا | یہ خیال نہ کر کہ تیرے دامن کو مین ہاتھ سے چھوڑ دون گا |
| اگر خلاص محال ست زین گنہ کہ مراست | بدان کرم کہ تو داری امیدواری ہست |
| اگر مجھے اس گناہ سے رہائی مشکل ہے | تو اس کرم سے جو تجھ میں ہے امید داری ہے |

ملک گفت این لطیفہ بدیع آوردی واین نکتہ غریب گفتی ولیکن محال
بادشاہ نے کہا یہ لطیفہ نادر تو نے بیان کیا اور یہ تو نے نادر بات کہی ولیکن عقل کے خلاف ہے
عقل ست وخلاف نقل کہ ترا فضل و بلاغت امروز از چنگ عقوبت من
اور حدیث کے بھی خلاف کہ تجھکو تیرے بزرگی اور قابلیت آج میرے غصہ کے ہاتھ سے
رہائی دہد مصلحت آن بینم کہ ترا از قلعہ بزیر اندازم تا دیگران نصیحت
چھڑا دے میرے نزدیک مناسب یہ ہے کہ تجھے میں قلعہ سے نیچے گرا دون تاکہ دوسرے لوگون کو نصیحت
پذیرند و عبرت گیرند گفت ای خداوند جہان پروردۂ نعمت این خاندانم
ہو جائے اور عبرت حاصل کرین کہا اے جہان کے آقا میں اس خاندان کی دولت کا پرورش یافتہ ہون
واین جرم تنہا در جہان نہ من کردہ ام دیگری را بیندازتا من عبرت گیرم
اور یہ جرم اکیلے مینے ہی دنیا مین نہین کیا ہے اور کسی کو گرا تاکہ میں عبرت حاصل کرون
ملک را خندہ گرفت و بعفو از سر جرم او برخاست و متعنتان را کہ
بادشاہ کو ہنسی آگئی اور معاف کرکے اُس کے جرم سے درگذر کی اور نکتہ چینون سے جو
اشارت بکشتن او ہمی کردند گفت شعر
اُسکے مار ڈالنے کا اشارہ کر رہے تھے کہدیا

| | |
|---|---|
| ہمہ حمال عیب خویشتنند | طعنہ بر عیب دیگران چہ زنند |
| سب اپنے عیب کے اٹھانے والے ہین | دوسرون کے عیب پر کیا طعنہ مارتے ہین |

ف بسبب اس کے کہ انسان عمل سے بنا ہے اس سے بڑے ہوئے مریے اور ہر جگہ اور گرمی ۱۲

# حکایت منظومہ

جوانی پاک بازو پاک رو بود
ایک جوان آزاد اور خوب صورت تھا

کہ با پاکیزہ روئے در گرو بود
جو کہ ایک خوبصورت پر عاشق تھا

چنین خواندم کہ در دریائے اعظم
میں نے ایسا پڑھا ہے کہ دریائے اعظم میں

بگردابی در افتادند باہم
دونوں ایک بھنور میں پھنس گئے

چو ملاح آمدش تا دست گیرد
جب ملاح اس جوان کے پاس بچانے کے لئے آیا

مبادا کاندران حالت بمیرد
کہ مبادا اُسی حالت میں وہ مرجائے

ہمیگفت از میان موج تشویر[۵۱]
یہی کہتا تھا اشاروں کی موجوں کے درمیان سے

مرا بگذار و دستِ یارِ من گیر
کہ مجھکو چھوڑ اور میرے دوست کا ہاتھ پکڑ

درین گفتن جہانی بروی آشفت
اس کہنے سے بہت سے لوگ اس سے ناراض ہوئے

شنیدندش کہ جان میداد و می گفت
مگر لوگوں نے سکو سنا کہ وہ مرتے مرتے کہہ رہا تھا

حدیث عشق زان بطال منیوش
عشق کی بات اوس جھوٹے سے نہ سن

کہ در سختی کند یاری فراموش
جو سختی کے زمانے میں دوستی کو بھولجائے

چنین کردند یاران زندگانی
دوستوں نے اسطرح زندگی گذاری ہے

ز کار افتادہ بشنو تا بدانی
تجربہ کار سے سن کہ تجھے معلوم ہو

کہ سعدی راہ و رسم عشقبازی
کیونکہ سعدی عشقبازی کے طریقے ایسے جانتا ہے

چنان داند کہ در بغداد تازی
جیسے بغداد میں زبان عربی

دل[۵۲] آرامی کہ داری دل درو بند
جو معشوق تو رکھتا ہے اس سے دل لگا

دگر چشم از ہمہ عالم فرو بند
باقی تمام عالم سے آنکھیں بند کرلے

اگر مجنون و لیلے زندہ گشتی
اگر مجنوں اور لیلے زندہ ہوتے

حدیث عشق زین[۵۳] دفتر نوشتی
تو عشق کی باتیں اس دفتر سے لکھتے

۵۱ موج تشویر - یعنی اشاروں سے کہہ رہا تھا - یہ اسلئے کہ ڈوبنے والا آدمی منہ سے بات نہیں کرسکتا ۱۲ ۵۲ مراد ہے عشق الٰہی سے ۱۲ ۵۳ اس دفتر سے مراد گلستان کا باب پنجم ہے ۱۲
عبد الباری آسی

# باب ششم در ضعف پیری

**حکایت** با طائفهٔ دانشمندان در جامع دمشق بحثی همی کردم که جوانی
عقلمندوں کی ایک جماعت سے دمشق کی جامع مسجد مین ایک بحث کر رہا تھا کہ ایک جوان
درآمد و گفت درینمیان کسی هست که زبان پارسی داند اشارت بمن کردند
آیا اور اُسنے کہا کہ اس جماعت مین کوئی ایسا ہے جو فارسی زبان جانتا ہو میری طرف اشارہ کیا
گفتمش خیر است گفت پیری صد و پنجاه ساله درحالت نزع است و بزبان
مینے اس سے پوچھا خیریت ہے۔ جوان نے کہا ایک ڈیڑھ سو سال کا بڈھا جان کنی کے عالم مین ہے اور فارسی زبان
عجم چیزی همی گوید و مفهوم ما نمیگردد اگر بکرم رنجه شوی مزد یابی باشد که وصیتی
مین کچھ کہہ رہا ہے اور ہماری سمجھ مین نہین آتا اگر مہربانی فرماکر آپ زحمت کرین تو معاوضہ پایئے گا۔ شاید کوئی وصیت
همیکند چون ببالینش فراز آمدم این بیت می گفت
کرتا ہے۔ جب مین اسکی سرھانے آیا تو وہ یہ شعر پڑھ رہا تھا

**قطعه**

دمی چند گفتم برآرم بکام
مینے کہا (سوچا) تھا کہ آرام سے چند سانسین لونگا
دریغا که بگرفت راهِ نفس
افسوس کہ سانس کے آنے جانے کا راستہ بند ہوگیا
دریغا که بر خوان الوانِ عمر
افسوس کہ عمر کے طرح طرح کے کھانوں سے بھرے ہوئے دستر خوان پر
دمی چند خوردیم و گفتند بس
ہم نے چند لقمے کھائے اور کہدیا کہ ختم کرو

معانی این سخن بزبان عربی باشامیان همی گفتم و تعجب همیکردند از عمر دراز
اس شعر کے معنے مین شامیوں سے عربی زبان مین بیان کر رہا تھا اور وہ لوگ تعجب کر رہے تھے اسکی اتنی لمبی
و تأسف او همچنان بر حیات دنیا گفتم چگونهٔ درین حالت گفت چگویم
عمر اور اُس کے زندگی کم ہونے کے افسوس پر۔ مینے کہا اس حالت مین تیرا کیا حال ہے اُسنے کہا مین کیا کہون

**قطعه**

ندیدهٔ که چه سختی رسد بجان کسی
کیا تونے نہین دیکھا کہ اس شخص کی جان پر کیسی بنجاتی ہے
که از دهانش بدر میکنند دندانی
جسکے مُنہ سے ایک دانت باہر نکالتے ہین۔
قیاس کن که چه حالت بود دران ساعت
اب قیاس کر کہ اس گھڑی کیسا حال ہوگا
که از وجود عزیزش بدر رود جانی
کہ اُسکے پیارے جسم سے جان نکل رہی ہو

گفتم تصور مرگ از خیال بدر کن و وہم را بر مزاج مستولی مگردان که فیلسوفان
مینے کہا مرنے کا خیال اپنے دماغ سے نکال ڈال اور مزاج پر وہم کو غالب کمر کیونکہ
یونان گفته اند مزاج اگرچه مستقیم بود اعتماد بقا را نشاید و مرض اگرچه هائل بود
یونان کے حکیموں نے کہا ہے کہ مزاج چاہے درست ہو مگر یہ ضرور نہیں کہ اسکی وجہ سے کوئی زندہ بھی رہے اور مرض اگرچہ خطرناک
دلالت کلی بر ہلاک نکند اگر فرمائی طبیبے را بخوانیم تا معالجت کند دیده بر کرد
ہو مگر وہ موت پر پوری دلالت نہیں کرتا ہے اگر تو کہے تو ہم کسی حکیم کو بلائیں کہ علاج کرے اسنے
و بخندید و گفت

**مثنوی**

نظر اٹھائی ہنسا اور کہا

دست بر هم زند طبیب ظریف
ہوشیار طبیب ہاتھ ملتا رہجاتا ہے
چون خرف بیند او فتاده حریف
جب اپنے بہت بڈھے دوست کو بیمار پڑا ہوا دیکھتا ہے

خواجه در بند نقش ایوان ست
مالک۔ مکان پر نقش و نگار بنوانے کے غم میں ہے
خانه از پای بست ویران ست
اور گھر کی نیو گر رہی ہے

پیرمردے بنزع می نالید
ایک بڈھا جانکنی کی حالت میں رو رہا تھا
پیرزن صندلش همی مالید
اور ایک بڑھیا اسکے صندل مل رہی تھی

چون مخبط شد اعتدال مزاج
جب مزاج کا اعتدال جاتا رہا
نه عزیمت اثر کند نه علاج
نہ منتر اثر کرتا ہے اور نہ علاج

**حکایت** پیری را حکایت کنند که دختری خواسته بود و حجره بگل آراسته
ایک بڈھے کا قصہ بیان کرتے ہیں کہ ایک نوجوان لڑکی سے شادی کی تھی اور مکان کو مٹی سے
و بخلوت با او نشسته و دیده و دل در و بسته شبهای دراز نخفتی و بذله ها و
لیوایا پتوایا تھا اور خلوت میں اسکے پاس بیٹھا تھا اور آنکھیں اور دل اسمیں لگائے ہوئے تھا لمبی راتوں میں سوتا نہ تھا اور مزے
لطیفه ها گفتے باشد که وحشت و نفرت نگیرد و موانست پذیرد و از آن جمله
کی باتیں اور چٹکلے کہتا تھا کہ ممکن ہے وحشت اور نفرت نہ ہو جائے اور دوستی قبول کرے انھیں راتوں میں سے ایک رات کو
شبے می گفت بخت بلندت یار بود و چشم دولت بیدار که بصحبت پیری
کہا تھا تیرا بلند نصیب یاور تھا اور دولت کی آنکھ کھلی ہوئی تھی کہ تو ایک بڈھے کے پلّے پڑی

فتادی پختہ پروردہ جہان دیدہ سرد و گرم کشیدہ نیک و بد آزمودہ کہ حقوق
جو بجا بوڑھا زمانے کو دیکھے ہوئے گرم و سرد کا تجربہ کیے ہوئے ہے اچھے بُرے کو آزمائے ہوئے ہے کہ صحبت
صحبت بداند و شرط مودت بجا آورد مشفق مہربان خوش طبع شیرین زبان۔
کے حقوق کو جانتا ہے اور محبت کی شرط بجا لاتا ہے شفقت کرنیوالا مہربان ہر اچھی طبیعت والا اور خوش بیان ہے

## مثنوی

تا توانم دلت بدست آرم ‏ ‏ ور بیازاریم نیازارم
جب تک مجھ سے ہو سکے گا تیری دل جوئی کروں گا ‏ ‏ اور جو تو مجھے ستائے گی تو میں نہ ستاؤں گا
ور چو طوطی بود شکر خورشت ‏ ‏ جان شیرین فدای پرورشت
اور اگر طوطی کی طرح شکر تیری خوراک ہو گی ‏ ‏ تو جان شیرین تیری پرورش میں صرف کر دوں گا

نہ گرفتار آمدی بدست جوانے معجب خیرہ رائی ستیزہ روئے سبکپائی کہ
تو کسی مغرور خودرائے بیعقل لڑاک بدعقل تندمزاج تیز دوڑنے والے جوان کے پلے
ہر دم ہوسی پزد و ہر لحظہ رائے زند و ہر شب جائے خسپد و ہر روز یارے گیرد
نہ پڑی کہ ہر وقت ایک نئی آرزو کرتا ہے اور ہر لحظہ ایک رائے دیتا ہے اور ہر رات کو ایک نئی جگہ سوتا ہے ہر روز نیا معشوق رکھتا ہے

## قطعہ

جوانان خرمند و خوب رخسار ‏ ‏ ولیکن در وفا با کس نپایند
جوان اچھے ہیں اور اچھے رخسار والے ہیں ‏ ‏ مگر وفا میں کسی کے ساتھ نہیں ٹھہرتے
وفاداری مدار از بلبلان چشم ‏ ‏ کہ ہر دم بر گلے دیگر سرایند
بلبل جشموں سے وفاداری کی امید نہ رکھ ‏ ‏ کہ ہر دم ایک دوسرے پھول پر نغمہ سرائی کرتے ہیں

اما طائفہ پیران کہ بعقل و ادب زندگانی کنند نہ بمقتضائے جہل و جوانے
لیکن بڈھوں کا گروہ کہ عقل و ادب کے ساتھ زندگی بسر کرتے ہیں نہ کہ جہالت اور جوانی کے تقاضے کے موافق

فرد
ز خود بہتری جوی و فرصت شمار ‏ ‏ کہ با چون خودی گم کنی روزگار
اپنے آپ سے بہتر کی تلاش کر اور غنیمت سمجھ ‏ ‏ کہ اپنے برابر والے کے ساتھ تو گمراہ ہو جائے گا

گفت چندان برین نمط بگفتم کہ گمان بردم کہ دلش در قید من آمد و صید من

بدعا کہنا ہو کہ اتنی باتین اس طریقہ کی مین نے کہین کہ مجھے خیال ہوا کہ اس کا دل میری قید مین گرفتار ہو گیا اور وہ میری

شد ناگہ نفسی سرد از دل پر درد بر آورد و گفت چندین سخن کہ بگفتی در

شکار ہو گئی یکایک ایک ٹھنڈی سانس درد مند دل سے کھینچی اور بولی جتنی باتین تو نے بیان کین

ترازوی عقل من وزن آن یک سخن ندارد کہ وقتی از قابلہ خویش شنیدہ ام

میری عقل کی ترازو مین اُن مین سے ایک بات کا بھی وزن نہین کہ ایک وقت مینے اپنی دائی سے سنا

کہ گفت زن جوان را اگر تیرے در پہلو نشیند بہ از آنکہ پیرے شعر

ہے کہ اُسنے کہا کہ جوان عورت کے پہلو مین اگر تیر لگ جائے تو اس سے بہتر ہے کہ کوئی بڈھا پہلو مین بیٹھے

لَمَّا رَأَتْ بَیْنَ یَدَیْ بَعْلِهَا
جب کہ دیکھے عورت اپنے شوہر کے سامنے

شَیْئًا کَأَرْخٰی شَفَةِ الصَّائِمِ
ایک چیز روزہ دار کے لٹکے ہوئے ہونٹ کی طرح

تَقُوْلُ هٰذَا مَعَهٗ مَیِّتٌ
کہتی ہے یہ اُسکی ساتھ میت ہے

وَاِنَّمَا الرُّقْیَةُ لِلنَّائِمِ
اور سوائے اسکے نہین کہ منتر سونے والے کے لئے ہے

رباعی

زن کز بر مرد بی رضا برخیزد
عورت کہ مرد کی بغل سے بغیر خوش ہوئے اُٹھے

بس فتنہ و جنگ از ان سرا برخیزد
اس گھر میں بہت فتنہ اور لڑائی ہوگی

پیری کہ ز جای خویش نتواند خاست
وہ بڈھا جو کہ اپنی جگہ سے نہ اُٹھ سکے

الا بعصا کیش عصا برخیزد
مگر صرف لاٹھی سے اسکا عضو کب استادہ ہوگا

فی الجملہ امکان موافقت نبود بمفارقت انجامید چون مدت عدت بر آمد

حاصل کلام یہ کہ موافقت ممکن نہ تھی طلاق پر نوبت پہنچی جب عدت کا زمانہ گزر گیا۔ اس کا

عقد نکاحش بستند با جوانے تند ترش روے تہی دست بدخوی جور و جفا

نکاح ایک غصہ ور بدخو ترش رو مفلس جوان کے ساتھ کر دیا وہ عورت ظلم اور

کشیدی و رنج و عنا دیدے و شکر نعمت حق ہمچنان گفتی الحمد للہ کہ از ان

ایذا اور رنج اور سختی اٹھاتی تھی پھر بھی خدا کی نعمت کا شکر اسی طرح ادا کرتی کہ خدا کا شکر ہے کہ اس

عذاب الیم برہیدم و بدین نعیم مقیم برسیدم

سخت عذاب سے چھوٹ گئی اور ان مستقل نعمتون پر فائز ہوئی

قطعہ روی زیبا و جامۂ دیبا | صندل و عود و رنگ و بوی و ہوس

خوب صورت چہرہ اور دیبا کے کپڑے | صندل اور اگر اور رنگ و بو اور حرص و ہوس

این ہمہ زینت زنان باشد | مرد را کیر و خایہ زینت بس

یہ ساری عورتوں کی زینتیں ہوتی ہیں | مرد کے لئے اس کی مردانگی کی قوت کافی ہے

فرد با این ہمہ جور و تند خوئی | نازت بکشم کہ خوبروئی

باوجود اس تمام ظلم اور ترش روئی کے | میں تیرا ناز اٹھاؤں گا کہ تو خوب صورت ہے

قطعہ با تو مرا سوختن اندر عذاب | بہ کہ شدن با دگری در بہشت

تیرے ساتھ مجھے دوزخ میں جلنا | اس سے بہتر ہے کہ دوسرے کے ساتھ بہشت میں جاؤں

بوے پیاز از دہن خوبروی | بہ حقیقت کہ گل از دست زشت

خوب صورت کے منہ سے پیاز کی بو | درحقیقت اس سے بہتر ہے کہ بدصورت کے ہاتھ سے پھول لے

## حکایت

مہمان پیری بودم در دیار بکر[1] کہ مال فراوان داشت
میں دیار بکر میں ایک بڈھے کا مہمان تھا جو بہت سے مال کا مالک تھا
و فرزندی خوبروی شبی حکایت کرد کہ مرا در عمر خویش بجز این فرزند
اور ایک خوب صورت لڑکے کا باپ تھا۔ ایک رات کو قصہ بیان کرنے لگا کہ میرے عمر بھر میں سوائے اس لڑکے
نبودہ است درختی درین وادی زیارتگاہ است کہ مردمان بحاجت
کے اولاد پیدا نہیں ہوئی اس جنگل میں ایک درخت زیارت کی جگہ ہے کہ لوگ اپنی مرادیں مانگنے
خواستن آنجا روند و شبہا دراز در پای آن درخت بخدا نالیدہ ام
وہاں جاتے ہیں بہت سی لمبی لمبی راتوں میں میں اس درخت کے نیچے گڑگڑایا ہوں اور خدا سے دعا مانگی ہے جب
تا مرا این فرزند بخشیدہ است شنیدم کہ پسر با رفیقان آہستہ می گفت
مجھے خدا نے یہ لڑکا دیا ہے میں نے سنا کہ لڑکا چپکے چپکے اپنے دوستوں سے کہہ رہا تھا
چہ بودی اگر من آن درخت را بدانستمی کہ کجاست تا دعا کردمی کہ پدرم
کیا اچھا ہوتا اگر مجھے اس درخت کی خبر ہوتی کہ وہ کہاں ہے تو میں دعا مانگتا کہ میرا باپ مر جائے
بمیرد حکمت خواجہ شادی کنان کہ فرزندم عاقل است و پسر طعنہ زنان
باپ خوشی کر رہا ہے کہ میرا بیٹا عقلمند ہے اور بیٹا طعنے دے رہا ہے کہ

[1] دیار بکر ایک شہر کا نام جو روم اور عراق عرب کے درمیان واقع ہے ۱۲ بندہ الباری آسی

**قطعہ** که پدرم فرتوت ست
میرا باپ بڈھا زیادہ ہوگیا اور عقل جاتی رہی ہے

سالہا بر تو بگذرد که گذار
برسوں گزر جاتے ہیں کہ تو
تو بجای پدر چه کردی خیر
تونے اپنے باپ کے ساتھ کیا نیکی کی ہے

نکنی سوی تربتِ پدرت
اپنے باپ کی قبر پر نہیں جاتا ہے
تا همان چشم داری از پسرت
کہ اُسی نیکی کی اپنے بیٹے سے اُمید لگائے ہوئے ہے

**حکایت** روزی بغرور جوانی سخت رانده بودم و شبانگه بپای
ایک روز جوانی کے غرور میں تیز دوڑا تھا اور رات کے وقت ایک
گریوه ست مانده پیرمردی ضعیف از پس کاروان همی آمد گفت چه
بند پشتہ کے نیچے تھک کر سست پڑا تھا ایک ضعیف بڈھا قافلہ کے پیچھے آرہا تھا اُسنے کہا
خسپی که نه جای خفتن ست گفتم چون روم که نه پای رفتن ست گفت این
کیا پڑا سو رہا ہے کیونکہ یہ سونے کی جگہ نہیں ہے میں نے کہا چلوں کیسے کہ چلنے کی طاقت نہیں ہے
نشنیدی که صاحبدلان گفته اند رفتن و نشستن به که دویدن و گسستن
کہا تونے یہ نہیں سنا ہو کہ عقلمندوں نے کہا ہے چلنا اور چلکر بیٹھنا بہتر ہے کہ دوڑنا اور سفر کو ختم کر دینا۔

**قطعہ** ای که مشتاق منزلی مشتاب
اے وہ شخص کہ تو منزل کا آرزو مند ہے دوڑ کر چل
اسپ تازی دو تگ رود بشتاب
عربی گھوڑا تیز تھوڑی دور چلتا ہے

پند من کار بند و صبر آموز
میری نصیحت مان اور صبر سیکھ
اشتر آهسته میرود شب و روز
اونٹ آہستہ آہستہ رات دن چلا کرتا ہے

**حکایت** جوانی چست لطیف خندان شیرین زبان در حلقهٔ عشرت
ایک جوان چست و چالاک لطیفہ گو ہنسنے والا شیرین زبان ہماری عیش و عشرت کی محفل
ما بود که در دلش از هیچ نوع غم نیامدے و لب از خنده فراهم روزگارے
میں شریک تھا کہ اُسکے دل میں کسی طرح کا غم نہیں آتا تھا اور ہونٹ ہنسی سے نہ رُکتے تھے ایک زمانہ
برآمد که اتفاق ملاقات نیفتاد و بعد از آن دیدمش زن خواسته و فرزند
ہوگیا کہ ملاقات کا اتفاق نہیں ہوا اسکے بعد میں نے اسکو دیکھا شادی کر لی تھی بال بچے پیدا ہو گئے تھے

خاستہ و بیخ نشاطش بریدہ و گل رویش پژمریدہ پرسیدمش چگونہ و چہ حالت

اور اس کی خوشی کی جڑ کٹ گئی تھی اور اسکے چہرے کا پھول مرجھا گیا تھا مین نے اس سے پوچھا تو کیسا ہے

ست گفت تا کودکان بیاوردم دگر کودکی نکردم

**شعر**

اور تیرا کیا حال ہے کہا جب سے بچے پیدا ہوئے اسوقت سے مین نے بچپن کی باتین نہین کین

مَاذَا الصِّبَیٰ وَالشَّیْبُ غَیَّرَ لِمَّتِی
کہان ہے بچپن کا زمانہ حالانکہ بڑھاپے نے میرے سر کے بال سفید کر دئے

وَکَفَی بِتَغْیِیرِ الزَّمَانِ نَذِیرًا
اور زمانے کا انقلاب بڑا غیرت دلانے والا ہے اور کافی ہے

**فرد**

چون پیر شدے ز کودکی دست بدار
جب تو بڈھا ہو گیا تو بچپن کی باتین چھوڑ دے

بازی و ظرافت بجوانان بگذار
کھیل کود اور ہنسی ٹھٹھا جوان کے لئے چھوڑ دے

**مثنوی**

طرب نوجوان ز پیر مجوے
نوجوان کی خوشی بڈھے آدمی مین [illegible]

کہ دگر ناید آب رفتہ بجوے
کہ ندی کا گیا ہوا پانی پھر ندی مین نہین آتا

زرع را چون رسید وقت درو
کھیتی کا جب کٹنے کا وقت آجاتا ہے

نخرامد چنانکہ سبزۂ نو
تو وہ سرسبز نو رسیدہ سبزے کی طرح لہراتی نہین

**قطعہ**

دور جوانی بشد از دست من
جوانی کا دور میرے ہاتھ سے نکل گیا

آہ و دریغ آن زمن دل فروز
ہائے افسوس وہ دل روشن کرنے والا وقت

قوت سرپنجۂ شیری برفت
شیر کے پنجہ کی سی قوت جاتی رہی

راضیم[1] اکنون بہ پنیرے چو یوز
اب مین تیندوے کی طرح تھوڑے سے پنیر پر راضی ہون

پیرزنی موے سیہ کردہ بود
ایک بڑھیا نے خضاب لگا کے بال کالے کئے تھے

گفتمش ای مامک دیرینہ روز
مینے اس سے کہا کہ اے پرانی بڑھیا امان

موی بہ تلبیس سیہ کردہ گیر
مکاری کرکے بال کالے کرلے

راست نخواہد شدن این پشت کوز
مگر یہ ٹیڑھی پیٹھ سیدھی نہین ہوسکتی

[1] راضیم اکنون یعنی جب تیندوے یا چیتے کا شکار ہاتھ سے نکل جاتا ہے تو وہ بہت غضبناک ہوتا ہے۔ تو اسکو پنیر کھلاتے ہیں کہ اسکو چاٹے اسکا غصہ جاتا رہتا ہے ۱۲۔ عبد الباری آسی

## حکایت

وقتی بجہل جوانی بانگ بر مادر زدم دل آزردہ بکنجی نشست
ایک دفعہ جوانی کی جہالت میں میں نے والدہ کو ڈانٹ دیا رنجیدہ ہو کر ایک گوشہ میں
و گریان ہمیگفت مگر خردی فراموش کردی کہ درشتی می کنی
بیٹھ گئیں اور رو کر کہہ رہی تھیں کہ شاید تو اپنا بچپن بھول گیا کہ سختی کر رہا ہے۔

## قطعہ

چہ خوش گفت زالی بفرزند خویش
ایک بڑھیا نے اپنے لڑکے سے کیا اچھی بات کہی ہے
چو دیدش پلنگ افگن و پیلتن
جب اسکو نہایت زوردار اور قوی دیکھا
گر از عہد خردیت یاد آمدے
جو تجھے اپنا بچپن کا زمانہ یاد آتا
کہ بیچارہ بودی در آغوش من
جب کہ تو میری گود میں ناچار پڑا تھا
نکردی درین روز بر من جفا
تو آج کے دن مجھ پر ظلم نہ کرتا
کہ تو شیر مردی و من پیرزن
کہ تو طاقتور ہے اور میں بڑھیا ہوں

## حکایت

توانگری بخیل را پسرے رنجور بود نیک خواہان گفتندش
ایک بخیل دولتمند کا ایک لڑکا بیمار تھا اسکے خیر خواہوں نے اسکو صلاح دی
کہ ختم قرآنے[1] کنی ازبہر وے یا بذل قربانی لختے باندیشہ فرو رفت و گفت
کہ یا تو اسکے لئے قرآن کا ایک ختم کیا جائے اور یا کوئی قربانی کی جائے کچھ دیر سوچتا رہا اور بولا
ختم مصحف اولی ترست کہ گلہ دور[2] ست صاحبدلے بشنید گفت ختمش
قرآن شریف ختم کرنا زیادہ مناسب ہے کیونکہ گلہ دور ہے ایک خوش طبع نے سنا اور کہا ختم قرآن
بعلت آن اختیار آمد کہ قرآن بر سر زبان ست و زر در میان[3] جان
اس کو اس سبب سے پسند آیا کہ قرآن تو زبان کی نوک پر ہے اور روپیہ جان میں گڑا ہوا ہے

## مثنوی

دریغا[4] گردن طاعت نہادن
ہائے افسوس اطاعت کے لئے گردن جھکانی
گرش ہمراہ بودی دست دادن
اگر اسکے ساتھ بخشش کا ہاتھ بھی شامل ہوتا

سلہ ختم قرآن - یعنی ایک قرآن شریف پڑھ کر اسکو بخشا جائے۔ ۲ے گلہ دور ست - یعنی گلہ دور دراز مقام پر ہے وہاں سے بکریاں وغیرہ قربانی کے لئے آنا دشوار ہیں۔ قربانی دہ کر خدا کے نام پر صدقہ کے طور پر کسی جانور کو ذبح کیا جائے ۱۲
۳ے یعنی قربانی کرنے میں تو گرہ سے روپیہ خرچ ہوتا ہے۔ ۴ے یعنی بڑی مشکل پڑجاتی اگر عبادت کیساتھ کچھ نقد دینے کی بھی شرط ہوتی ۱۲

بدیناری چو خر در گل بمانند
ایک دینار کے لیے گدھے کی طرح کیچڑ میں پھنس جاتے ہیں

ور الحمدی بخواہی صد بخوانند
اور اگر تو الحمد کے لئے کہے تو سو مرتبہ پڑھ لیں گے

## حکایت پیر مردی را گفتند چرا زن نکنی گفت با پیر زنانم الفت نیست

ایک بڈھے سے لوگوں نے کہا کہ تو شادی کیوں نہیں کرتا اُس نے کہا کہ بڑھیوں سے مجھے دلچسپی نہیں

پس آنرا کہ جوان باشد با من کہ پیرم دوستی چگونہ صورت بندد شعر

پھر اسکی جو کہ جوان ہوگی مجھ سے کہ میں بڈھا ہوں دوستی کیونکر نبھے گی۔

پیر ہفتاد سالہ جُنّی مکنہ
اے ستر برس کے بڈھے جوانی نہ کر

کور مقری بخوابی چشم روشن
اندھا مادرزاد خواب میں بھی آنکھ روشن نہیں دیکھتا

زور باید نہ زر کہ بانو را
زور چاہیئے نہ کہ زر کہ عورت کو

گزری[1] دوست تر کہ دہ من گوشت
دس من گوشت سے ایک گز زیادہ پسند ہے

## حکایت منظومہ

حکایت نظم

شنیدہ ام کہ درین روزہا کہن پیری
میں نے سنا ہے کہ اس زمانہ میں ایک پُرانے بڈھے نے

خیال بست بہ پیرانہ سر کہ گیرد جفت
بڑھاپے میں خیال کیا کہ شادی کرنا چاہیئے

بخواست دختر کی خوبروی گوہر نام
ایک خوبصورت نوجوان گوہر نامے لڑکی سے عقد کر لیا

چو درج گوہرش از چشم مردمان بنہفت
اور موتیوں کے ڈبے کی طرح اُسے لوگوں کی نظر سے چھپایا

چنانکہ رسم عروسی بود تمنا کرد
جیسا کہ دولہا دلہن کی رسم ہوتی ہے وہ خواہش کی

ولی بحملۂ اول عصای شیخ بخفت
مگر پہلے ہی حملہ میں بڈھے میاں کی لاٹھی نہ اُٹھ سکی

کمان کشید و نزد بر ہدف کہ نتوان دوخت
کمان کھینچی اور نشانہ پر تیر نہ لگا یا کیونکہ

مگر بسوزن فولاد جامہ ہنگفت
سوائے فولاد کی سوئی کے سخت کپڑا سیا نہیں جا سکتا

بدوستان گلہ آغاز کرد و حجت ساخت
دوستوں سے گلہ شروع کیا اور حجت کی

کہ خان و مان من این شوخ دیدہ پاک برفت
کہ میرے گھر بار کو اس بے حیا نے بدنام تباہ کر دیا

[1] گزر سے مراد عضو مخصوص ۱۲

عبدالباری آسی

میان شوہر و زن جنگ و فتنہ خاست چنان
میان بیوی میں جنگ اور فتنہ پیدا ہوا اور یہان تک ہوا
بس از ملامت و شنعت گناہ دختر نیست
خبر دور ملامت اور برائی کر لڑکی کی خطا نہین

کہ سر بشحنہ و قاضی کشید و سعدی گفت
کہ قاضی اور کوتوال تک نوبت پہنچی اور سعدی نے کہا
ترا کہ دست بلرزد گہر چہ دانی سفت
تیرا ہاتھ کانپتا ہے تو تو موتی کیا برو سکتا ہے

# باب ہفتم در تاثیر تربیت

**حکایت** یکی را از وزرا پسرے کودن بود پیش دانشمندی فرستاد
ایک وزیر کا ایک لڑکا بے عقل تھا اسنے ایک عقلمند کے پاس بھیجا
کہ مر این را تربیتے کن مگر عاقل شود روزگارے تعلیم کرد و مؤثر نبود پیش
کہ اس کو تعلیم دیجیے شاید عقلمند ہو جاے ایک مدت تک تعلیم دی کوئی فائدہ نہ ہوا تو اسے
پدرش فرستاد کہ این عاقل نمیشود و مرا دیوانہ کرد **قطعہ**
اسکے باپ کے پاس بھیجدیا کہ یہ تو عقلمند نہین ہوتا اور مجھے پاگل کردیا

ہیچ صیقل نکو نداند کرد
کوئی شخص اچھی صیقل نہین کرسکتا
چون بود اصل جوہری قابل
جب کہ کسی کی ذات مین جوہر قابل ہوگا
سگ بدریای ہفتگانہ بشوی
کتے کو ساتون دریا مین دھویئے

آہنے را کہ بد گہر باشد
اس لوہے پر جس کی ذات بری ہوتی ہے
تربیت را درو اثر باشد
تو تعلیم کا اسپر اثر پڑے گا
چونکہ تر گشت پلید تر باشد
جتنا کہ بھیگے گا اور ناپاک ہوگا

لہ اس تمام حکایت مین جا بجا استعارے استعمال کیے گئے ہین لہذا غور کرنا اور صحیح معنی کو تلاش کرنا چاہیے ۱۲ ۲ یہ معنی بھی ہو سکتے ہین کہ کسی صیقل سے وہ جلا نہین پاسکتا ۱۲ ۳ جوہر قابل یعنے قبول کرنے والا جوہر کہ جو کچھ استاد بتائے اس کو یاد رکھ سکے ۱۲ ۴ دریائے ہفتگانہ سے مراد غالباً سات سمندر ہین بعض شارحین نے یہ معنے لیے ہین کہ کتے کو اگر سات مرتبہ بھی دھویا جائے۔ مگر یہ معنے کچھ زیادہ لطیف نہین ہین سات دریا یہ ہین۔ (۱) دریائے اخضر (۲) دریائے عمان (۳) دریائے قلزم (۴) دریائے بربر (۵) دریائے اوقیانوس (۶) دریائے قسطنطینہ (۷) دریائے اسود جسکو دریائے ازرق بھی کہتے ہین ۱۲۔
عبد الباری آسی

خر عیسیٰ گرش بمکہ برند
عیسیٰ کے گدھے کو اگر مکے لے جائیں

چون بیاید ہنوز خر باشد
جب وہ واپس آئے گا تو وہی گدھے کا گدھاہے گا

**حکایت** حکیمے پسران را پند ہمی داد کہ ای جانان پدر ہنر آموزید کہ
ایک عقلمند لڑکوں کو نصیحت کر رہا تھا کہ اے باپ کے پیارو ہنر سیکھو کیونکہ
ملک و دولت دنیا اعتماد را نشاید و سیم و زر در محل خطر است یا دزد بیکبار
ملک اور دنیا کی دولت بھروسا کرنیکے قابل نہین ہے اور چاندی سونا ہر وقت خطرہ میں ہے یا چور
بردیا خواجہ بتفاریق بخورد اما ہنر چشمۂ زایندہ است و دولت پایندہ اگر ہنرمند
ایک ہی دفعہ مین لیجاے اور یا خود مالک تھوڑا تھوڑا کرکے کھا جاوے مگر ہنر ایک ابلنے والا چشمہ ہے اور مستقل دولت ہے اگر
از دولت بیفتد غم نباشد کہ ہنر در نفس خود دولت ست ہر کجا کہ رود
ہنر والا دولتمند نہ رہے تو کوئی پروا نہیں کیونکہ ہنر اپنی جگہ پر آپ دولت ہے جہان کہیں جائے گا

**شعر** قدر بیند و صدر نشیند و بی ہنر لقمہ چیند و سختی بیند
قدر ہوگی اور بلند جگہ پر بیٹھے اور بے ہنر لقمہ جمع کر یگا اور سختی اٹھائیگا۔

سخت ست پس از جاہ تحکم بردن
مرتبہ کے بعد حکم کا برداشت کرنا بہت دشوار ہے

خو کردہ بناز جور مردم بردن
ناز کی عادت ڈال کے آدمیون کا ظلم اٹھانا

**قطعہ** وقتی افتاد فتنۂ در شام
ایک مرتبہ شام کے ملک میں ایک فتنہ برپا ہو گیا

ہر کس از گوشۂ فرا رفتند
جسکا جہان موقع لگا اس گوشہ میں چھپ گیا

روستا زادگان دانشمند
دہقانوں کے عقلمند لڑکے

بوزیری پادشا رفتند
بادشاہ کی وزیری کے عہدے پر پہنچے

پسران وزیر ناقص عقل
اور وزیر کے بیوقوف لڑکے

بگدائی بروستا رفتند
بھیک مانگنے دہقانون کے یہاں گئے

**حکایت** یکی از فضلا تعلیم ملک زادہ ہمی کردی و ضرب بیحابا زدی
فاضلوں میں سے ایک فاضل ایک بادشاہ کے لڑکے کا اتالیق تھا اور بے تحاشا مار مارتا

لہ خر عیسے - چونکہ حضرت عیسے علیہ السلام ہمیشہ سیاحت فرماتے تھے لہذا ایک دراز گوش اپنی سواری میں رکھتے تھے ۱۲ ٢ہ لقمہ جمع کرے یعنی بھیک مانگتا پھرے ۱۲
عبد الباری آسی

وزجر بیقیاس کردی باری پسر از بیطاقتی شکایت پیش پدر برد و جامه از تن
تھا اور بہت جھڑکتا تھا ایک بار بیطاقت ہوکر لڑکا باپ کے پاس شکایت کرنے گیا اور دردمند جسم سے
دردمند بر داشت پدر را دل بہم بر آمد اُستاد را بخواند و گفت پسران رعیت
کپڑے اُٹھاکر باپ کو دکھائے باپ کا دل بھر آیا استاد کو بلایا اور کہا رعایا کے بچوں کو تو اتنا جھڑکنا
را چندان زجر و امیداری که فرزندم را سبب چیست گفت سبب آنکه
ضروری نہیں سمجھتا جتنا کہ میرے بچے کو اس کا سبب کیا ہے کہا سبب یہ ہے کہ
سخن اندیشیده گفتن و حرکت پسندیده کردن همه خلق را علی العموم باید و
سوچ کر بات کہنا اور اچھے کام کرنا تمام مخلوق کو عام طریقہ سے ضروری ہے اور بادشاہوں کو
پادشاهان را علی الخصوص بموجب آنکه بر دست و زبان ایشان هرچه رود
خاص کر اس سبب سے کہ اُن کے ہاتھ اور زبان سے جو کام ہوگا وہ مشہور ہو جائیگا
هر آئینه بافواه بگویند و قول و فعل عوام را چندان اعتباری نباشد
اور عام لوگوں کے قول و فعل کا ایسا کچھ زیادہ اعتبار نہیں ہے

**قطعه**

اگر صد عیب دارد مرد درویش
اگر ایک غریب آدمی میں سو عیب موجود ہیں
رفیقانش یکے از صد ندانند
اُسکے رفیق سو میں سے ایک بھی نجانینگے

وگر یک ناپسند آید ز سلطان
اور اگر ایک بُری حرکت بادشاہ سے سرزد ہو
ز اقلیمے باقلیمے رسانند
تو ایک ملک سے دوسرے ملک میں خبر پہنچا دینگے

پس واجب آمد معلم پادشاه زاده را در تهذیب اخلاق خداوند زادگان
تو بادشاہ زادے کے اتالیق کے لئے ضروری ہوا مالکوں کے بچوں کی عادت کا کہ
اَنۡبَتَهُمُ اللّٰهُ نَبَاتًا حَسَنًا اجتهاد از آن بیش کردن که در حق ابنائے عوام
خدا ان کو بہترین طور سے بڑھاوے اور کوشش اس سے زیادہ کرنا جتنا کہ عام آدمیوں کے لڑکوں کے لئے کیجائے

**قطعه**

هر که در خردیش ادب نکنی
جسکو تو بچپن میں ادب نہ سکھائیگا
در بزرگی فلاح[ا] از و برخاست
بڑے ہوکر نیکی اس سے زایل ہوجائے گی

[ا] فلاح کے معنے رستگاری - اور چھوٹنا ۱۲ عبد الباری آسی

**فرد**

| | |
|---|---|
| چوب تر را چنانکہ خواہی پیچ | نشود خشک جز بآتش راست |
| گیلی لکڑی تو جیسے چاہے موڑ لے | سوکھی سوائے آگ کے سیدھی نہ ہوگی |
| ہر آن طفل کو جور آموزگار [1] | نہ بیند جفا بیند از روزگار [2] |
| وہ بچہ جو سکھانے والے کا ظلم | نہ سہے گا وہ زمانے کی جفائیں برداشت کریگا |

ملک را حسن تدبیر فقیہ و تقریر جواب او موافق آمد خلعت و نعمت بخشید و

بادشاہ کو عالم کی اچھی تدبیر اور اُسکے جواب کی تقریر اچھی معلوم ہوئی خلعت اور نعمت بخشی اور

پایۂ منصب بلند گردانید

اسکا رتبہ اور عہدہ بڑھا دیا

**حکایت** معلم کتابی را دیدم در دیار مغرب ترش روی و تلخ گفتار

میں نے ایک مکتب کے ملاں کو دیکھا ملک مغرب میں چڑچڑا اور سخت گفتگو کرنیوالا

بدخوی و مردم آزار گدا طبع و ناپرہیزگار کہ عیش مسلمانان بدیدن او تبہ گشتی

بدعادت آدمیوں کو ستانے والا گداگر طبیعت خائن کہ مسلمانوں کا عیش اُسکے دیکھنے سے تباہ ہو جاتا

و خواندن قرآنش دل مردم سیہ کردی و جمعی پسران پاکیزہ و دختران دوشیزہ

اور اسکی قرآن خوانی آدمیوں کے دل کو سیاہ کرتی اور ایک جماعت پاکیزہ لڑکوں اور کنواری لڑکیوں کی اُسکے

بدست جفای او گرفتار نہ زہرۂ خندہ نہ یارای گفتار گہ عارض سیمین یکی را

ظلم کے ہاتھ میں پھنسی ہوئی تھی نہ طاقت ہنسی کی نہ قوت بات کرنے کی کبھی ایک کے گورے گال پر طمانچہ مارتا

تپانچہ زدی و گاہ ساق بلورین یکی را شکنجہ کردی القصہ شنیدم کہ طرفی از

اور کبھی ایک کی گوری پنڈلی کو شکنجہ میں کھینچ دیتا قصہ کوتاہ میں نے سنا ہے کہ تھوڑی سی اُسکے

خیانت نفس او معلوم کردند و بزدندش و براندند پس آنگہ مکتب وی

نفس کی خیانت کا حال معلوم کیا اور لوگوں نے اس کو مارا اور بھگا دیا اسکے بعد اس مکتب کو ایک نیک

بمصلحی دادند پارسای سلیمی نیکمردی حکیمی کہ سخن جز بحکم ضرورت نگفتی و

آدمی کی سپرد کر دیا وہ شخص پارسا سلامت رو نیک آدمی عقلمند تھا کہ سوائے ضرورت کے بات نہیں کہتا اور

---

[1] مطلب یہ ہے کہ بچپن کا زمانہ ہی تعلیم کے لئے موزون ہے ۱۲

[2] یعنے وہ بے ادب رہنے کی وجہ سے زمانے کی طرح طرح کی سختیاں سہے گا کیونکہ بے تمیز اور بے ہنر ہو گا ۱۲

موجب آزار کس بر زبانش نرفتی کودکان را ہیبت اُستاد نخستین از سر برفت
کسی کو دکھ دینے کی بات اسکی زبان پر نہ آتی تھی بچوں کے دل سے پہلے استاد کا ڈر نکل گیا اور دوسرے

و معلم دومی را اخلاق مَلَکی دیدند دیو یک یک شدند باعتماد حلم او علم فراموش
استاد کی عادات فرشتوں کی سی دیکھ ایک ایک شیطان ہوگیا اور اس کی بردباری کا اعتبار کرتے ہوئے علم کو

کردند و ہمچنین اغلب اوقات ببازیچہ فراہم نشستندی و لوح درست ناکردہ
بھول گئے اور اسیطرح اکثر اوقات کھیل کے لئے جمع ہو کر بیٹھتے اور بغیر تختی لکھے ہوئے ایک دوسرے

بر سر ہم شکستندے

کے سر پر توڑتے

**بیت**

| | |
|---|---|
| اُستاد و معلم چو بود بے آزار | خرسک بازند کودکان در بازار |
| استاد اور معلم جب بے آزار ہوگا | تو لڑکے بازار میں خرسک کھیلیں گے |

بعد از دو ہفتہ بران مسجد گذر کردم معلم اولین را دیدم کہ دل خوش کردہ
دو ہفتہ کے بعد میں اس مسجد کی طرف سے گزرا تو پہلے میانجی کو دیکھا کہ اس کو راضی کیا تھا

بودند و بمقام خویش باز آوردہ برنجیدم و لاحول گفتم کہ دیگر بارہ ابلیس
اور اپنی جگہ پر پھر مقرر کیا تھا مجھے رنج ہوا اور میں نے لاحول پڑھی کہ دوسری دفعہ

را معلم ملائکہ چرا کردند پیر مردے ظریف جہاندیدہ بشنید بخندید و گفت
شیطان کو فرشتوں کا معلم کیوں بنا دیا ایک بڈھے خوشمزاج اور تجربہ کار نے یہ بات سنی ہنسا اور بولا

**مثنوی**

| | |
|---|---|
| بادشاہی پسر بمکتب داد | لوح سیمینش در کنار نہاد |
| ایک بادشاہ نے اپنے بچے کو مکتب میں بٹھایا | اور ایک چاندی کی تختی اسکی بغل میں دبائی |
| بر سر لوح او نوشتہ بزر | جور اُستاد بہ ز مہر پدر |
| اور اسکی تختی کے سرے پر سونے سے لکھا | کہ استاد کا ظلم باپ کی محبت سے اچھا ہے |

لہ خرسک ایک کھیل کا نام ہے۔ کہ ایک لکیر کھینچتے ہیں اور ایک لڑکا خط کے درمیان کھڑا ہوتا ہے اور دوسرے لڑکے آکر اس کو مارتے ہیں وہ بھی طرف اپنی ٹانگ اوچھالتا ہے۔ اور پھر جسکے اُس کا پاؤں لگ جاتا ہے۔ وہ اُس کی جگہ کھڑا کر دیا جاتا ہے ۱۲۔
عبد الباری آسی

## حکایت

بادشازادۂ را نعمت بیکران از ترکۂ عمان بدست افتاد

ایک بادشاہزادے کو بہت سی دولت چچاؤں کے ترکے میں سے ہاتھ لگی اور

فسق وفجور آغاز کرد و مبذری پیشہ گرفت فی الجملہ نماند از سائر معاصی منکری

بدکاری اور عیاشی شروع کی اور فضول خرچی کا پیشہ اختیار کیا قصہ کوتاہ تمام گناہوں میں سے کوئی بُری بات

کہ نکرد و مسکری کہ نخورد باری بہ نصیحتش گفتم ای فرزند دخل آب روانست

ایسی باقی نہ رہی جو نہ کی اور کوئی نشہ ایسا نہیں رہا جو استعمال نہیں کیا ایکمرتبہ میں نے اُسکو نصیحت کی کہ برخوردار آمدنی چلتے پانی کی طرح ہے

وخرج آسیائے گردان یعنی خرج فراوان کردن مسلم کسے را باشد کہ دخل معین دارد

اور خرچ چلتی ہوئی چکی کی مانند یعنی زیادہ خرچ کرنا اس شخص کے لیے ٹھیک ہے جو کوئی مقررہ آمدنی رکھتا ہو۔

## قطعہ

چو دخلت نیست خرج آہستہ تر کن
جب تیری آمدنی نہیں ہے تو خرچ بہت کم کردے

کہ میگویند ملاحان سرودی
کیوں کہ ملاح ایک راگ گایا کرتے ہیں

بکوہستان اگر باران نبارد
کہ پہاڑوں میں اگر پانی نہ برسے

بسالے دجلہ گردد خشک رودے
تو ایک برس میں دجلہ سی ندی سوکھ جائے

عقل وادب پیش گیر ولہو ولعب بگذار کہ چون نعمت سپری شود سختی بری و

عقل اور ادب کا طریقہ اختیار کر اور کھیل کود چھوڑ دے کیونکہ جب دولت ختم ہو جائیگی تو تو سختی

پشیمانی خوری پسر از لذت نای و نوش این سخن در گوش نیاورد و بر قول

اُٹھائیگا اور شرمندہ ہوگا لڑکے نے گانے اور شراب پینے کے مزے کی وجہ سے یہ بات نہیں سنی اور میری بات

من اعتراض کرد و گفت راحت عاجل را بتشویش محنت آجل منغض کردن[1]

پر اعتراض کیا اور جواب دیا موجودہ آرام کو امید کی محنت کی پریشانی سے گدلا کرنا عقلمندوں

خلاف رای خردمندان ست

کی رائے کے خلاف ہے

[1] یعنی کیا موجودہ عیش کو آیندہ کے خلاف سے بین چھوڑ دوں یہ تو کوئی عقلمندی کی بات نہیں ہے ۱۲-

**مثنوی** خداوندان کام و نیکبختی
دولت مند اور نیک نصیب لوگ
برو شادی کن ای یار دل افروز
جالے یار دل کے روشن کرنیوالے خوش رہ

چرا سختی برند از بیم سختی
تنگدستی کے خیال سے کیوں سختی اٹھائیں
غم فردا نشاید خوردن امروز
کل کا غم آج نہ کھانا چاہیے

فکیف مرا کہ در صدر مروت نشستہ ام و عقد فتوت بستہ و ذکر انعامم در افواہ
پس مجھسے یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ مروت کی گدی پر بیٹھا ہوں اور جوانمردی کا میں نے عہد کر لیا ہے اور میری بخشش کا ذکر عام
عوام افتادہ **مثنوی**
لوگوں کے زبانوں تک پہنچ چکا ہے

ہر کہ علم شد بسخا و کرم
جو آدمی سخاوت اور بخشش میں مشہور ہو گیا
نام نکوئی چو برون شد بکوی
نیک نام جب کہ گلیوں میں مشہور ہو گیا

بند نشاید کہ نہد بر درم
تو اسکو خزانے کے اوپر مہر نہ لگانی چاہیے
ور نتوانی کہ ببندی بروی
تو یہ ممکن نہیں کہ کسیکے لیے تو دروازہ بند کر دے

دیدم کہ نصیحت نمی پذیرد و دم گرم من در آہن سرد وی اثر نمی کند ترک
میں نے دیکھا کہ نصیحت نہیں مانتا اور میری گرم کی باتیں اسکے ٹھنڈے لوہے میں اثر نہیں کرتیں تو میں نے
مناصحت کردم و روی از مصاحبت بگردانیدم و قول حکما را کار بستم
نصیحت کرنا چھوڑ دیا اور اسکی ہم نشینی سے پرہیز کرنا شروع کیا اور عقلمندوں کے قول پر میں نے عمل کیا
کہ گفتہ اند بَلِّغْ مَا عَلَیْكَ فَاِنْ لَمْ یَقْبَلُوْا مَا عَلَیْكَ
کیونکہ انھوں نے کہا ہے کہ جو بات تیرے ذمہ ہے وہ پہنچا دے پھر اگر قبول نکریں تو تو بری الذمہ ہے

**قطعہ** گرچہ دانی کہ نشنوند بگوی
اگر تو جانتا ہے کہ سننے والے نہ مانینگے تو
زود باشد کہ خیرہ سر بینی
وہ وقت جلد آئے گا کہ خود سر کو تو دیکھے گا
دست بر دست میزند کہ دریغ
اور وہ ہاتھ مل مل کر افسوس کر رہا ہوگا

ہرچہ دانی تو از نصیحت و پند
جو تجھے نصیحت وغیرہ آتی ہے وہ نہ کہہ
بدو پای اوفتادہ اندر بند
کہ اسکے دونوں پاؤں میں بیڑی ہوگی اور وہ قید میں پڑا ہوگا
نشنیدم حدیث دانشمند
کہ میں نے عقلمند کی بات نہ مانی

تا پس از مدتی آنچه اندیشهٔ من بود از نکبت حالش بصورت بدیدم که پاره
یہان تک کہ ایک مدت کے بعد جو کچھ میرا خیال تھا اسکی بدنصیبی حال سے ویسے ظاہر دیکھا کہ پیوند پر
پاره برہم می دوخت و لقمه لقمه همی اندوخت دلم از ضعف حالش بهم
پیوند لگاتا تھا اور لقمہ لقمہ جمع کرتا تھا میرا دل اسکا پتلا حال دیکھ کر بھر آیا
برآمد و مروت ندیدم درچنان حالی ریش درویش را بملامت خراشیدن
اور یہ بات مجھے اچھی نہ معلوم ہوئی کہ ایسے حال میں فقیرون کے زخم کو ملامت سے اور چھیلون
و نمک پاشیدن پس با خود گفتم

مثنوی

اور نمک چھڑکون لہذا مین نے اپنے دلمیں کہا

| | |
|---|---|
| حریف سفله در پایان مستی | نیندیشد ز روز تنگدستی |
| کمینہ ہم نشین مستی کی انتہا مین | مفلسی کے زمانے سے اندیشہ نہین کرتا |
| درخت اندر بہاران برفشاند | زمستان لاجرم بی برگ ماند |
| درخت بہار کے زمانے میں پھل بکھیرتا ہے | خواہ نخواہ جاڑون مین بے سامان رہ جاتا ہے |

## حکایت

پادشاہی پسری را بادیبی داد و گفت تربیتش چنان کن
ایک بادشاہ نے ایک لڑکے کو ایک اتالیق کے سپرد کیا اور کہا کہ اسکو ایسی تعلیم دے
که یکی از فرزندان خود را سالی بروسعی کرد و بجائے نرسید و پسران ادیب
جیسے کسی اپنے لڑکے کو تعلیم دیتے ہین ایک سال تک اسکے اوپر کوشش کی اور اسے کچھ نہ آیا اور اتالیق کے
در فضل و بلاغت منتہی شدند ملک دانشمند را مواخذت کرد و معاتبت فرمود
بیٹے بزرگی اور بلاغت مین کامل ہو گئے بادشاہ نے استاد سے بازپرس کی اور غصہ کیا اور فرمایا کہ
که خلاف کردی و وفا بجا نیاوردی گفت برای خداوند روی زمین
تونے وعدہ خلافی کی اور عہد پورا نہین کیا اسنے عرض کیا کہ اے ملک کے مالک واضح ہو
پوشیده نماند که تربیت یکسانست ولیکن طبائع مختلف

قطعه

کہ تعلیم یکسان ہے لیکن طبیعتین جدا جدا ہیں

| | |
|---|---|
| گرچه سیم و زر ز سنگ آید همی | در همه سنگی نباشد زر و سیم |
| اگرچہ چاندی سونا پتھرون ہی سے نکلتا ہے | مگر سب پتھرون میں سونا چاندی نہیں ہوتا |

| | |
|---|---|
| برہمہ عالم ہمے تابد سہیل[1]<br>سہیل تمام دنیا کے اوپر روشنی ڈالتا ہے | جائی انبان میکند جائی ادیم<br>کہین انبان پیدا کرتا ہے اور کہیں ادیم |

**حکایت** یکی را شنیدم از پیران مربی کہ مریدی را ہمی گفت چنانکہ
مربی پیروں میں سے ایک کو مین نے سنا ہے کہ ایک مرید سے کہہ رہا تھا جیسا کہ

تعلق خاطر آدمی زاد ست بروزی اگر بروزی دہ بودے بمقام
انسان کا دل روزی کی طرف لگا رہتا ہے اگر ویسا تعلق روزی دینے والے سے لگا رہتا تو مرتبہ مین فرشتون

از ملائکہ درگذشتی
سے بھی بڑھ جاتا

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| فراموشت نکرد ایزد دران حال<br>تجھ کو خدا اس حال مین نہین بھولا | کہ بودی نطفۂ مدفون و مدہوش<br>جبکہ تو ایک نطفہ پوشیدہ اور بے ہوش تھا |
| روانت داد وطبع وعقل وادراک<br>تجھکو جان دی اور طبیعت اور عقل دریافت کرنے کی قوت | جمال ونطق ورای وفکرت وہوش<br>خوبصورتی گویائی اور عقل وفکر اور ہوش دیا |
| دہ انگشت مرتب کرد برکف<br>تیری دس انگلیان ہاتھ پر بنائین | دو بازویت مرتب ساخت بردوش<br>اور کندھے پر دو بازو تیار کیے |
| کنون پنداری ای ناچیز ہمت<br>اے تو کم ہمت اب تو یہ خیال کرتا ہے | کہ خواہد کردنت روزی فراموش<br>کہ تجھے رزق پہنچانا بھول جائے گا |

**حکایت** اعرابی را دیدم کہ پسر را ہمی گفت یا بُنَیَّ اِنَّکَ مَسْئُولٌ
مینے ایک بدو کو دیکھا کہ لڑکے سے کہہ رہا تھا کہ اے میرے بیٹے تجھ سے قیامت

[1] سہیل ایک روشن ستارے کا نام جو مغرب مائل ہوتا ہے بجانب جنوب طلوع ہوتا ہے وہ گرمیوں میں دن کو طلوع ہوتا ہے اور سردی کے زمانے مین رات کو نکلتا ہے - لہذا گرمیوں میں نہیں نظر آتا جاڑون مین دکھائی دیتا ہے - اور اسکے ظاہر ہونے کا زمانہ جب ہے کہ آفتاب برج اسد مین سترھوین درجے پر پہنچتا ہے طلوع سہیل تمام زمانے مین نہین ہوتا - مگر بہ لحاظ اکثر جگہ کے یہ کہا گیا ہے - یہ پہلے ملک یمن مین نکلتا ہے کیونکہ یہ ملک دوسری ولایتون سے بلند ہے - یمن کے باشندے بلند مقاموں پر چالیس روز تک چمڑا وغیرہ پھیلاتے ہین - سہیل کی تاثیر سے اسمین رنگ پیدا ہو جاتا ہے ادیم وہی ہے دباغت دیے ہوئے چمڑے کو کہتے ہین - اور اسمین خوشبو نہین ہوتی - بعض لوگ اسکے بنانے اور دباغت دینے مین بھی سہیل کی تاثیر شریک سمجھتے ہین - انبان دباغت دیا ہوا چمڑا جسمین بو ہوتی ہے ۱۲ - عبد الباری آسی

یَوْمَ الْقِیٰمَةِ مَاذَا اکْتَسَبْتَ وَلَا یُقَالُ مِنَ انْتَسَبْتَ یعنی ترا خواہند پرسید کہ ہنرت

کے دن تیرے کئے ہوئے کاموں کی پرسش ہوگی یہ نہیں پوچھا جائیگا کہ تو کس سے نسبت رکھتا ہے یعنی تجھ سے سوال

چیست ونگویند پدرت کیست **قطعہ**

کریں گے کہ تیرا ہنر کیا ہے یہ نہ کہینگے کہ تیرا باپ کون ہے

جامۂ کعبہ را کہ می بوسند

کعبہ کے غلاف کو جو بوسہ دیتے ہیں

او نہ از کرم پیلہ نامی شد

وہ ریشم کے کیڑے کی وجہ سے مشہور نہیں ہوا

باعزیزی نشستہ روزی چند

ایک عزیز کا چند روز ہم صحبت رہا

لاجرم ہمچو او گرامی شد

خواہ نخواہ اسی کی طرح بزرگ ہوگیا

**حکایت** در تصانیف حکما آوردہ اند کہ کژدم را ولادت معہود

حکما کی تصانیف میں بیان کیا گیا ہے کہ بچھوؤں کی پیدائش مقررہ طور پر

نیست چنانکہ دیگر حیوانات را بلکہ احشای مادر را بخورند و شکمش را بدرند

نہیں ہوتی ہے جیسا کہ دوسرے حیوانوں کی بلکہ ماں کی آنتیں کھا جاتے ہیں اور اسکے پیٹ کو پھاڑ ڈالتے

و راہ صحرا گیرند و آن پوستہا کہ در خانہ کژدم بینند اثر آنست بارے این

ہیں اور جنگل کا رستہ لیتے ہیں جو کھالیں بچھوؤں کے سوراخوں میں دیکھتے ہیں وہ اس کی دلیل ہے خیر یہ بات

نکتہ پیش بزرگی ہمی گفتم گفت دل من بر صدق این سخن گواہی میدہد

میں ایک بزرگ کے سامنے کہہ رہا تھا کہا میرا دل اس بات کی سچائی پر گواہی دیتا ہے

وجز چنین نشاید بود در حالت خردی با مادر و پدر چنین معاملت کردہ اند

اور اسکے سوا یہ ہونا بھی نہ چاہئے چھٹ پنے میں ماں اور باپ کے ساتھ ایسا ہی معاملہ کیا ہے

لاجرم در بزرگی چنین مقبول و محبوب اند **قطعہ**

خواہ نخواہ بڑے ہو کر ایسے مقبول اور محبوب ہیں

پسرے را پدر وصیت کرد

ایک لڑکے کو باپ نے نصیحت کی

کای جوانمرد یاد گیر این پند

کہ اے جوانمرد اس نصیحت کو یاد رکھ

ہر کہ با اہل خود وفا نکند

جو اپنے عزیزوں کے ساتھ وفا نہیں کرتا

نشود دوست روی دانشمند

وہ عقلمندوں میں محبوب و مقبول نہ ہوگا

شش کژدم را گفتند چرا بزمستان بدر نمی آئے گفت بتابستانم چہ حرمت ست

بچھو سے پوچھا تو جاڑون مین باہر کیون نہین آتا کہا گرمیوں میں میری کیا عزت ہوتی ہے کہ جاڑون مین

کہ بزمستان نیز بیرون آیم

بھی مین باہر نکلون

## حکایت

زن درویشی حامله بود مدت حمل بسر آورده درویش را ہمہ

ایک فقیر کی عورت حاملہ تھی ووہ زمانہ حمل کا پورا ہو چکا تھا

عمر فرزند نیامده بود گفت اگر خداوند تعالے مرا پسری بخشد جز این خرقه که

اور فقیر کے ساری عمر اولاد نہین ہوئی تھی کہا اگر اللہ تعالی مجھے بیٹا بخشے تو سوائے اس گدڑی کے

پوشیده ام ہر چه در ملک من است ایثار درویشان کنم اتفاقاً پسر آورد

جو مین پہنے ہون جو چیز میری ملک میں ہے سب فقیرون کو دیدون گا اتفاقاً لڑکا پیدا ہوا موافق

سفره درویشان بموجب شرط نهاد پس از چند سال ز سفر شام باز آمدم

شرط مقررہ کے فقیرون کی دعوت کی چند سال بعد جب مین شام کے سفر سے واپس آیا تو اس

بمحلت آن دوست بر گذشتم واز چگونگی حالش خبر پرسیدم گفتند بزندان

دوست کے محلہ سے گزرا اور اسکی کیفیت حال کی دریافت کی لوگون نے کہا وہ کوتوالی

شحنه در است گفتم سبب چیست گفتند پسرش خمر خورده و عربده کرده و

مین قید ہے مینے کہا کہ اسکا کیا سبب ہے لوگون نے بتایا اسکے لڑکے نے شراب پی اور لڑائی کی اور کسی کو

خون کسی ریخته واز شهر گریخته پدر را بعلت وی سلسله در نای است و بند گران

قتل کر ڈالا اور شہر سے بھاگا اُسی سبب سے باپ کے گلے مین زنجیر ہے اور پاؤن مین ہتکڑی

بر پای گفتم این بلا را وی بحاجت از خدای عزوجل خواسته است۔

پڑی ہے مینے کہا اس بلا کو اُسنے دعا مانگ کر خدائے بزرگ سے لیا ہے۔

## قطعہ

زنان باردار ای مرد ہشیار
حاملہ عورتین اے ہوشیار مرد
ازان بہتر بنزدیک خردمند
تو عقلمند کے نزدیک اس سے بہتر ہے

اگر وقت ولادت مار زایند
اگر پیدایش کے وقت سانپ جنین
که فرزندان ناہموار زایند
کہ نالایق لڑکے پیدا کرین

**حکایت** طفل بودم که بزرگی را پرسیدم از بلوغ گفت در کتب مسطور
میں لڑکا تھا کہ ایک بزرگ سے مینے بالغ ہونے کے متعلق پوچھا کہا کتابوں میں
است که سه نشان دارد یکی پانزده سالگی و دوم احتلام و سوم برآمدن
لکھا ہوا ہے کہ تین علامتیں ہیں ایک پندرہ سال کا ہونا اور دوسرے احتلام اور تیسرے زیرناف
موی زهار اما در حقیقت یک نشان دارد و بس آنکه در رضائے خدائے
بال نکل آنا لیکن حقیقت میں ایک علامت ہے اور بس وہ یہ ہے کہ خدا کی رضا تو میں اس سے
عزوجل بیش ازان باشی که در بند حظ نفس خویش و هر که درو این صفتها موجود نیست
زیادہ رہے جتنا کہ تو اپنے نفس کے فائدہ اٹھانے میں رہے اور وہ شخص جس میں یہ تعریفیں موجود نہیں ہیں
نزد محققان بالغ نشمارندش **قطعه**
تحقیق کرنے والوں کے نزدیک اسکو بالغ نہیں گنتے

بصورت آدمی شد قطرهٔ آب
ظاہر میں آدمی قطرہ پانی کا ہوا
که چل روزش قرار اندر رحم ماند
کہ چالیس دن اس کو رحم میں قرار رہا
وگر چل ساله را عقل و ادب نیست
اور اگر چالیس برس کے لڑکے کو عقل اور ادب نہیں ہے
به تحقیقش نشاید آدمی خواند
تو حقیقت میں اس کو آدمی نہ کہنا چاہئے

**قطعه** جوانمردی و لطف ست آدمیت
آدمیت سخاوت اور مہربانی سے مراد ہے
همین نقش هیولانی مپندار
یہی ظاہری شکل و صورت آدمیت نہیں ہے
هنر باید که صورت میتوان کرد[لہ]
ہنر چاہئے کہ تصویر بنائی جا سکتی ہے
که بر ایوانها در از شنگرف و زنگار
محلوں پر شنگرف اور زنگار سے
بدست آوردن دنیا هنر نیست
دنیا کو حاصل کر لینا ہنر نہیں ہے
یکی ره گر توانی دلی بدست آر
ایک مرتبہ اگر تجھ سے ہو سکے تو کسی دل کو خوش کر

**حکایت** سالی نزاعی میان پیادگان حجاج افتاده بود و داعی
ایک سال پیدل سفر کرنے والے حاجیوں میں ایک جھگڑا ہو گیا تھا اور راقم

لہ یعنی اصل میں تو ضرورت ہے کہ ہنر موجود ہو ۔ ورنہ صورت ظاہری اور نقش تو دیواروں پر بھی شنگرف اور زنگار وغیرہ سے بنا سکتے ہیں ۱۲۔

هم دران سفر پیاده بود در سر وروی هم افتادیم وداد فسوق وجدال دادیم

بھی اسی سفر مین پیدل تھا ہم ایک دوسرے سے لڑنے بھڑنے لگے اور گالی گلوج اور لڑائی

کجاوه نشینی را دیدم که باعدیل خویش میگفت یاللعجب پیاده عاج عرصهٔ

بھڑائی کی ہمنے حد کردی ایک شتر سوار کو مین نے دیکھا کہ وہ اپنے ساتھی سے کہہ رہا تھا عجیب بات ہے

شطرنج را بسر میبرد فرزین میشود یعنی به ازان میشود که بود و پیادگان حاج

کہ ہاتھی دانت کا پیادہ جب شطرنج کی بساط کو طے کرلیتا ہے تو وزیر ہو جاتا ہے یعنی اس سے بہتر ہو جاتا ہے جیسا کہ وہ

بادیه را بسر بردند و بتر شدند

**قطعه**

تھا اور حاجی پیادون نے جنگل کا رستہ طے کیا اور بدتر ہو گئے

| | |
|---|---|
| از من بگوی حاجی مردم گزای را | کو پوستین خلق بآزار مے درد |
| میری طرف سے لوگون کے ستانے والے حاجی سے کہدو | کہ وہ تکلیف پہنچاکر لوگون کی پردہ دری کرتا ہے |
| حاجی تو نیستی شترست از برای آنکه | بیچاره خار میخورد و بار مے برد |
| تو حاجی نہین ہے اونٹ ہے اس سبب سے کہ | بیچارہ کانٹے کھاتا ہے اور بوجھ لیجاتا ہے |

**حکایت** هندوی نفط اندازی می آموخت حکیمی گفت ترا که خانهٔ

ایک ہندو نفط اندازی سیکھ رہا تھا ایک عقلمند نے کہا تیرا گھر کہ نرکل کا بنا ہوا ہے

نئین ست بازی نه اینست

**بیت**

تجھکو کھیل نکھیلنا چاہیے یہ تیرے لایق نہین ہے

| | |
|---|---|
| تا ندانی که سخن عین صواب ست مگو | آنچه دانی که نه نیکوش جواب ست مگو |
| جب تک تو نہ جلنے کہ بات بالکل صحیح ہے نہ کہہ | جسبات کو تو جانتا ہے کہ اُس کا جواب اچھا نہین ہے وہ نہ کہہ |

سلہ کجاوہ ایک قسم کی عماری یا حوضہ جو اونٹ کے کوہان پر دونوں طرف لٹکاتے ہین - اور اس میں لوگ سوار ہوتے ہیں ۱۲ سلہ شطرنج کا ہر پیدل جب اپنے پورے خانون کو طے کرلیتا ہے تو وہ وہی مہرہ بنجاتا ہے جسپر وہ ہوتا ہے اسی طرح فرزین کا پیدل وزیر بنجاتا ہے - اور ظاہر ہے کہ پیادے اور فرزین مین زمین وآسمان کا فرق ہوا کرتا ہے ۱۲ سلہ نفط انداز ے - آتشبازی کا یا آتشین اسلحہ کا کام - نیز نفط اندازی اسکو بھی کہتے ہین کہ نفط ایک روغن ہوتا ہے کہ وہ اگر پانی مین بھی پڑتا ہے تو آگ لگجاتی ہے - لڑتے وقت اُسے شیشیون میں بھر کر دشمن پر پھینکتے ہین جیسے وہ اُسکے جسم پر پڑتا ہے اُس کا بدن جل جاتا ہے - ۱۲

عبد الباری آسی

## حکایت

مردکے را چشم درد خاست پیش بیطارے رفت تا دوا
ایک بیوقوف کی آنکھ میں درد ہوا وہ ایک سلوتری کے پاس گیا تاکہ دوا
کند بیطار از انچہ در چشم چہار پایان میکرد در دیدهٔ او کشید کور شد
کرے سلوتری نے جو کچھ چارپایوں کی آنکھ میں دوا ڈالتا تھا اُس کی آنکھ میں ڈالدی اندھا ہوگیا حاکم کے
حکومت پیش داور بردند گفت برو هیچ تاوان نیست اگر این خر نبودی پیش
سامنے دعوے کیا حاکم نے کہا اُسپر کوئی ڈانڈ نہیں پڑسکتا اگر یہ گدھا نہ ہوتا تو سلوتری کے پاس نجاتا
بیطار نرفتی مقصود ازین سخن آنست تا بدانی کہ ہرکہ ناآزمودہ را کار بزرگ
مطلب اس قصہ سے یہ بات ہے کہ تو سمجھ لے کہ جو کوئی ناتجربہ کار کو بڑے کام سونپ دے گا
فرماید با آنکہ ندامت برد بنزدیک خردمندان بخفت رائے منسوب گردد
وہ شرمندگی اُٹھاویگا اور عقلمندوں کے سامنے خفیف العقلی سے منسوب ہوگا

## قطعہ

ندہد ہوشمند روشن رائے
ہوشیار تیز عقل والا آدمی
بفرومایہ کارہائے خطیر
کمینے کو بڑے بڑے کام نہیں دیتا
بوریاباف گرچہ بافندہ است
بوریا بننے والا اگرچہ بننے والا ہے
نبرندش بکارگاہ حریر
مگر اسکو ریشمی کپڑے کے کرگھے میں نبٹھائینگے

## حکایت

یکی از بزرگان ائمہ را پسری وفات یافت پرسیدند کہ بر
بڑے اماموں بزرگوں میں سے ایک امام کے لڑکے کا انتقال ہوگیا پوچھا اسکی گور کے
صندوق گورش چہ نویسیم گفت آیات کتاب مجید را عزت بیش ازان ست
تابوت پر میں کیا لکھوں کہا قرآن شریف کی آیتوں کی عزت اس سے زیادہ ہے کہ ایسی
کہ روا باشد بر چنین جایگاہ نوشتن کہ بروزگار سودہ گردد و خلایق برو
جگہ پر لکھنے کو جائز رکھا جائے کیونکہ ایک زمانے میں گھس پس جائے گی اور مخلوق اسپر
گذرند و سگان بروشاشند اگر بضرورت چیزی نویسند این بیت
سے گذرے گی اور کتے اسپر پیشاب کرینگے اگر ضرورت کیوجہ سے کچھ لکھیں تو یہ شعر
کفایت می کند
کافی ہے

ئے بیطار وہ جو چوپایوں کا علاج کرتے ہیں ۱۲۔ عبدالباری آسی

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| وہ کہ ہر گہ کہ سبزہ در بستان | بدمیدی چہ خوش بدی دل من |
| ابا جب کہ سبزہ باغ میں | اگتا تھا تو میرا جی کیسا خوش ہوتا تھا |
| بگذر ای دوست تا بوقت بہار | سبزہ بینی دمیدہ بر گل من |
| اے دوست گزر کرتا کہ بہار کے وقت | تو میری قبر پر سبزہ اگا ہوا دیکھے |

**حکایت** پارسائی بریکی از خداوندان نعمت گذر کرد کہ بندہ را

ایک پارسا ایک مالدار کے پاس سے ہو کر گزرا کہ غلام کے ہاتھ اور

دست و پای بستہ عقوبت ہمی کرد گفت ای پسر ہمچو تو مخلوقی را خدای

پاؤں باندھ کر عذاب دے رہا تھا کہا اے لڑکے تیری ہی ایسی مخلوق کو خدا نے تیرے

عز و جل اسیر حکم تو گردانیدہ است و ترا بروی فضیلت دادہ شکر

حکم کا مطیع بنا دیا ہے اور تجھے اُسکے اوپر بزرگی دی ہے خدائے تعالیٰ

نعمت باری تعالےٰ بجا آر و چندین جفا بروی مپسند نباید کہ فردائے

کی نعمت کا شکر کر اور اتنا ظلم اسپر پسند نہ کر یہ اچھی بات نہیں کہ کل قیامت کے

قیامت بہ از تو باشد و شرمساری بری **مثنوی**

دن وہ تجھ سے بہتر ہو اور تو شرمندگی اٹھائے

| | |
|---|---|
| بر بندہ مگیر خشم بسیار | جورش مکن و دلش میازار |
| غلام پر زیادہ غصہ نہ کر | اسپر ظلم نہ کر اور اس کا دل آزردہ نہ کر |
| او را تو بدہ درم خریدی | آخر نہ بقدرت آفریدی |
| اسکو تو نے دس درم قیمت دیکر خریدا تھا | مگر کوئی اپنی قدرت سے تو تو نے پیدا نہیں کیا |
| این حکم و غرور و خشم تا چند | ہست از تو بزرگتر خداوند |
| یہ حکم اور غرور اور غصہ کب تک | تجھ سے زیادہ بزرگ خدا ہے |
| اے خواجۂ ارسلانؔ و آغوش | فرمان دہ خود مکن فراموش |
| اے ارسلان اور آغوش کے مالک | اپنے حاکم کو مت بھول |

لہ ارسلان اور آغوش دو غلاموں اور دو غلام مالکوں کے نام ہیں ۱۲۔ عبدالباری آسی

**در خبرست از سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کہ گفت بزرگترین حسرتی در روز**
حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ سب سے بڑی حسرت
**قیامت آن بود کہ بندۂ صالح را بہ بہشت برند و خداوندگار فاسق**
قیامت کے دن وہ ہو گی کہ نیک غلام کو بہشت میں لیجائیں اور بدکار مالک کو
**را بدوزخ**
دوزخ میں

## قطعہ

| | |
|---|---|
| **بر غلامی کہ طوع خدمت تست** | **خشم بیحد مران و طیرہ مگیر** |
| اس غلام پر کہ جو تیرا خدمتگار و تابعدار ہے | زیادہ غصہ نہ کر اور سختی نہ کر |
| **کہ فضیحت بود بروز شمار** | **بندہ آزاد و خواجہ در زنجیر** |
| کہ قیامت کے دن فضیحت ہوگی | جب غلام آزاد ہوگا اور مالک زنجیر میں ہوگا |

## حکایت

**سالی از بلخ بامیانم سفر بود و راہ از حرامیان پُر خطر**
ایک سال بلخ بامیان سے میرا سفر تھا اور راستہ ڈاکوؤں سے خطرناک
**جوانی بہ بدرقہ ہمراہ ما شد نیزہ باز چرخ انداز سلحشور بیش زور کہ دہ مرد**
تھا ایک جوان رہبری کے لئے ہمارے ساتھ ہوا نیزہ باز سخت کمان ہتیار چلانے والا زوردار دس طاقتور
**توانا کمان او را بزہ نکردندی و زورآوران روی زمین پشت او را در عرصۂ کار**
اُس کی کمان کو چڑھا نہ سکتے اور دنیا کے بڑے بڑے پہلوان اسکو اکھاڑے میں چت نہ کرسکتے
**بر زمین نیاوردندی اما چنانکہ دانی متنعم بود و سایہ پروردہ نہ جہان دیدہ**
اور پشت زمین پر نہ لگا سکتے لیکن جیسا کہ طریقہ ہے ناز پروردہ تھا اور سایہ میں پرورش پائی تھی جہاندیدہ
**و سفر کردہ رعد کوس دلاوران بگوشش نرسیدہ و برق شمشیر سواران ندیدہ**
اور سفر کردہ نہ تھا دلیروں کے نقارے کی گرج اُسکے کان تک پہنچی تھی اور سواروں کی تلوار کی چمک نہیں دیکھی تھی۔

| | |
|---|---|
| **شعر نیفتادہ در دست دشمن اسیر** | **بگردش نباریدہ باران تیر** |
| دشمن کے ہاتھ میں کبھی قید نہیں ہوا تھا | اور اُسکے پاس کبھی تیروں کا مینھ نہ برسا تھا |

لہ بامیان ایک شہر کا نام ہے جو بلخ اور غزنیں کے درمیان واقع ہے۔ بعض نسخوں میں از بلخ باشامیانم ہے۔ اُسکے یہ معنے ہیں کہ چند شامی جو بلخ میں ٹھہرے تھے اُن کے ساتھ سفر کا اتفاق ہوا۔ ۱۲ عبدالباری آسی

اتفاقاً من واین جوان هر دو در پے هم دوان هر دیوار قدیمش که پیش آمدی

اتفاقاً مین اور یہ جوان دونون ایک دوسرے کے پیچھے دوڑتے ہوے جو پرانی دیوار اسکے سامنے آتی

بقوت بازو بیفگندی و هر درخت عظیم که دیدے به نیروے سر پنجہ

قوت بازو سے گرا دیتا اور جو بڑا درخت کہ دیکھتا اپنے ہاتھ کی طاقت سے

برکندے وتفاخر کنان گفتے

**بیت**

اکھاڑ ڈالتا اور فخر کرتا ہوا کہتا

| | |
|---|---|
| پیل کو تا کتف و بازوے گردان بیند<br>ہاتھی کہان ہے کہ پہلوانون کے ڈنڑ اور بازو دیکھے | شیر کو تا کف و سرپنجۂ مردان بیند<br>شیر کہان ہے کہ مردون کے ہاتھ اور پنجے دیکھے |

مادرین حالت که دو هندو از پس سنگے سر بر آوردند و آهنگ قتال

ہم اسی حالت میں تھے کہ دو چوروں نے ایک پتھر کے پیچھے سے سر نکالا اور ہمارے قتل کا ارادہ

ما کردند بدست یکی چوبے و در بغل دیگر کلوخ کوبے جوان را گفتم

کیا ایک کے ہاتھ میں ایک ڈنڈا اور دوسرے کی بغل میں موگری میں نے جوان سے

چه پائی که دشمن آمد

**بیت**

کہا کیا دیر ہے کیونکہ دشمن آگیا

| | |
|---|---|
| بیار آنچه داری ز مردی و زور<br>دکھا جو تجھ میں مردانگی اور زور ہے | که دشمن بپای خود آمد بگور<br>کیونکہ دشمن اپنے پاؤں سے قبر میں آگیا |

**فرد**

تیر و کمان را دیدم از دست جوان افتاده و لرزه بر استخوان

میں نے تیر و کمان کو دیکھا کہ جوان کے ہاتھ سے گر گئی تھی اور بدن بھر تھرا رہا تھا

| | |
|---|---|
| نه هر که موی شگافد بتیر جوشن خاے<br>ایسا نہیں ہے کہ جو چار آئنہ توڑنے والے تیر سے بال کو چیر ڈالے | بروز حملهٔ جنگ آوران بدارد پاے<br>تو وہ تجربہ کار لڑنے والون کے مقابلے پر بھی ٹھہرا رہے |

چاره جز آن ندیدم که رخت و سلاح و جامه رها کردیم و جان بسلامت

اس کے سوائے مین نے کوئی چارہ کار نہین دیکھا کہ اسباب اور کپڑے ہم نے چھوڑے اور جان سلامتی

بدر آوردیم

کے ساتھ بچا لائے

# قطعہ

| | |
|---|---|
| بکارہای گران مرد کاردیدہ فرست | کہ شیر شرزہ در آرد بزیر خم کمند |
| بڑے کامون مین تجربہ کار آدمی کو بھیج | کہ طاقتور شیر کو کمند کے حلقہ مین پھانس لیگا |
| جوان اگرچہ قوی بال و پیلتن باشد | بجنگ دشمنش از ہول بگسلد پیوند |
| جوان اگرچہ قوی باز و اور توانا ہو | دشمن کی لڑائی مین خوف سے اُسکے ہاتھ پاؤن ڈھیلے پڑجاتے ہین |
| نبرد پیش مصاف آزمودہ معلوم ست | چنانکہ مسئلہ شرع پیش دانشمند |
| لڑائی کسی جنگ آزمودہ کے سامنے سمجھی ہوئی چیز ہے | جسطرح کہ شرع کا مسئلہ عقلمند کے سامنے |

## حکایت

توانگرزادہ را دیدم بر سر گور پدر نشستہ و با درویش بچہ
مینے ایک امیرزادے کو دیکھا باپ کی قبر پر بیٹھا ہوا اور ایک فقیر کے لڑکے سے
مناظرہ درپیوستہ کہ صندوق تربت پدرم سنگین ست و کتابہ رنگین و
بحث کرتا ہوا کہ میرے باپ کی قبر کا تعویذ پتھر کا ہے اور اسپر رنگین کتبہ ہے اور
فرش رخام انداختہ و خشت پیروزہ درو ساختہ بگور پدرت چہ ماند
پتھر کا فرش بچھا ہوا ہے اور فیروزہ کے رنگ کی اینٹین اسمین لگی ہوئی ہیں وہ تیرے باپ کی قبر
خشتی دو فراہم نہادہ و مشتی دو خاک بروپاشیدہ درویش پسر این بشنید
کی کیا برابر ہوگی دو اینٹین جمع کرکے رکھدین اور اسپر دو مٹھی خاک چھڑک دی فقیر بچے نے یہ بات
وگفت تا پدرت در زیر آن سنگہاے گران برخود بجنبد پدر من بہ بہشت رسیدہ بود
سنی اور کہا تیرا باپ جب تک اُن بھاری پتھروں کے نیچے ذرا ہلے جلے میرا باپ بہشت میں پہنچ گیا ہوگا

| | |
|---|---|
| **فرد** خرکہ بروی نہند کمتر بار | بیشک آسودہ تر کند رفتار |
| جس گدھے پر کم بوجھ لادتے ہین | بے شک وہ آرام سے چل سکتا ہے |
| **قطعہ** مرد درویش کہ بار ستم فاقہ کشید | بدر مرگ ہمانا کہ سبکبار آید |
| جس آدمی نے فاقہ کی محنت کا بوجھ اُٹھایا | وہ یقینی موت کے دروازے پر ہلکا ہو کر آئے گا |
| وانکہ در دولت و نعمت و آسانی زیست | مردنش زین ہمہ شک نیست کہ دشوار آید |
| اور جس آدمی نے دولت و نعمت اور آسانی مین زندگی گزاری | اسکو مرنا اس مین شک نہین کہ دشوار ہوگا |

| | |
|---|---|
| خوشتر ز عیش و کامرانی اسیری که گرفتار آید | بہمہ حال اسیری کہ ز بندی بجہد |
| اُسکو اُس اسیر سے اچھا سمجھ جو گرفتار ہو جائے | ہر حالت مین جو قیدی کہ قید سے چھوٹے |

## حکایت

بزرگے را پرسیدم از معنی این حدیث اَعْدیٰ عَدُوِّكَ
ایک بزرگ سے مینے اس حدیث کے معنے پوچھے تیرے دشمنون مین سب سے
نَفْسُكَ الَّتِیْ بَیْنَ جَنْبَیْكَ گفت بحکم آنکہ ہر آن دشمنے کہ باوی احسان
بڑا دشمن تیرا وہ نفس ہے جو تیرے دونون پہلوؤں میں ہے۔ کہا اس سبب سے کہ جس دشمن کے ساتھ تو احسان
کنی دوست گردد مگر نفس را چندانکہ مدارا بیش کنی مخالفت زیادہ کند۔
کرے وہ دوست ہو جاوے گا مگر نفس کی جتنی خاطر زیادہ کرے گا اتنی ہی وہ دشمنی زیادہ کرے گا

## قطعہ

| | |
|---|---|
| وگر خورد چو بہائم بیوفتد چو جماد | فرشتہ خوی شود آدمی بکم خوردن |
| اور اگر چوپایوں کی طرح کھائیگا تو پتھر کی طرح گرے گا | آدمی کم کھانے سے فرشتہ خصلت ہو جاتا ہے |
| خلاف نفس کہ فرمان دہد چو یافت مراد | مراد ہر کہ برآری مطیع امر تو گشت |
| یہ خلاف نفس کے کہ وہ اپنی مراد پاتا ہے تو اور الٹا حکم کرتا ہے | جسکی مراد تو پوری کرے گا وہ تیرے حکم کا تابعدار ہو گا |

## جدال سعدی با مدعی در بیان توانگری و درویشی

یکی بر صورت درویشان نہ بر صفت ایشان در محفلے دیدم نشستہ و شنعتی
ایک شخص کو درویشون کی صورت بنائے ہوئے نہ کہ انکی اصلی صفات پر مینے ایک محفل میں دیکھا بیٹھا ہوا تھا اور
در پیوستہ و دفتر شکایت باز کردہ و ذم توانگران آغاز نہادہ سخن بدینجا
بیہودہ بیان کرتا اور شکایت کا دفتر کھولے ہوئے اور مالدارون کی برائیون کا انبار لگائے
رسانیدہ کہ درویش را دست قدرت بستہ است و توانگران را پای
ہوئے اور بات یہان تک پہنچائے ہوئے تھا کہ فقیر کا قدرت کا ہاتھ بندھا ہے اور دولتمندون کا

# ارادت شکسته بیت

ارادت وخواہش کا پاؤن ٹوٹا ہوا ہے

| | |
|---|---|
| خداوندان نعمت را کرم نیست<br>اور پیسے والوں میں بخشش کی عادت نہیں | کریمان را بدست اندر درم نیست<br>کرم کرنے والون کے پاس پیسہ نہیں |

مرا که پرورده نعمت بزرگانم این سخن سخت آمد گفتم اے یار توانگران

مجھے چونکہ میں دولتمندون کی دولت کا پلا ہوا ہون یہ بات گران گذری ہے کہا اے یار مالدار لوگ

دخل مسکینانند و ذخیره گوشه نشینان و مقصد زائران و کہف مسافران

غریبوں کی آمدنی کا ذریعہ ہیں اور گوشہ نشینوں کے ذخیرہ کا سبب ہیں اور زیارت کرنیوالون کا مقصد اور

و محمل بار گران از بہر راحت دگران دست بطعام آنگه برند که متعلقان

مسافرون کی پناہ ہین اور بھاری بوجھ کے اُٹھانے والے دوسروں کے آرام پہنچانے کی وجہ سے کھانے کو اسوقت ہاتھ

و زیر دستان بخورند و فضلهٔ مکارم ایشان به ارامل و پیران و اقارب

اٹھاتے ہین جبکہ ملازمین اور متعلقین اور عاجز کھا لیتے ہین اور اُنکی بخششوں کی پس خوردہ بیواؤں اور بڈھوں اور رشتہ دارون

و جیران رسد نظم

اور پڑوسیون کو تقسیم ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| زکوة و فطره و عتاق و ہدی و قربانی<br>زکوۃ ہے فطرہ ہے آزاد کرنا غلام کا اور جانور قربانی کے<br>جز ین دو رکعت و آنہم بصد پریشانی<br>سوائے ان دو رکعتون کے اور وہ بھی سینکڑوں پریشانیوں کے ساتھ | توانگران را وقف ست و نذر و مہمانی<br>مالداروں کے اختیار مین وقف ہے نذر ہے مہمانی ہے<br>تو کی بدولت ایشان رسی که نتوانی<br>تو کب انکی برابر ہو سکتا ہے کہ ممکن نہین |

اگر قدرت جودست و اگر قوت سجود توانگران را بهتر میسر مے شود که مال

اگر بخشش کی قدرت ہے اور اگر سجدوں کی طاقت ہے مالداروں کو اچھی طرح میسر ہوتی ہے کیونکہ اُن کے پاس

مزکی دارند و جامهٔ پاک و عرض مصئون و دل فارغ و قوت طاعت

پاک مال ہے پاک کپڑے ہین اور محفوظ آبرو اور دل بے فکر ہے اور عبادت کی قوت عمدہ

در لقمهٔ لطیف ست و صحت عبادت در کسوت نظیف پیدا است

کھانے میں ہے اور عبادت کی درستی پاک لباس مین یہ ظاہر ہے کہ خالی

کہ از معدۂ خالی چہ قوت آید و از دست تہی چہ مروت و از پای بستہ چہ سیر
معدہ سے قوت کی کیا امید ہے اور خالی ہاتھ سے کیا مروت ہو سکتی ہے اور بندھے ہوئے پاؤن کیا سیر
و از دست گرسنہ چہ خیر **قطعہ**
کر سکتے ہین اور بھوکے کے ہاتھ سے کیا خیرات ہو سکتی ہے

شب پراگندہ خسپد آنکہ پدید
وہ شخص رات کو پریشان ہوتا ہے
نبود وجہ بامدادانش
جسکے صبح کے کھانے کا سامان مہیا نہین

مور گرد آورد بتابستان
چیونٹی گرمی کے موسم مین ذخیرہ جمع کرتی ہے
تا فراغت بود زمستانش
تاکہ اُسے جاڑے مین اطمینان نصیب ہو

فراغت با فاقہ نہ پیوندد و جمعیت در تنگدستی صورت نہ بندد یکی تحریمہ
اطمینان فاقہ مین حاصل نہین ہوتا اور دلجمعی مفلسی مین ممکن نہین ایک تو عشا کی نماز کی نیت باندھے
عشا بستہ و دیگری منتظر عشا نشستہ ہرگز این بدان کی ماند **بیت**
ہوئے ہے اور دوسرا رات کے کھانے کے انتظار مین بیٹھا ہے ہرگز نہین یہ اُسکی برابر کب ہو سکتا ہے

خداوند روزی بحق مشتغل
جسکو روزی میسر ہے خدا کی یاد مین مشغول ہے
پراگندہ روزی پراگندہ دل
پریشان روزی والے کا دل بھی پریشان ہوتا ہے

پس عبادت ایشان بقبول نزدیکتر است کہ جمعند و حاضر نہ پریشان و
اسی لیئے اُن کی عبادت قبولیت سے زیادہ نزدیک ہے کہ با اطمینان ہین اور حضور قلب انھین حاصل ہے نہ خود
پراگندہ خاطر اسباب معیشت ساختہ و بہ اوراد عبادت پرداختہ عرب
پریشان ہین اور نہ دل پریشان زندگی بسر کرنے کے اسباب تیار ہین اور عبادت کے وظیفون مین مشغول ہین
گوید اَعُوذُ بِاللّٰہِ مِنَ الفَقرِ المُکِبِّ وَجوارِ مَن لَا یُحِبُّ. در خبر است
عرب کا قول ہے ۔ مین خدا سے پناہ مانگتا ہون اوندھے منھ گرانیوالی فقیری سے اور ایسے پڑوسی سے جو محبت نہ کرتا ہو حدیث
اَلفَقرُ سَوَادُ الوَجھِ فِی الدَّارَینِ گفت این شنیدی و آن نشنیدی کہ فرمودہ
شریف مین ہے فقیری دونون جہان کی روسیاہی ہے کہا یہ تونے سنا ہے اور وہ نہین سنا ہے کہ رسول اللہ نے
اَلفَقرُ فَخرِی گفتم خاموش کہ اشارت سید عالم علیہ السّلام بفقر طائفہ ایست
فرمایا ہے کہ فقیری میرا فخر ہے مینے کہا چپ رہ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا اشارہ فقیری سے اُس گروہ کے لیئے ہے کہ خاکی

که مرد میدان رضا اند و هدف تیر قضا نه اینان که خرقهٔ ابرار پوشند و لقمهٔ
مرضی کے مرد میدان ہیں اور تقدیر کے تیر کا نشانہ ہیں وہ یہ لوگ نہیں ہیں کہ فقیروں کی گدڑی پہنتے ہیں اور
ادرار فروشند
خیرات کے ٹکڑے بیچتے ہیں

## رباعی

ای طبل بلند بانگ در باطن هیچ
اے اونچی آواز کے نقارے تو اندر سے خالی ہے
بی توشه چه تدبیر کنی وقت بسیج
بغیر توشہ کے تو سفر کے وقت کیا تدبیر کرے گا
روی طمع از خلق بپیچ ار مردی
طمع کا منہ مخلوق کی طرف سے پھیر لے اگر تو مرد ہے
تسبیح هزار دانه بر دست مپیچ
ہزار دانہ کی تسبیح ہاتھ پر مت لپیٹ

درویش بی معرفت نیارامد تا کارش بکفر نینجامد کَادَ الْفَقْرُ اَنْ یَّکُوْنَ کُفْرًا
بے معرفت درویش اس وقت تک آرام نہیں لیتا جب تک اس کا کام کفر سے نہ مل جائے کیونکہ حدیث ہے کہ فقیری کفر ہو جائے
و نشاید جز بوجود نعمت برهنه را پوشیدن یا در استخلاص گرفتاری کوشیدن
اور بغیر نعمت اور دولت کے ننگے کو کپڑا پہنانا یا کسی قیدی کے چھڑانے میں کوشش کرنا ممکن نہیں ہے
ابنای جنس ما را بمرتبهٔ ایشان که رساند و ید علیا بید سفلی چه ماند نه بینی که حق
ہم سے آدمیوں کو ان لوگوں کے مرتبہ پر کون پہنچائے اور اوپر کا ہاتھ نیچے کے ہاتھ سے کیا مشابہت رکھتا ہے کیا تو
جل شانه در محکم تنزیل از نعیم اهل بهشت خبر میدهد اُولٰٓئِکَ[۱] لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ
دیکھتا نہیں کہ اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں اہل بہشت کی نعمتوں کی خبر دیتا ہے وہ لوگ ان کے لئے مقرر کردہ روزی ہے

## فرد

تشنگان را نماید اندر خواب
پیاسوں کو خواب میں
همه عالم بچشم چشمهٔ آب
تمام دنیا پانی کا چشمہ معلوم ہوتی ہے

حالی که من این سخن بگفتم عنان طاقت درویش از دست تحمل برفت تیغ زبان
جیسے ہی کہ میں نے یہ بات کہی فقیر کی طاقت کی باگ تحمل اور برداشت کے ہاتھ سے چھوٹ گئی زبان کی تلوار کھینچ
برکشید و اسپ فصاحت بمیدان وقاحت جهانید و گفت چندان مبالغت
لی اور فصاحت کا گھوڑا بے شرمی کے میدان میں کدایا۔ اور بولا۔ اُن لوگوں کی تعریف میں تو نے اتنی زیادتی

[۱] یہ آیت بہشتیوں کی شان میں ہے اور مصنف نے افضلیت کی وجہ یہ قرار دی ہے کہ ان کے لئے رزق مقرر ہے۔ اور رزق کا مقرر ہونا ہی سبب اطمینان اور باعث افضلیت ہے ۱۲۔ عبد الباری آسی

در وصف ایشان کردی وسخنهای پریشان گفتی که وہم تصور کند که تریاق اند
کی اور فضول بکواس کی کہ وہم کو یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ لوگ تریاق ہیں یا رزق کے
یا کلید خانۂ ارزاق مشتی متکبر مغرور معجب نفور مشتغل مال و نعمت و مفتتن جاہ
گھر کی کنجی ایک چھوٹی جماعت مغرور خود بین نفرت کرنے والی مال اور دولت میں مشغول اور مرتبہ اور
و ثروت که سخن نگویند الا بشفاعت و نظر نکنند الا بکراہت علما را بگدائی
دولت میں مبتلا کہ سفارش کے بغیر بات نہیں کرتے اور کراہت کے سوا نظر نہیں کرتے عالموں کو
منسوب کنند و فقرا را به بی سروپائی طعنه زنند بعلت مالیکه دارند و عزت
گدائی کی طرف نسبت دیتے ہیں اور فقیروں کو بے سامانی کا طعنہ دیتے ہیں تھوڑا سا مال جو انھیں میسر ہے اور
جاهی که پندارند بر تر از همه نشینند نه آن در سر دارند که بکسی بر دارند بے خبر
تھوڑا سا مرتبہ اور عزت جو حاصل ہے تو اس خیال میں رہتے ہیں کہ سب سے اوپر بیٹھیں یہ بات ان کے دماغ میں نہیں آتی کہ کسی کی طرف
از قول حکیمان که گفته اند هر که بطاعت از دیگران کم ست و بنعمت بیش
سر اٹھائیں حکیموں کے مقولہ سے بے خبر ہیں کہ انھوں نے کہا ہے جو کوئی عبادت میں دوسروں سے کم ہے اور
بصورت توانگرست و بمعنی درویش

بیت

دولت میں زیادہ ظاہر میں وہ مالدار ہے اور حقیقت میں فقیر ہے

| | |
|---|---|
| گر بے ہنر بمال کند کبر بر حکیم<br>اگر بے ہنر مال کی وجہ سے عقلمند کیساتھ مغرورانہ پیش آئے | کون خرش شمار اگر گاو عنبرست<br>تو اسکو احمق جان جاہے وہ عنبر کی گائے ہو |

گفتم مذمت اینان روا مدار که خداوند کرم اند گفت غلط گفتی که بندۂ درم
میں نے کہا ان لوگوں کی مذمت نہ کر کیونکہ سخی ہوتے ہیں کہا تو نے یہ بات غلط کہی ایسا نہیں بلکہ روپیہ
اند چه فائده که ابر آذر اند و نمی بارند و چشمۂ آفتاب اند و بر کس نمیتابند و بر
کے غلام ہیں کیا فائدہ ہے کہ بہار کی گھٹا ہیں اور برستے نہیں ہیں اور آفتاب کا چشمہ ہیں اور کسی پر روشنی نہیں
مرکب استطاعت سوارند و نمیرانند قدمی بهر خدا ننهند و درمی بی من و اذی
کرتے اور مقدور کے گھوڑے پر سوار ہیں اور چلاتے نہیں ہیں خدا کے لئے ایک قدم نہیں رکھتے اور ایک درم بغیر
ندهند مالی بمشقت فراهم آرند و بخست نگاه دارند و بحسرت بگذارند چنانچه
احسان کئے اور تکلیف دئے نہیں دیتے مال محنت کیساتھ جمع کرتے ہیں اور بخیلی کرکے اسکو بچاتے ہیں اور حسرت کے ساتھ چھوڑ جاتے

